# دھرم پور

## مہارانا سری موہن دیوجی نارائن دیوجی والی دھرم پور

ولادت ۱۸۶۳ء مسند نشینی ۱۸۹۱ء - آپ سورج بنسی سیسودیہ راجپوت ہین - اس خاندان مین مہارانا کا خطاب ایک نامعلوم مدت سے چلا آتا ہے - اس خاندان کے بزرگ ابتدائے عہد انگریزی سے ضلع سورت مین حکمران تھے - مرہٹے اس ریاست سے نو ہزار روپیہ چوتھ لیتے تھے جو معاہدہ بسین کے بموجب برٹش گورنمنٹ کو منتقل ہوا - راجہ صاحب کو سند تبنیت حاصل ہے - آپکے والد راجہ نرائن دیو کو جنھون نے ۷ ستمبر ۱۸۹۱ء کو انتقال کیا ہز ہائینس کے لقب سے مخاطب کیے جانے کی عزت حاصل تھی - راجہ نرائن دیو کے بعد آپ مسند نشین ریاست ہوے - ریاست کا رقبہ سات سو چورانوے مربع میل - آبادی (۱۸۹۱ء) ایک لاکھ بیس ہزار چار سو اٹھانوے محاصل دو لاکھ اڑسٹھ ہزار اکاسی و سلامی نو ضرب توپ ہے -



# ودھوان

## ٹھاکر صاحب سری بل سنگھ جی والی ودھوان

ولادت ۱۸۶۵ء۔ حصول اختیارات ۱۸۸۵ء۔ آپ اُس جھالا راجپوت خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسکی نسل سے والیان دھرنگدرہ اور ونکانیر ہین۔ آپ چندا سنگھ جی کے خلف ثانی اور راجہ سنگھاجی کے پوتے ہین۔ آپ نے ۱۸۷۳ء سے ۱۸۸۱ء تک راجکمار کالج راجکوٹ مین تعلیم پائی ہے۔ جب ۱۸۸۱ء مین آپ نے کالج چھوڑا تو آپ کے برادر معظم نے مختلف خدمات ریاست آپ کو تفویض کین۔ چنانچہ آپ نے صیغۂ مال اور پولیس اور جیلخانہ کا انتظام نہایت خوبی اور عمدگی سے کیا اور کچھ دنون بعد آپ دونون صاحب ایک ساتھ انگلستان اور بر اعظم یورپ کی سیاحت کو روانہ ہوے۔ ۱۸۸۵ء مین آپ کے برادر معظم داجی راج صاحب نے لاولد انتقال کیا۔ اور آپ مسند ریاست پر متمکن ہوے۔ اور ۲۰۔ نومبر ۱۸۸۵ء کو آپ باختیارات کامل مسند نشین ہوے۔ ۱۸۸۸ء مین آپ نے داجی راج اسکول کھولا جسمین اب دوسو چھبیس طالبعلم پڑھتے ہین۔ اس مدرسہ کا سالانہ مصارف آٹھ ہزار روپیہ ہے۔ آپ نے داجی راج واٹر ورکس بھی جاری فرمایا جس سے خلقت کو خفیف ٹکس دینے پر عمدہ پانی میسر آتا ہے۔ ایک نفیس اور وسیع عمارت زنانہ مدرسہ اور ایک عمدہ بازار سول اسٹیشن ودھوان کے واسطے ٹھاکر صاحب نے تعمیر کرایا ہے صنعتی تعلیم کا بھی آپکو خیال ہے۔ آپ نے ریاست کے صیغۂ مالگزاری مین بعض محاصل ایسے موقوف فرما دیے ہین جو مزارعین پر شاق اور گران تھے۔ اور آپ نے دیہاتی بنکون کے کھولنے اور اُنکی حالت درست کرنے سے جاہل رعایا کو مہاجنون کے زیادہ ستانے سے نجات دلوائی ہے۔ آپ نے اپنے حسن انتظام

سے ریاست کو حملہ دیون سے پاک کیا اور معتدبہ رقمین امورات عامہ مین صرف کی ہین۔ آپ نے سوت کاتنے اور گٹھے باندھنے کا ایک کارخانہ قائم کیا۔ اور وودھوان مین واردین وصادرین کے واسطے ایک دھرم سالہ تعمیر کرایا ہے۔ ریاست مین اب تقریبًا بیس اسکول ہین اور تعلیمات کی مدمین تقریبًا بیس ہزار روپیہ سالانہ کا خرچ ہے۔ آپ نے اپنے ہمقومون کے واسطے چار وظیفہ (فی وظیفہ اڑھائی سو روپیہ سال کے حساب سے) قائم کیے ہین۔ آپ نے اپنی دختر نیک اختر کی تعلیم کے لیے ایک انگریزی خاتون مقرر کی ہے۔ ریاست کی آمدنی صیغۂ مال کی چار لاکھ اکتالیس ہزار سات سو چورانوے روپیہ ہین۔ ریاست کا رقبہ دو سو چھتیس مربع میل۔ اور آبادی (۱۸۹۱ء) بیالیس ہزار چار سو اڑتیس ہے سلامی نو ضرب توپ ہے۔



# ونکانیر

## راج صاحب امر سنگھ جی بینی سنگھ جی والی ونکانیر

ولادت ۱۸۷۹ء مسند نشینی ۱۲-جون ۱۸۸۱ء-آپ جھالا راجپوت ہین اور والیان ریاست دھرنگدرہ-لمڑی-ودھوان اور تھان لکھتر کے یک جدی ہین-سابق راج صاحب کا نام بینی سنگھ جی تھا جو ۱۸۴۲ء مین پیدا اور ۱۸۶۱ء مین مسند نشین ہوئے تھے-اُنکی وفات پر جو ۱۸۸۱ء مین واقع ہوئی آپ مسند نشین ہوے مگر زمانۂ نابالغی مین انتظام ریاست ایک کاربار ی کے سپرد رہا جو سرکار انگریزی کی طرف سے مقرر ہوا تھا-۱۸۹۰ء مین آپ کو سند اختیار تبنیت عطا ہوئی-یہ ریاست درجۂ دوم مین شمار کی جاتی ہے-اس ریاست مین ستاسی مواضع شامل ہین-رقبہ چارسو چودہ مربع میل-مردم شماری (۱۸۹۱ء) اُنتالیس ہزار تین سو اُنتیس-محاصل دو لاکھ اکتیس ہزار روپیہ ہے-سلامی نو ضرب توپ ہے-



# لوناواڑہ

## مہارانا شری سربجت سنگھ جی دلیل سنگھ جی

## کے سی۔ آئی۔ ای۔ والی لوناواڑہ

ولادت ۱۱۔اگست سنہ ۱۸۶۰ء مسند نشینی (بہ زمانہ نابالغی) ۷۔اکتوبر سنہ ۱۸۶۷ء۔

مہارانا سولنکھی راجپوت ہین اور سدراج جے سنگھ فرمانرواے انہل واڑہ پٹن کی نسل سے ہین۔ مہارانا کے بزرگون نے سنہ ۱۲۲۵ء مین ریاست بیرپور کی بنیاد ڈالی تھی مگر ۱۴۳۴ء مین رانا بھیم سنگھ نے اُس دار الریاست کو ترک کر کے لوناواڑہ کو جو تاپتی کے اُس پار واقع ہے اپنا دار الریاست بنایا پہلے ریاست لوناواڑہ بڑودہ اور گوالیار کی باجگزار تھی ۱۸۰۳ء مین اس ریاست کا تعلق سرکار انگریزی سے پیدا ہوا اور ۱۸۶۱ء مین معاہدہ کے بموجب حقوق ریاست گوالیار سرکار انگریزی کی جانب منتقل ہو گئے ۱۸۶۶ء مین دلیل سنگھ کو اختیار تبنیت عطا ہوا۔ دلیل سنگھ دلپت سنگھ کے ہم جدی تھے جنکو گورنمنٹ نے منتخب کیا تھا۔ مہارانا دلیل سنگھ نے ۱۸۶۷ء مین انتقال کیا۔ اُنھون نے مہارانا والی حال کو متبنیٰ کرنے کی خواہش ظاہر کی تھی چنانچہ انکی بیوہ رانی کو اس خواہش کی تعمیل کی اجازت دی گئی اور مہارانا سربجت سنگھ جی ۷۔اکتوبر ۱۸۶۷ء کو مسند نشین ہوے۔ اور ۱۸۸۹ء مین کے۔سی۔ آئی۔ ای۔ کے خطاب سے سرفراز ہوے۔ ۱۸۹۰ء مین سند اختیار تبنیت عطا ہوئی۔ ریاست کا رقبہ تین سو اٹھاسی مربع میل۔ آبادی (۱۸۹۱ء) نوے ہزار ایک سو ترپن محاصل دو لاکھ اکیس ہزار تین سو ہے۔ سلامی نو ضرب توپ۔



## بریہ

## مہاراول شری مان سنگھ جی والی بریہ

ولادت ۱۴- اکتوبر ۱۸۵۵ء مسند نشینی - ۵ مارچ ۱۸۶۴ء - یہ خاندان والیان چھوٹا ناگپور کے مشترک مورث اعلی کی چھوٹی شاخ سے ہے - سرکار انگریزی سے ۱۸۰۳ء مین تعلقات پیدا ہوے - اُس زمانہ مین جسونت سنگھ جی والی ریاست تھے - یہ راجہ سرکار انگریزی کے بڑے وفادار دوست تھے - مہاراول جسونت سنگھ کے بعد اُنکے فرزند مہاراول گنگا داس حکمران ہوے - انکے عہد مین مرہٹہ فوج نے ملک کو غارت و تباہ کر دیا مگر دوامی خراج کا کوئی حق اُنھون نے قائم نہین کیا - انکی قوت ایک برہمن وزیر نے غصب کر لی جس نے اجیر فوج کے ذریعہ سے قرب و جوار کے اضلاع برباد کیے تھے کہ ۱۸۱۹ء مین برٹش گورنمنٹ سے مداخلت کی درخواست کی گئی اور ایک سمجھوتہ عمل مین آیا جس سے ریاست بریہ انکے جور و ستم سے محفوظ رہی - اُنھون نے اگست ۱۸۱۹ء مین انتقال کیا اور روپ جی دیوان ریاست نے حکومت چھین کر بھیم سنگھ کو جنھین پرتھی راج کی ولادت کے قبل ایک رانی نے متبنی کیا تھا گدی پر بٹھا دیا - آخر سرکار انگریزی کی اعانت سے بھیم سنگھ علیحدہ کیے گئے اور اصلی وارث پرتھی راج ریاست موروثی پر قابض اور فرمانروا ہوے - مہاراول پرتھی راج کے بعد اُنکے بیٹے مہاراول شری مان سنگھ جی والی حال جانشین ہوے - والی ریاست کو سند اختیار تبنیت حاصل ہے - رقبہ آٹھ سو تہتر مربع میل - آبادی ۱۹۰۱ء ایک لاکھ دس ہزار چھ سو اٹھاسی محاصل دو لاکھ اُنچاس ہزار چار سو اسی ہے - سلامی نو ضرب توپ ہے -

# چھوٹا اودے پور

## مہاراول شری فتح سنگھ جی والی چھوٹا اودے پور

ولادت ۲۲- اکتوبر ۱۸۸۴ء مسند نشینی ۲۹- فروری ۱۸۹۵ء- والیان ریاست ہذا چوہان راجپوت ہین جو سابق مین پاواگڈھ کے فرمانروا تھے- والیان بریہ ہی خاندان کی نسل مین ہین- یہ ریاست گیکواڑ کی خراج گزار تھی مگر ۱۸۲۲ء کے معاہدے کے مطابق تمام پولیٹکل حقوق سرکار انگریزی کی جانب منتقل ہو گئے ہین صرف ایک رقم معینہ گیکواڑ بڑودہ کو بطریق خراج ادا کیجاتی ہے- پرتھی راج کے بعد جنکے ساتھ معاہدہ ہوا تھا ٹھاکر کھمان سنگھ مسند نشین ہوے اور اُنکے بعد اُنکے بھتیجے ٹھاکر جیت سنگھ ہوئے اُنھون نے جولائی ۱۸۵۱ء مین انتقال کیا- اُنکے بعد اُنکے بیٹے موتی سنگھ اُنکے جانشین ہوے ۱۸۹۱ء مین انکو اختیار تبنیت عطا ہوا- انھون نے ۱۸۹۵ء مین انتقال کیا اور مہاراول شری فتح سنگھ جی والی حال مسند آراے ریاست ہوے- رقبہ آٹھ سو تہتر مربع میل- آبادی ترانوے ہزار چارسو بیس محاصل دو لاکھ پانچ ہزار پانچ سو- اور سلامی نو ضرب توپ ہے-



# ساونت واڑی

## سر ویبیائی رگھناتھ ساونت بھونسلے راجہ بہادر

## والی ساونت واڑی

ولادت ۲۰ ستمبر سنہ ۱۸۶۲ء مسند نشینی ۲۹ اگست سنہ ۱۸۷۰ء۔ آپ مرہٹہ خاندان بھونسلا کی ایک شاخ سے تعلق رکھتے ہین۔ آپ کے مورث منگ ساونت تھے جنھون نے سنہ ۱۵۵۴ء کے قریب سلطنت بیجاپور سے انحراف کرکے تاحین حیات آزادی قائم رکھی۔ اِنکی وفات کے بعد اِنکے جانشین پھر سلطنت بیجاپور کے باجگزار ہوگئے۔ مگر کھیم ساونت بھونسلے نے جو سنہ ۱۶۲۷ء سے سنہ ۱۶۴۰ء تک فرمانروا رہے ساہوجی جانشین شیواجی سے اپنے مقبوضات پر پوری فرمانروائی کی تصدیق کرالی۔ اُنکے بیٹے سورن ساونت نے اٹھارہ مہینے حکومت کی اور انکے جانشین انکے بھائی لکھم ساونت ہوے جنھون نے شیواجی کی اطاعت قبول کی شیواجی نے اِنکو جنوبی کونکن کا مالک قبول کیا جس مین ساونت واڑی بھی شامل تھا۔ لکھم ساونت کے بھائی پھوند ساونت نے سنہ ۱۷۰۹ء مین برٹش گورنمنٹ سے توسل پیداکیا۔ پھوند ساونت کے بعد رامچندر ساونت کھیم ساونت پھوند ساونت کھیم ساونت یکے بعد دیگرے فرمانروا ہوے۔ راجہ کھیم ساونت نے اکتوبر سنہ ۱۸۶۷ء مین قضا کی اور اُنکے بیٹے پھوند ساونت عرف انا صاحب مسند نشین ہوے انا صاحب نے سنہ ۱۸۶۹ء مین قضا کی اور انکے اکلوتے فرزند فرمانرواے حال مسند آراے ریاست ہوے۔ ریاست کا رقبہ نوسو چھبیس مربع میل۔ آبادی (سنہ ۱۸۹۱ء) تقریبًا دو لاکھ اور محاصل ساڑھے چار لاکھ ہے۔ سلامی نو ضرب توپ ہے۔



# فضلی

## سلطان فضلی

فضلی جس سے قبضۂ عدن کے بعد ۱۸۳۹ء مین برٹش گورنمنٹ نے معاہدہ کیا تھا نواح عدن کی ایک زبردست اور جنگجو قوم ہے۔ سلطان لاہج عرصہ تک قرب وجوار کی اُن قومون کو (جنمین فضلی بھی شامل ہے) جنکی عملداری مین اہل لاہج تجارت کرتے تھے کچھ روپیہ سالانہ بطور مدد کے دیا کرتے تھے۔ ابتداءً برٹش گورنمنٹ بھی اُن کو یہ وظائف دیتی رہی۔ لیکن جب سلطان فضلی کا برتاؤ قابل اطمینان نہ تھا تو یہ وظیفہ بند کردیا گیا تھا۔ آخر احمد بن عبداللہ سلطان جانشین ہوے۔ انکی وفات جون ۱۸۷۰ء مین واقع ہوئی انکے بیٹے حیدرا جانشین ہوے جو اگست ۱۸۷۰ء مین ہلاک کرڈالے گئے قبیلۂ فضلی نے اُنکے بیٹے احمد کو اپنا سردار مقرر کیا اور برٹش گورنمنٹ نے بھی یہ جانشینی منظور کی۔ سلطان فضلی کی آمدنی مع اُس وظیفہ کے جو برٹش گورنمنٹ دیتی ہے دس ہزار ڈالر سالانہ ہے۔ سلامی نو ضرب توپ ہے۔



# لاہج

## سلطان لاہج

لاہج عدن کا ایک ضلع ہے جسکے باشندے ابدالی کہلاتے ہین انکے سردار کا لقب سلطان لاہج ہے - سرداران عدن کے ساتھ اول پولیٹکل تعلقات ۱۷۹۹ء مین قائم ہوے یہ اُس زمانہ کا ذکر ہے جب برطانیہ عظمیٰ نے ایک بحری فوج ہندوستانی افواج کا ایک دستہ لیکر جزیرۂ پیرم پر قبضہ کرنے اور بحیرۂ ہند مین براہ بحر قلزم مصر کے فرانسیسیون کی آمد و رفت کے روکنے کے لیے بھیجی تھی جزیرہ پیرم افواج کے لیے ناموزون ثابت ہوا اور سلطان لاہج نے کچھ دن تک فوج کو عدن مین مقیم رکھا - انھون نے معاہدہ کرنے کی خواہش ظاہر کی اور عدن کو بطور ایک مستقل اسٹیشن کے دینا چاہا مگر گورنمنٹ نے اسکے لینے سے انکار کیا - آخر ۱۸۰۲ء مین برٹش گورنمنٹ کے ساتھ ایک معاہدہ ہوا - اس وقت سے ۱۸۳۷ء تک عدن کے ساتھ کسی قسم کی راہ رسم نہ تھی حتی کہ گورنمنٹ کی توجہ ساحل عدن پر برٹش جہازات کے لوٹے جانے اور ملاحون کے ساتھ بدسلوکی ہونے پر مائل ہوئی - کپتان ہینس صاحب کو ہدایت کی گئی کہ وہ اسکا جواب حاصل کرین - اِسکے ساتھ ہی انسے چاہا گیا تھا کہ وہ ہندوستان اور بحیرۂ قلزم کے مابین آنے جانیوالے جہازون کے کوئلہ کا ڈپو بنانے کے لیے عدن کو خرید لین سلطان محسن نے جو ۱۸۲۷ء مین اپنے چچا سلطان احمد کے جانشین ہوے اول لوٹ کی شرکت سے انکار کیا اور نقصان مال کا کچھ حصہ دینے اور باقی کا معاوضہ ادا کرنے پر راضی ہو گئے - حوالگی عدن کے بارے مین ایک مسودہ معاہدہ سلطان کے روبرو پیش کیا گیا جسکو انھون نے زبانی منظور کیا اور وعدہ کیا کہ باقاعدہ منظوری اپنے سردارون سے مشورہ لیکر دینگے - اس مسودہ مین زر معاوضہ عدن کی تعداد

غیر متشخص تھی لیکن بعد کو طے پایا کہ اسکے متعلق آٹھ ہزار سات روپیہ سالانہ ادا کیا جائے۔
۲۲۔ جنوری ۱۸۳۹ء کو سلطان محسن نے ایک خط بھیجا جس مین دو مہینے بعد عدن کو انگریزون
کے حوالہ کردینے کا وعدہ کیا مگر اہل عدن پر سلطان کی حکومت قائم رہنے کی شرط کی۔
برٹش ایجنٹ نے یہ شرط نامنظور کی۔ اس موقع پر سلطان کے فرزند احمد کی نازیبا
کارروائیون کی وجہ سے سلطان کو دھمکانے کی تیاریان کی گئین۔ آخر ۱۹ جنوری ۱۸۳۹ء
کو عدن گولون سے اُڑا کر شہر پر قبضہ کرلیا گیا اور سلطان مع خاندان کے لاہج کو چلے گئے
۲۔ فروری کو سلطان کے داماد نے سلطان کے نام سے صلح کا معاہدہ کیا اور ۱۸۔ جون کو سلطان
نے خود ایک دستاویز پر دستخط کیے جسکی روسے اُنھون نے برٹش گورنمنٹ کے ساتھ صلح و
دوستی رکھنے کا اقرار کیا اور گورنمنٹ نے اُنکو اور اُنکے وارثون کو چھ ہزار پانسو ڈالر
سالانہ دینے اور اسی طرح اُن وظایف کو ادا کرنے کا ذمہ لیا جو سلطان لاہج فضلی۔ قبائل
یافعی۔ حوشابی اور عمیر کو دیا کرتے تھے ۱۸۳۹ء مین چونکہ سلطان محسن نے عدن پر مکرر
قبضہ کرنے کی کوشش کی جس کی وجہ سے روپیہ کی ادائی موقوف کردی گئی۔ اُنھون نے
دو مرتبہ اور کوشش کی مگر تیسرے حملہ کے بعد ۱۸۴۳ء مین سلطان محسن نے عدن مین آکر
صلح کی درخواست کی۔ ۱۱ فروری ۱۸۴۳ء مین ایک معاہدہ ہوا جسکی روسے پانسو اکتالیس
ڈالر کا ماہواری وظیفہ بحال کیا گیا اور ایک سال کی بقایا بھی دیگئی۔ سلطان محسن نے ۱۸۴۷ء
مین قضا کی اور اُنکے بڑے بیٹے احمد جانشین ہوے۔ سلطان احمد نے ۸ جنوری ۱۸۴۹ء مین
وفات پائی اور اُنکے دوسرے بھائی علی بن محسن مسند نشین ہوے۔ اُنھون نے ۱۸۶۳ء مین
قضا کی اور اُنکے بیٹے فضل بن علی سلطان ہوے لیکن خاندان کے اور لوگون نے انکو تخت
سے اُتارنے کی سازش کی اور آخر سلطان محسن کے چوتھے بیٹے فضل بن محسن مسند نشین ہون۔
انکو ۱۸۶۵ء مین سرکاری اعانت کے صلہ مین پانچ ہزار ڈالر عطا ہوے۔ لاہج کی آبادی
بیس ہزار اور آمدنی پچاس ہزار روپیہ سال ہے۔ سلامی ۹ ضرب توپ ہے۔

# قشن وسقوطرا

## سلطان علی بن عبداللہ سلطان قشن وسقوطرا

اس جزیرہ کی فرمانروائی عربون کے قبیلۂ مہری کے خاندان اہل عفریر کو حاصل ہے جو قشن مین آباد ہین۔ سقوطرا کے ساتھ برٹش گورنمنٹ کا تعلق سنہ ۱۸۳۴ع مین قائم ہوا اور دونون کے مابین ایک معاہدہ ہوا جسکی روسے اُنھون نے برٹش گورنمنٹ کے اس جزیرہ مین اُترنے اور کوئلہ جمع کرنے پر رضامندی ظاہر کی۔ جنوری سنہ ۱۸۷۶ عیسوی مین سلطان سقوطرا کے ساتھ ایک عہدنامہ ہوا جسکی روسے تین ہزار ڈالر کے معاوضہ اور تین ہزار ساٹھ ڈالر کی سالانہ ادائی پر سلطان نے اپنے اور اپنے وارثون اور جانشینون کو اس بات کا پابند کیا کہ وہ سوا برٹش گورنمنٹ کے اور کسی کو اپنے جزیرہ یا اسکے کسی ماتحت حصے پر قبضہ نہ دینگے نہ بیع ورہن کرینگے۔ سنہ ۱۸۸۶ع مین اسی قسم کا ایک معاہدہ سلطان علی بن عبداللہ کے ساتھ منعقد ہوا اور ایک سو بیس ڈالر کا سالانہ وظیفہ انکو بہ حیثیت سردار قبیلۂ مہری کے عطا کیا گیا تھا۔ اس جزیرہ کا رقبہ ایک ہزار مربع میل آبادی جسمین زیادہ تر بدو ہین تقریباً پانچہزار نفوس ہے۔ محاصل جو زیادہ تر جنس مین وصول کیا جاتا ہے علاوہ برٹش امداد کے تین سو بیس ڈالر ہے سلطان کی سلامی نو ضرب توپ ہے۔





ہزاکسلنسی دی رایٹ آنریبل آرتھر آلیور ولیرس - بیرن ایمپٹ ہل - جی - سی - آئی - ای - گورنر مدراس



# ریاستہاے صوبۂ مدراس

## حصۂ اول

## میسور

### ہز ہائینس مہاراجہ سری کرشن راج ودیار بہادر والی میسور

ولادت ۴ - جون ۱۸۸۴ء مسند نشینی ۸ - اگست ۱۹۰۲ء - ہز ہائینس مہاراجہ کرشن راج ودیار بہادر والی میسور راجپوت چھتریون کے خاندان سے ہین - اِنکے آبا و اجداد دوارکا واقع کاٹھیاوار سے آئے تھے - انہین دو بھائی بجے راج اور کرشن راج چودھوین صدی کے آخر مین قلمرو میسور کے حصۂ است گرام مین توطن پذیر ہوے - انہین سے ایک بھائی نے موضع ہدنارو کے رئیس کی دختر سے شادی کی اور اس ذریعہ سے حصہ جات میسور مین اپنا علاقہ قائم کیا - اُنکی اولاد مین ایک شخص جادو راؤ نے ۱۳۹۹ء سے ۱۴۲۳ء تک حکومت کی اور اسکے بعد انکے بیٹے ہر بتود چمراج گدی پر بیٹھے - ان کے پوتے راجہ ہیر (یا اربیرل) چمراج تھے - انکی چھ اُنگلیان تھین جس سے وہ ہیر موسوم ہوے اِنکے بیٹے ہیر بتود چمراج ثانی کے زمانے مین قلعہ میسور اُس مقام پر تعمیر ہوا تھا جو سابق مین پراگر کہلاتا تھا میسور کے مہاراجہ ودیار کہلاتے ہین - اودیار اودیا کی جمع یا لفظ تعظیم ہے - اودیا کو کناری زبان مین لارڈ یعنے مالک یا آقا کہتے ہین - ہیر بتود چمراج کی گدی پر یکے بعد دیگرے انکے دو بیٹے تخت پر بیٹھے - چھوٹے بیٹے کا نام بول چمراج

تھا۔ انکے پوتے راج وڈیار جو راجہ میسور تھے اپنے پیشرو راجاؤن پر اپنی حکومت اور کامیابی مین سبقت لے گئے۔ ان صاحب نے سنہ ۱۵۷۸ء سے سنہ ۱۶۲۶ عیسوی تک حکومت کی اور سنہ ۱۶۱۰ء مین قلعۂ سرنگاپٹم پر قبضہ کر لیا جو سابق مین راجگان بیجے نگر کے ایک نائب کی حکومت مین تھا۔ راجہ دوڈا کرشن راج کی وفات کے بعد سنہ ۱۷۳۱ء مین بالواسطہ نصب ریاست کا سلسلہ جاتا رہا اور اُس زمانے سے اصلی قوت افواج کی موروثی جنرلون کے ہاتھ مین رہی جو میسور کے راجاؤن کا انتخاب کرتے تھے۔ راجہ دوڈا کرشن کے متبنی صاحبزادہ ہزنتت ننگال چمراج تھے جنھون نے سنہ ۱۷۳۳ء مین قضا کی اُنکے متبنے بیٹے چکا کرشن راج گدی پر بیٹھے۔ چکا کرشن راج نے سنہ ۱۷۳۴ عیسوی سے سنہ ۱۷۶۵ء تک حکومت کی لیکن اُنکی سلطنت براے نام تھی۔ اُن دنون حیدر علی کی دھاک بندھی ہوئی تھی جو بعد کو میسور کے فرمانروا بھی ہو گئے۔ برٹش گورنمنٹ اور میسور کے مابین پہلی راہ و رسم اُسوقت ہوئی جب کرناٹک کی حکومت کے لیے جھگڑا ہو رہا تھا اور میسور ہندو فرمانرواؤن کے تحت مین تھا۔ مہاراجہ چکا کرشن راج کے دو بیٹون مین ایک بیٹے کو جو براے نام اسکا جانشین تھا سلطان ٹیپو نے ہلاک کر ڈالا۔ دوسرا بیٹا لاوارث مرا۔ اسپر حیدر علی نے ہندو نسل کا سایہ قائم رکھنے کے لیے چکا کرشن کی تیسری بیوی کو ایک کمسن رشتہ دار چمراج کو متبنے کرنے کی اجازت دی۔ جب برٹش گورنمنٹ نے ٹیپو سلطان کو شکست دی اور سنہ ۱۷۹۹ء مین سرنگاپٹم کو فتح کیا تو اُس سے چند روز پہلے مہاراجہ چمراج قید مین مر گئے تھے۔ اُسوقت برٹش گورنمنٹ نے میسور کو اُسکے قدیم فرمانروا کو واپس دینے کا قطعی عہد کر لیا۔ چنانچہ خردسال لڑکا موسومہ کرشن راج گدی پر بٹھایا گیا۔ مہاراجہ کرشن راج کے زمانۂ نابالغی مین یعنی سنہ ۱۷۹۹ء سے سنہ ۱۸۱۰ء تک سلطنت کا انتظام نہایت خوش اسلوبی سے ہوتا رہا۔ سنہ ۱۸۶۵ء مین اُنھون نے چمراج چندر وڈیار کو متبنے کیا جو چکا کرشن

ارا سو کے تیسرے بیٹے تھے۔ ۱۸۶۷ء مین گورنمنٹ نے اس تبنیت کو منظور و قبول فرمایا اور مہاراجہ کرشن راج کی وفات پر ۱۸۶۸ء مین اُنکو گدی نشین کیا۔ مہاراجہ صاحب نے خود کو ایسا قابل اور لائق ثابت کیا کہ گورنمنٹ نے ۱۸۸۱ء مین اُنکو پورے اختیارات حکومت عطا فرمائے۔ انڈین گورنمنٹ کے کل معمولی فرائض مثلاً انتظام معدلت گستری۔ جمع و خرچ محاصل۔ تحفظ جان و مال۔ تعلیمات عامہ۔ حفظان صحت تعمیرات وغیرہ مین ریاست کا انتظام گورنمنٹ ہند کے انتظام سے کم نہین ہے۔ بعض صیغے مثلاً انتظام ریل۔ تعلیم نسوان۔ تدابیر انسداد قحط۔ ترغیب و تحریص کان کنی و صنعت و حرفت اور رعایا مین لوکل سلف گورنمنٹ کی عادت کی حوصلہ افزائی وغیرہ ایسی باتین ہین جسکی نسبت اکثر لوگون کا خیال اور صحیح خیال ہے کہ ان معاملات مین میسور نہایت درجہ ممتاز رہے۔ ان مہاراجہ صاحب نے آخر ۱۸۹۴ء مین انتقال کیا اور انکی وفات پر جناب مہارانی صاحبہ ریجنٹ اور مہاراجہ صاحب حال والی ملک قرار پائے۔ ریاست کے عمدہ انتظام کے لیے بصدارت سر شیشادری آئر۔ کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ ایک کونسل مقرر ہوئی جس نے مہارانی صاحبہ کے عاقلانہ مشورون اور نیز اپنی خوش تدبیری سے میسور کو ایک اعلیٰ درجہ کی سرسبز اور خوشحال ریاست بنا دیا ہے ۲۔ جون ۱۹۰۰ء کو مہاراجہ کرشن راج ودیار بہادر کی شادی کتخدائی کاٹھیاوار کی ایک شہزادی سو بھاگوتی پرتاب کماری بائی دختر رانا جھالا بانے سنگھ جی والی وانا سے ہوئی جو ایک تعلیم یافتہ۔ خوبصورت اور لائق خاتون ہین۔ مہاراجہ صاحب کی تعلیم بالکل انگریزی طرز پر ہوئی ہے۔ ۸۔ اگست ۱۹۰۲ء کو آپکو پورے اختیارات حکومت عطا ہوے اور ہز ایکسلنسی لارڈ کرزن نے بنفس نفیس ہز ہائنس کو مسند نشین فرمایا۔ ریاست میسور کا رقبہ تقریباً اٹھائیس ہزار مربع میل ہے۔ آبادی چون لاکھ نفوس کی ہے اور نو سو انسٹھ سوار اور دو ہزار دو سو دو پیدل اور پچیس ارٹلری رکھنے کی اجازت ہے۔ سلامی کیس شلک

# ٹراونکور

ہز ہائینس سری پدم نابھاداس ونچی سر بلرام ورما کلاش کھاراکرت پتی منے سلطان مہاراجہ راجہ رام راجہ بہادر شمشیر جنگ جی۔سی۔ایس۔آئی۔والی ٹراونکور

ولادت ۱۸۵۷ء مسند نشینی ۴-اگست ۱۸۸۵ء۔ہز ہائینس اُس چھتری خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسکی حکومت جنوبی ہند مین غالبًا اُسوقت سے شروع ہوئی ہے جب ملیبار کے راجہ چیرامن پیرومل ۸۵۲ء مین اپنا تخت چھوڑکر بنارس چلے گئے تھے اور علاقہ اپنے معاونون کو تقسیم کردیا تھا۔انہین سے ریاست کے بانی کو وہ جنوبی حصہ ملاجسکا دار الریاست تروان کوڈ یعنی موجودہ ٹراونکور تھا۔۱۶۸۰ء تک ٹراونکور مین فرمانروایون کا ایک طولانی سلسلہ حکومت کرتا رہا۔آخر اروا ورما پیرومل کی نوبت آئی جنھون نے ۱۷۵۸ء تک حکومت کی۔انکی اولاد مین راجہ ونچی مارتنڈا پیرومل اور راجہ ونچی بالاپیرومل نے ٹراونکور کی ریاست کو بے انتہا وسعت دی۔ٹیپو سلطان کی جنگون مین راجہ ٹراونکور نے انگریزون ہی کا ساتھ دیا اور ۱۷۹۵ء مین راجہ ٹراونکور اور برٹش گورنمنٹ کے مابین ایک معاہدہ منعقد ہوا جس مین برٹش گورنمنٹ نے ٹراونکور کی حفاظت اپنے ذمہ لی۔۱۷۹۹ء مین راجہ رام ورما پیرومل ونچی بالا پیرومل کے جانشین ہوے۔اُنھون نے ۱۸۱۱ء مین قضا کی اور خاندان ٹراونکور کے دستور کے موافق لچھمی رانی نے زمام ریاست اپنے ہاتھ مین لی۔انھون نے ۱۸۱۵ء تک حکمرانی کی۔لچھمی رانی کا جانشین انکا بڑا بیٹا ہوا اور انکی نابالغی کے زمانہ مین انکی ہمشیر نے بطور ریجنٹ کے ریاست کا انتظام کیا۔۱۸۲۹ء مین راجہ بالغ ہوکر مسند نشین ہوے۔اُنھون نے ۱۸۴۶ء مین قضا کی اور انکے بھائی مارتنڈ راونجی کی وفات ۱۸۶۰ء




ہز ہائینس مہاراجہ سری پدم نابھا داس ونجی سر بلرام ورما کلاش کھاراکرت پتی منے سلطان والی ٹراونکور

مین واقع ہوئی انکے جانشین قرار پائے۔ اسکے بعد ریاست انکے دوسرے ہمشیر زادہ راجہ رام ورما کو ملی اور اُنکو ۱۸۶۶ء مین جی-سی-ایس-آئی کا خطاب وتمغہ عطا ہوا اور اُسی سال گورنمنٹ ہند نے فیصلہ کیا کہ ہزہائینس برٹش گورنمنٹ کے مراسلات مین مہاراجہ کے لقب سے مخاطب کیے جائین۔ ۱۸۶۲ء مین گورنمنٹ نے سند تبنیت عطا کی۔ ریاست ٹراونکور مین وراثت کا قانون عجیب وغریب ہے۔ ساحل مغرب کے نائرون کے دستور کے مطابق بیٹی کی اولاد وارث ہوتی ہے۔ مثلاً ایک راجہ کی وفات پر ریاست اُسکے بیٹون کے ہاتھ مین نجائے گی (وہ کسی حالت مین وارث ریاست نہ ہونگے) بلکہ اُنکے ایک اخیافی بھائی کو ملے گی اگر کوئی اخیافی بھائی نہوگا تو اُسکی وفات پر اُسکی بہن کے بیٹے مالک ریاست ہونگے اگر بہن کے بھی کوئی بیٹا نہوگا تو بہن کی بیٹیون کے بیٹے وارث ہونگے وقس علے ہذا۔ اگر بالواسطہ نسل اُناث کا سلسلہ ہی منقطع ہوجاے تو خاندان کے اُن بالواسطہ رشتہ دارون کی دو یا زیادہ عورتین منتخب اور متبنی کیجائینگی جو ٹراونکور مین ایک خاص مقام پر رہتی ہین۔ جو عورتین اس طرح متبنے کیجاتی ہین وہ تبنورتی یا اٹنگا کی رانیان کہلاتی ہین اور ٹراونکور کے قوانین ودستورات کے موافق انکے لیے ممتاز درجہ مقرر کیا جاتا ہے جس سے صرف وہی ریاست کے وارث پیدا کرنے کی مستحق ہوتی ہین اور انکو بہت سے مفید حقوق اور مراعات حاصل ہوتے ہین۔ اس قسم کی ایک تبنیت ۱۷۸۸ء مین اُسوقت ہوئی تھی جب دو بہنین بطور اٹنگا کی رانیون کے منتخب اور متبنے ہوئی تھین۔ چھوٹی بہن لاولد مرگئی۔ ٹراونکور کی موجودہ نسل بڑی بہن سے ہے کیونکہ مارتند ورما انکے نواسے تھے اور راجہ رام ورما انکی نواسی کی بیٹی کے بیٹے تھے۔ ۱۸۸۰ء مین مہاراجہ رام ورما نے قضا کی۔ انکے جانشین اُنکے ہمنام بھائی ہوے۔ اُنھون نے بھی ۱۸۸۵ء مین قضا کی۔ انکی جگہ ہزہائنس مہاراجہ بلرام ورما مسند ریاست پر جلوس فرما ہوے اور ۱۸۹۹ء

مین خطاب جی۔سی۔ایس۔آئی کا اعزاز حاصل کیا۔ہزہائینس بہت بڑے منتظم اور روشن دماغ ورعایا پرور رئیس ہین اور آپکے عہد حکومت مین تہذیب وشائستگی کو جو ترقی حاصل ہوئی ہے وہ آپکی خوش انتظامی اور بیدار مغزی کی دلیل ہے۔ٹراونکور کا رقبہ چھ ہزار سات سوتیس مربع میل۔آبادی پچیس لاکھ پچپن ہزار چوہتر اور آمدنی اٹھتر لاکھ اڑتالیس ہزار روپیہ ہے۔فوجی قوت مین ایک ہزار چار سو بیالیس پیدل اکسٹھ سوار اور تیس گولہ انداز اور پانچ توپین ہین جو صرف سلامی کی غرض سے کام مین لائی جاتی ہین۔ہزہائینس کی سلامی اکیس ضرب توپ ہے۔



# کوچن

## ہز ہائینس راجہ سر سری رام ورما۔ کے۔سی۔ایس۔آئی۔ والی کوچن

ولادت ۱۸۵۲ء مسند نشینی ۱۸۹۵ء۔ راجگان کوچن چھتری الاصل اور چیرامن پیرومل کی اولاد مین ہین جو اُس حصۂ ملک کے آخری فرمانروا تھے جو گوکارن واقع شمالی کنارہ سے کیپ کموری تک پھیلا ہوا تھا۔ ۱۷۷۶ء مین حیدر علی نے کوچن پر حملہ کرکے اُسکو اپنا باج گزار بنایا۔ ۱۷۹۲ء مین یہ ریاست برٹش گورنمنٹ کے ظل حمایت مین آئی ۱۸۰۹ء مین برٹش سلطنت کے خلاف ایک بغاوت ہوگئی جسکے فرو ہونے پر ایک جدید معاہدہ ہوا جسکی رو سے علاوہ ایک لاکھ کی سالانہ رقم کے ایک بٹالین فوج کا مصارف اور اضافہ کیا گیا جس سے راجہ صاحب کوچن کو دو لاکھ چہتر ہزار روپیہ سرکار انگلشیہ کو دینا پڑتا تھا بعد ازان یہ رقم گھٹا کر دو لاکھ چالیس ہزار روپیہ کردی گئی جو ابتک قائم ہے۔

ہز ہائینس روی ورما سابق راجہ کوچن نے جو ۱۸۵۳ء مین اپنے بھائی کی وفات پر حکمران قرار پائے تھے ۱۸۶۲ء مین حق تبنیت حاصل کیا۔ اُنھون نے ۱۸۶۴ء مین قضا کی اور بجاے اُنکے راجہ رام ورما مسند نشین ہوے۔ راجہ رام ورما نے ۱۸۸۸ء مین قضا کی اور اُنکے بھائی راجہ ویر کیرال ورما اُنکے جانشین ہوے۔ ہز ہائینس مہاراجہ صاحب حال راجہ ویر کیرال ورما کے فرزند ہین۔ ۲۲۔ جون ۱۸۹۷ء کو ہر مجسٹی ملکہ معظمہ مرحومہ کی جوبلی مین آپ کو۔ کے۔سی۔ایس۔آئی کا خطاب عطا ہوا۔ ریاست کا رقبہ ایکہزار تین سو اٹھاسٹھ مربع میل ہے۔ آبادی تخمیناً سات لاکھ اور آمدنی تخمیناً سترہ لاکھ ہے۔ ہز ہائینس کی سلامی سترہ ضلک توپ ہے۔

# پڈوکوٹہ

## ہز ہائینس راجہ مارتنڈ بھیرو ٹونڈمین بہادر والی پڈوکوٹہ

ولادت ۱۸۷۵ء مسند نشینی ۱۵ اپریل ۱۸۸۶ء - ہز ہائینس ایک قدیم کلرخاندان سے تعلق رکھتے ہین جنکے مورث زمانۂ نامعلوم سے ٹونڈمین راجہ کے خطاب سے ممتاز اور پڈوکوٹہ کے فرمانروا تھے - راجہ پڈوکوٹہ کے ساتھ برٹش گورنمنٹ کا پہلا تعلق ۱۷۵۲ء مین محاصرہ ترچناپلی کے وقت ہوا - اس زمانہ مین برٹش فوج انکی وفاداری و مساعی بہم رسانی رسد کے لیے بہت کچھ ممنون تھی - اسکے بعد انھون نے حیدر علی کے ساتھ کی جنگون مین برٹش گورنمنٹ کی بڑی رفاقت کی اور ۱۸۰۳ء مین ان خدمات کے صلہ مین برٹش گورنمنٹ نے انکو قلعہ وضلع کیلانیلی واقع جنوبی تنجور عطا کیا - اس ضلع کی آمدنی تیس ہزار روپیہ سالانہ ہے - عطیہ کی شرط مین ایک ہاتھی کا نذرانہ داخل ہے - مگر اسپر کبھی زور نہین دیا گیا اور ۱۸۳۶ء مین وہ باقاعدہ طریق سے معاف کردیا گیا - پڈوکوٹہ کے ساتھ برٹش گورنمنٹ کا کوئی معاہدہ نہین ہے اور راجۂ پڈوکوٹہ خراج سے بھی معاف ہین - ۱۸۰۷ء مین راجہ وجے رگھوناتھ ورما نے قضا کی اور انکے بڑے فرزند راجہ وجے رگھوناتھ رائے ٹونڈمین بہادر انکے جانشین ہوے - راجہ مذکور نے ۱۸۲۵ء مین قضا کی اور انکے چھوٹے بھائی راجہ رگھناتھ ٹونڈمین اُنکے وارث ہوے - انکی وفات ۱۸۳۹ء مین ہوئی اور انکے بیٹے راجہ ٹونڈمین بہادر مسند نشین ہوے - انھون نے ۱۸۸۶ء مین قضا کی اور راجہ صاحب حال انکے جانشین ہوے - ریاست کا رقبہ ایکہزار تین سو اسی مربع میل - آبادی تین لاکھ تہتر ہزار اور آمدنی تخمیناً سات لاکھ روپیہ ہے - فوجی قوت مین ۱۹۰۱ء کے نقشون کے مطابق ایک سو چھبیس پیدل - سولہ سوار - چھ توپین - پانچ گولنداز ہین - ہز ہائینس کی سلامی گیارہ ضرب توپ ہے -



دی آنریبل سر جان اوڈبرن۔ کے۔ سی۔ ایس۔ آئی مرحوم سابق لفٹننٹ گورنر بنگال



دی آنریبل جی - بی فیولر - سی - ایس - آئی - سی - آئی - ای - آی - سی - ایس
چیف کمشنر آسام

# نیپال

## ہز ہائینس مہاراجہ دھراج پرتھوی بیر بکرم جنگ بہادر ساہ رانا بہادر شمشیر جنگ والی نیپال

ولادت ۱۸۷۵ء - مسند نشینی ۱۷ مئی ۱۸۸۱ء - ہز ہائینس سسودیہ راجپوت اور اُس خاندان سے متعلق ہین جسمین اودے پور کے فرمانروا ہین - برٹش گورنمنٹ کے ساتھ دربار نیپال کے اول تعلقات محض تجارتی نوعیت کے تھے - پولٹیکل روابط اُس زمانہ سے قائم ہوئے جب راجہ پرتھی نراین نے اپنی گورکھا فوج سے کٹھمانڈو پر چڑھائی کی - ۱۷۶۷ء مین جب کٹھمانڈو کے نوار راجہ کو گورکھون نے بہت ستایا تو اُنھون نے برٹش گورنمنٹ سے مدد مانگی - اُسوقت کپتان کنلاک صاحب ایک مختصر فوج لیکر عین برسات مین روانہ کیے گئے مگر ترائی کی مہلک رطوبت سے اُنکو واپس آنا پڑا - گورکھا سردار نے کمزور مقابل پاکر نیپال پر قبضہ کرلیا اور خاندان نوارڑ کو نیست و نابود کردیا جسکو بعد ازان برٹش گورنمنٹ نے نیپال کا راجہ تسلیم کیا - چونکہ گورکھون نے مکوان پور کا کوہستانی ملک فتح کرلیا تھا لہذا اُنھون فرزوعہ نشیبی ملک پر بھی اُسی ادائے خراج کے ساتھ اپنا استحقاق ظاہر کیا جو راجہ مکوان پور برٹش گورنمنٹ کو دیتے تھے - گورکھون کا یہ دعوی منظور ہوا اور وہ تیس برس تک ایک جسیم اور رقد آور ہاتھی خراج کے طور پر دیتے رہے - من بعد معاہدہ ۱۸۰۱ء کی رو سے یہ خراج چھوڑدیا گیا - کپتان کنلاک صاحب کی ناکامی کے بعد نیپال کے ساتھ پھر کوئی تعلق قائم نہین ہوا حتے کہ لارڈ کارنوالس صاحب کا زمانہ آیا اور گورکھون نے بنارس کے رزیڈنٹ مسٹر ڈنکن صاحب کی معرفت گفتگو کی جسکا انجام ایک تجارتی معاہدہ ہوا جسپر مارچ ۱۷۹۲ء مین دستخط ہوے اِن سے کئی برس پہلے سے گورکھے اپنی حکومت تبت کی جانب بڑھا رہے تھے - ذگر کے

مقدس مندرون مین گورکھون کی لوٹ مار سے غضبناک ہوکر فغفور چین نے راجۂ نیپال کی تنبیہ و تادیب کے لیے ایک فوج روانہ کی - اس فوج کی مدافعت کے لیے والی نیپال نے انگریزون سے فوجی امداد کی درخواست کی - لارڈ کارنوالس صاحب نے باہم مصالحت کرانے کا وعدہ کیا مگر قبل اسکے کہ میجر کرک پٹرک صاحب جو اس کام کے لیے متعین ہوے تھے سرحد نیپال پر پہونچین گورکھون نے حملہ آور چینی جنرل سے عہد و پیمان کرلیا - اُس زمانہ سے سنہ ۱۷۹۵ء تک نیپال کے ساتھ گورنمنٹ کے تعلقات صرف گاہ گاہ دوستانہ خطوط اور خراج ملکوان پور پر محدود رہے - اس سال مہاراجۂ رن بہادر نوجوان والی نیپال کو جنھون نے ۱۷۹۵ء مین ریاست کی زمام اپنے دست اختیار مین لی تھی اور اپنے چچا ریجنٹ کو قتل کرکے ناقابل برداشت مظالم کے ساتھ پانچ برس تک حکمرانی کی تھی (اپنے فرزند مہاراجہ گروان جودھ بکرم کے حق مین تخت چھوڑ دینا پڑا اور وہ اپنی ایک رانی کو ریجنٹ قرار دیکر بنارس کو چلے آئے جہان ایک پولٹیکل ایجنٹ انکی حاضرباشی کے لیے مقرر ہوا - برٹش گورنمنٹ انکے ساتھ ہر قسم کی تعظیم و تکریم سے پیش آئی اور اُنکے اخراجات کے لیے بھی زرکثیر دیا - برٹش علاقہ مین انکی موجودگی دربار نیپال کے ساتھ زیادہ قریبی تعلقات پیدا ہونے کا ایک عمدہ موقع خیال کی گئی - معزول مہاراجہ کے معاملہ کے تصفیہ اور برٹش تعلقات کی ترقی کی غرض سے سنہ ۱۸۰۱ء مین ایک معاہدہ ہوا اور کپتان ناکس صاحب اول رزیڈنٹ مقرر ہوکر وہان بھیجے گئے - رانی ریجنٹ نے رزیڈنٹ کا بڑے تپاک سے استقبال کیا مگر مہاراجہ رن بہادر کی بڑی رانی جو اُنکے ساتھ بنارس کو آئی تھین دفعۃً کٹھمانڈو کو واپس گئین - نوجوان راجہ ریجنسی کو توڑ کر ریاست پر قابض ہو گئے اور برٹش رزیڈنٹ کو وہان سے چلا آنا پڑا - ۲۴ - جنوری سنہ ۱۸۰۴ء کو لارڈ ویلسلی صاحب نے باضابطہ دربار نیپال کے تعلقات فسخ کردیے - اس تنسیخ تعلقات سے مہاراجۂ رن بہادر کو بنارس سے نیپال واپس جانے کی اجازت مل گئی جہان جاکر اُنھون نے اپنے مخالف جماعت کے سرغنہ کو ہلاک اور تخت پر پھر قبضہ کرلیا - اور بھیم سین تھاپا جو آپ کی

جلاوطنی مین آپکے ہمراہ تھے رن بہادر کی خاص رانی کے ایما سے وزیر ہوگئے سنہ ۱۸۱۱ء مین گورکھون نے برٹش سرحد عبور کرکے بٹول اور بیتا کی سرحد کی بعض اراضیات پر قبضہ کرلیا اسلیے برٹش گورمنٹ نے یکم نومبر سنہ ۱۸۱۴ء کو جنگ کا اعلان کیا۔ اس جنگ مین گورکھے نہایت بہادری اور کامیابی سے لڑے اور انگریزون کو کالی کی مغربی پہاڑیون تک قابض چھوڑکر صلح کے خواہش مند ہوے۔ ترائی کے قبضہ سے دستکش ہونے سے دو دفعہ گورکھون نے مدافعت کی۔ لارڈ ہسٹنگس صاحب نے ترائی کی تخمینی سالانہ قیمت دینے کا وعدہ کیا۔ اسکے بعد اور چند مراعات بھی کین جیسے نیپال کے کمشنرون نے ۲۸۔ نومبر کو سگولی کے معاہدہ پر دستخط کیے اور بعد ازان ۲۔ دسمبر سنہ ۱۸۱۵ء کو باقاعدہ معاہدۂ سگولی پر راجہ کے بھی دستخط ہوگئے اس معاہدہ کے بموجب نیپال مین اول رزیڈنٹ مسٹر گارڈنر صاحب مقرر ہوے۔ اُنھون نے بھیم سین تھاپا وزیر کو برسرحکومت پایا۔ مہاراجہ گرون جودھ بکرم مرچکے تھے۔ وہ سنہ ۱۸۳۰ء تک نیپال پر پورے طور سے قابض ومتصرف رہے۔ مہاراجہ رن بہادر اور وزیر کے مابین مخالفت کا جوش روز بروز بڑھتا گیا۔ سنہ ۱۸۳۷ء مین مہاراجہ رن بہادر کے سب سے چھوٹے بیٹے نے دفعتہً قضا کی اور یہ خبر مشہور ہوئی کہ بھیم سین یا اُنکے طرفدارون مین کسی نے زہر دیدیا اسلیے بھیم سین اور اُنکے بھتیجے پابزنجیر قید مین ڈال دیے گئے مگر بعد کو رہائی مل گئی۔ مقدم الذکر نے گوشہ نشینی اختیار کی اور آخر الذکر پنجاب کو روانہ ہوے اور دربار لاہور مین ملازم ہوگئے۔ دو برس بعد وزیر کے خاندان کے ساتھ پھر مخالفت بڑھی اور انجام کار اُنھون نے خودکشی کرلی سنہ ۱۸۴۳ء مین معتبر سنگھ پنجاب سے بُلوا کر وزیر اعظم مقرر کیے گئے مگر سنہ ۱۸۴۵ء مین مہارانی کے اشارہ سے ہلاک کیے گئے۔ انکی ہلاکت نے وزارت کے لیے راجہ جنگ بہادر کی ترقی کا راستہ کھول دیا۔ رانی نے انکی ہلاکت کی بھی کوشش کی تھی لیکن اسمین ناکامی ہوئی اور مع اپنے دو فرزندون کے ملک سے نکال دی گئین اور بنارس مین آکر سکونت اختیار کی۔ مہاراجہ بھی اُنکے ہمراہ آئے اور دوسرے سال نیپال کو واپس گئے لیکن

۱۲ مئی ۱۸۴۷ء کو اپنے ولیعہد مہاراجہ بکرم شاہ کے حق مین تخت چھوڑ دینا پڑا - ۱۸۵۰ء مین مہاراجہ جنگ بہادر کے سفر ولایت سے انگریزون کے ساتھ زیادہ دوستانہ مراسم پیدا ہوے - مہاراجہ جنگ بہادر اپنی وفات تک جو ۱۸۷۷ء مین واقع ہوئی نیپال کے وزیر اعظم رہے انکو فرمانروای نیپال نے مہاراجہ کا خطاب اور دو اضلاع کی حکومت بھی عطا کی تھی - اسکے علاوہ اُنھون نے اپنے ایک لڑکے اور دو لڑکیون کی شادیان بھی نیپال کے حکمران خاندان مین کی تھین - غدر ۱۸۵۷ء مین اُنھون نے برٹش گورنمنٹ کو بہت بڑی مدد دی جسکے صلہ مین اُنکو جی - سی - بی کا خطاب عطا ہوا اور یکم نومبر ۱۸۶۰ء کے ایک معاہدہ کے بموجب سرحد پیلی بھیت و مغربی اودھ کا علاقہ جو ۱۸۱۵ء مین برٹش گورنمنٹ نے لے لیا تھا نیپال کو واپس کر دیا اور علاوہ اسکے دیگر خطابات اور اعزاز بھی اُنکو عطا کیے اُنکی وفات پر اُنکے بھائی سر رندیپ سنگھ کے - سی - ایس - آئی کو فرمانروای نیپال نے بستۂ وزارت عنایت کیا - ترلوک بیر بکرم ساہ ولیعہد نے جو مہاراجہ جنگ بہادر کے داماد تھے ۱۸۷۸ء مین قضا کی - اُنکی وفات کے بعد ۱۸۸۱ء مین اُنکے والد مہاراجہ دھراج سریندر بکرم ساہ نے وفات پائی اسی سال سابق مہاراجہ دھراج راجندر بکرم ساہ نے انتقال کیا اور ہز ہائینس مہاراجہ سریندر بکرم ساہ کے پوتے موجودہ فرمانروا ہز ہائینس پرتھوی بیر بکرم ساہ جانشین ہوے اور یکم دسمبر ۱۸۸۱ء کو مسند نشین کیے گئے - ۲۲ - نومبر ۱۸۸۵ء کو سر رندیپ سنگھ کو اُنکے مخالفون نے مار ڈالا اور بیر شمشیر جنگ پسر اکبر دھیر شمشیر جنگ نے وزارت اور خطابات حاصل کیے - ۲۴ - نومبر کو مہاراجہ نے اُنکی وزارت کا اعلان کیا - جب کوئی جدید ویسرائے ہندوستان مین آتا ہے تو دربار نیپال کی جانب سے ایک اعلیٰ درجہ کا نیپالی سردار پیغام و تحائف لیکر کلکتہ کو بھیجا جاتا ہے ریاست کا رقبہ چون ہزار مربع میل ہے - آبادی کی کوئی صحیح تعداد نہین معلوم ہو سکتی - مگر تخمیناً پچاس لاکھ ہے - سالانہ آمدنی ایک کرور پچاس لاکھ روپیہ اور سلامی اکیس ضرب توپ ہے -

# سکم

## ہز ہائینس مہاراجہ تھوتھب نامگیل والی سکم

ولادت سنہ ۱۸۵۹ء۔ مسند نشینی اپریل سنہ ۱۸۷۴ء۔ آپ کا تعلق تبت کے اُس خاندان سے ہے جو قدیم الایام مین بھاسا کے نواح سے آکر گنٹوک مین توطن پذیر ہوا تھا۔ سولھوین صدی کے اواسط مین پنچو نامگیل نے تین تبتی راہبون کی مدد سے جو بودھون کے فرقہ دپکا (یعنی سرخ کلاہ والے) کے پروفیسر تھے سکم کے لوگون کو بودھ مذہب کی تبلیغ کی اور خود وہان کے راجہ بن بیٹھے۔ سترھوین صدی مین نیپال کے گورکھے دو مرتبہ سکم پر حملہ آور ہوے مگر دوسرے حملہ مین تبتیون اور چینیون نے ایک بیشمار فوج کی مدد سے گورکھون کو صرف نکال ہی نہین دیا بلکہ اُنھون نے نیپال پر حملہ کیا اور عین کھٹمانڈو کے پھاٹک پر اُنسے اپنے مفید مطلب معاہدہ پر دستخط کرا لیے۔ جنگ نیپال مین راجہ سکم نے گورنمنٹ برطانیہ کو مدد دی جسکے صلہ مین سنہ ۱۸۱۶ء مین اختتام جنگ پر اُنکو نیپال کے منضبطہ علاقہ کا ایک بہت بڑا حصہ دیدیا اور برٹش گورنمنٹ نے اُنکی محافظت کی ذمہ داری کی۔ سنہ ۱۸۴۱ء مین راجہ سکم نے دارجلنگ کا پہاڑ گورنمنٹ کو دیدیا جسکے معاوضہ مین گورنمنٹ ابتداءً تین ہزار روپیہ سالانہ دیتی رہی لیکن سنہ ۱۸۴۶ء سے اسکی تعداد چھ ہزار روپیہ ہو گئی ہے بعض ناگوار وجوہ سے یہ معاوضہ بند ہو گیا تھا مگر سنہ ۱۸۶۳ء مین پھر جاری کر دیا گیا اور سنہ ۱۸۷۱ء مین اُسکی تعداد بارہ ہزار روپیہ کر دی گئی۔ سنہ ۱۸۷۴ء مین راجہ سکیونگ تھوتھب کی وفات پر مہاراجہ حال مسند نشین ہوے۔ ریاست کا رقبہ دو ہزار آٹھ سو اٹھارہ مربع میل آبادی (سنہ ۱۹۱۱ء) تقریباً تیس ہزار اور سلامی ۱۵ ضرب توپ ہے۔

# کوچ بہار

## لفٹننٹ کرنل ہزہائینس مہاراجہ سر نرپندرا نراین بھوپ بہادر جی-سی-آئی-ای-سی-بی-مہاراجہ کوچ بہار

ولادت ۱۴۱-اکتوبر ۱۸۶۲ء مسند نشینی ۸-نومبر ۱۸۸۳ء-آپ مہاراجہ نرندرا نراین بھوپ بہادر کے فرزند ہین جنکے انتقال کے بعد آپ اگست ۱۸۶۳ء مین وارث ریاست ہوے راجگان کوچ بہار غالباً فرقہ کوچ سے تعلق رکھتے ہین جو تبتی یا ڈراوڑی نسل کے ہین-تین صدی سے زیادہ زمانہ گذرا کہ بشو سنگھ اور سسو سنگھ دو بھائیون نے اپنی فتوحات کے ذریعہ سے ہندوستان کے شمالی مشرقی حصہ مین ایک حکومت قایم کی-بشو سنگھ راجگان و وزراے کوچ بہار کے خاص مورث ہین اور انکی اولاد اُس زمانہ سے ابتک علی الاتصال حکومت کرتی چلی آتی ہے-۱۷۷۲ء مین اول اول کوچ بہار سے گورنمنٹ کا تعلق قائم ہوا جب راجہ کوچ بہار نے بھوٹانیون کی دست درازی سے تنگ آ کر ایسٹ انڈیا کمپنی سے اعانت طلب کی جسکو کمپنی نے منظور کیا تو ۱۷۷۳ء مین دھرندر نراین راجہ کوچ بہار اور گورنمنٹ کے مابین ایک معاہدہ ہوا جسمین راجہ نے برٹش گورنمنٹ کی اطاعت قبول کی اور کوچ بہار کو بنگال مین ملحق کرنے اور کوچ بہار کا نصف محاصل ہمیشہ کے لیے سرکار انگلشیہ کو دینے کی اجازت دی دوسری جانب برٹش گورنمنٹ نے اقرار کیا کہ وہ راجہ کو ہنگام ضرورت اپنے ملک کی حفاظت کے لیے فوج اور سپاہ سے مدد دے گی اور اسکا مصارف راجہ صاحب برداشت کرینگے-اپنے والد کے انتقال کے وقت ہزہائینس صرف دو برس کے تھے ۱۸۶۳ء مین آپ کو مہاراجہ بہادر کا خطاب مرحمت ہوا اور ۱۸۸۳ء مین آپ



لفٹننٹ کرنل ہز ہائینس مہاراجہ سر نرپندر نراین بھوپ بہادر جی-سی-آئی-ای-والی کوچ بہار

بالغ ہوے اور بطور ایک فرمانروا کے آپکی رسم مسند نشینی عمل مین آئی ۱۸۸۳ء مین یہ سوال پیدا ہوا کہ آیا کوچ بہار ریاست یا علاقہ یا راج سمجھا جاے۔ جسکا فیصلہ یہ ہوا کہ کوچ بہار ریاست سمجھی جاے۔ موجودہ مہاراجہ کی نابالغی کے زمانہ مین کمشنر کوچ بہار و راج شاہی منتظم ریاست تھے۔ ہزہائینس نے ابتدا اگر وارڈز انسٹیٹیوٹ بنارس مین اور پھر مسٹر ایچ جے نیلر صاحب سے تعلیم پائی اور بعد کو پریسیڈنسی کالج کلکتہ مین قانون کی تحصیل کی ۱۸۷۸ء مین آپ نے کلکتہ کے مشہور رفارمر بابو کیشب چندر سین کی دختر سے شادی کی اور اُسکے چند روز بعد تکمیل تعلیم کے لیے ولایت تشریف لے گئے۔ جون ۱۸۸۴ء مین ہز اکسلنسی ویسراے و گورنر جنرل نے سند کے ذریعہ سے خطاب مہاراجہ بہادر موروثی قرار دیا اور ہزہائینس اور بھوپ بہادر کے خاندانی القاب کو بھی تسلیم فرمایا۔ ۱۸۸۷ء کی جوبلی مین آپ مع مہارانی اور فرزندون کے ولایت تشریف لے گئے۔ جہان ہر مجسٹی ملکہ معظمہ اور خاندان شاہی ٹرے تپاک کے ساتھ انکے ساتھ پیش آیا اور جی سی۔ آئی۔ ای کا اعزاز آپ کو بنفس نفیس عطا ہوا۔ اُسی سال مہارانی صاحبہ کو بھی کرون آف انڈیا کا تمغہ اور اعزاز ملا۔ مہاراجہ صاحب بنگال رسالہ کی چھٹی رجمنٹ کے آنریری لفٹنٹ کرنل اور ہز امپیریل مجسٹی شاہ انگلستان کے ایڈیکانگ ہین۔ مہاراجہ صاحب ٹرے روشن دماغ اور عالی خیال رئیس ہین۔ ۱۸۸۸ء مین آپ نے کوچ بہار مین برہمو سماج کی بنیاد ڈالی اور اعلی تعلیم کے لیے وکٹوریہ کالج قائم کیا۔ رعایا کے حال پر آپ کی نظر عنایت خصوصیت کے ساتھ مبذول رہتی ہے چنانچہ اسکے ساتھ آپ نے جو لگان کا بندوبست کیا ہے اُس سے آپ کی رعایا نہایت سرسبز اور مرفہ حال ہے۔ ریاست کے کل محکمے اعلی پیمانہ پر قائم ہین اور رفاہ عام کے متعلق بہت سے کام جاری ہین۔ بنگال کے فری میسن لاج کے آپ ڈسٹرکٹ ماسٹر ہین۔ مہاراجہ صاحب کو کمپانین آف دی باتھ ہونے کا بھی اعزاز حاصل ہے جو ہندوستان حتی کہ ولایت مین بھی صرف معدودے چند کو ملتا ہے۔ امسال بھی ہزرائیلنس

مہاراجہ صاحب شاہ ایڈورڈ ہفتم ادام اللہ ملکہ کے جشن تاجپوشی مین شریک ہونے کے لیے جو پایۂ تخت لندن مین ہوا تھا ولایت کو مدعو ہوے تھے جہان سے آپ حال مین واپس آئے ہین۔ اس مرتبہ بھی وہان آپ کا بہت بڑا اعزاز و احترام ہوا۔ ریاست کا رقبہ ۱۳۰۷ میل مربع ہے اور آبادی (سنہ ۱۸۹۱ء) کے مطابق تقریباً چھ لاکھ ہے۔ ریاست کوچ بہار سٹرسٹھ ہزار سات سو روپیہ پندرہ آنہ مالگزاری ادا کرتی ہے جو سنہ ۸۰ء مین ہمیشہ کے لیے مقرر ہوئی تھی۔ مہاراجہ صاحب کے اعزاز مین تیرہ ضرب توپ کی سلامی مقرر ہے۔



# ٹپرہ

## ہز ہائینس راجہ رادھا کشور دیپ برمھا مانکیا والی ٹپرہ

ولادت ۱۸۵۷ء۔ مسند نشینی ۲- فروری ۱۸۹۷ء۔ ہز ہائینس راجپوت خاندان سے ہین بیان کیا جاتا ہے کہ آپ کا خاندان تاریخی زمانہ سے پہلے ٹپرہ پر حکمران تھا چندرا کی اٹھائیسوین پشت مین راجہ براج تھے جنھون نے ٹپرہ کا سمبت جاری کیا جو راج مالا یعنی راجگان ٹپرہ کی تواریخ مین استعمال ہوتا ہے۔ اس تاریخ کا پہلا حصہ دھرما مانکیا کے عہد مین تالیف ہوا جو ۱۴۰۷ء مین گدی نشین ہوے اور چندرا کی ایک سو اڑتالیسوین پشت مین بیان کیے جاتے ہین۔ ابتدا اگر عرصۂ دراز تک ایک بہت بڑا اور وسیع رقبہ اس خاندان کے زیر نگین رہا ہے اور سولھوین صدی مین اسکی وسعت مغرب مین دریاے ہگلی سے مشرق مین برھما اور شمال مین کامروپ تک تھی۔ ۱۲۵۱ء مین راجہ نے چٹگانون کو فتح کیا اور اُنکے جانشینون نے اپنی آزادی اور خود مختاری قائم رکھی۔ ۱۶۲۰ء مین شہنشاہ جہانگیر کے عہد مین نواب فتح جنگ نے ٹپرہ پر حملہ کیا اور راجہ جسو کو گرفتار کر کے دہلی لے گئے۔ اسکے تھوڑے ہی دنون کے بعد افواج مغلیہ ایک عالمگیر دباؤ کی وجہ سے راجہ کلیان مانکیا کے زمانہ مین جو راجہ جسو کے جانشین تھے ملک چھوڑ دینے پر مجبور ہوئی اور اگرچہ مسلمانون نے آخر مین اس ریاست کے نشیبی علاقون پر جو اب برٹش ٹپرہ واقع بنگال کے نام سے موسوم ہے قبضہ کر لیا مگر پہاڑی ملک راجاؤن ہی کے تصرف مین رہا۔ ۱۷۶۵ء مین برٹش گورنمنٹ نے بنگالہ کی دیوانی حاصل کی اور معمولی نذر جانشینی ادا کرنے پر ان راجاؤن کو نسلاً بعد نسلٍ یہ اختیارات دیتی رہی ۱۸۵۷ء مین چٹگانون کی باغی گریزن فوج نے اس ریاست کے دار الصدر اگرتلا پر قبضہ کر لیا مگر راجہ ایشان چندرا مانکیا نے گورنمنٹ کو مہا امکن امداد دی۔ ۱۸۶۲ء مین راجہ ایشان چندرا اپنے

بھائی راجہ بیر چندر رامانکیا کے جانشین ہوے - وہ اپنے بھائی کی حیات ہی مین جبراج کے لقب سے ملقب تھے - خاندانی قانون وراثت یہ ہے کہ راجہ اپنے خاندان مین جس شخص کو چاہے نامزد کر سکتا ہے - ولیعہد کا لقب جبراج ہوتا ہے - جبراج کا بھی ایک جانشین ہوتا ہے جو بڑے ٹھاکر کے لقب سے ملقب کیا جاتا ہے - راجہ کے بعد جبراج راجہ اور بڑا ٹھاکر جبراج ہوتا ہے اور اگرچہ راجہ کا اصلی وارث بھی ہو لیکن وہی حکومت پاتا ہے - اگر کوئی شخص نامزد نہین ہوتا تو بڑا بیٹا وارث ریاست ہوتا ہے - راجہ ایشان چندر کی وفات پر جو ۱۸۶۲ء مین واقع ہوئی جانشینی کی بابت تنازع ہوا مگر بالآخر ۱۸۷۰ء مین راجۂ مرحوم کے بھائی راجہ بیر چندر رمانک کے حق مین تصفیہ ہوا - ۱۸۷۱ء مین ایک پولٹیکل ایجنٹ ہز ہائنس کی دار الریاست اگرتلہ مین رہنے کے لیے مقرر ہوا - ۱۸۹۶ء مین راجہ بیر چندر رامانکیا کا انتقال ہو گیا اور راجہ صاحب حال مسند نشین ہوے - ٹپرہ کے ساتھ برٹش گورنمنٹ کا کوئی معاہدہ نہین ہے اور نہ وہ کوئی خراج دیتا ہے - صرف جانشینی کے وقت نذرانہ دینا پڑتا ہے - ٹپرہ کا رقبہ چار ہزار چھیاسی مربع میل - آبادی تقریبًا دو لاکھ اور آمدنی دس لاکھ روپیہ ہے - سلامی ۱۳ ضرب اتواپ ہے -



# منی پور

## ہزہائینس راجہ چوراچند والی منی پور آسام

ولادت ۱۸۸۶ء - مسند نشینی ۱۸ ستمبر ۱۸۹۱ء - آپ ایک چھتری خاندان سے تعلق رکھتے ہین اور راجہ چوراے رومبا کی اولاد مین ہین جھنون نے اس ریاست کو اوائل اٹھارھوین صدی مین حاصل کیا تھا ۱۷۱۴ء مین راجہ چوراے رومبا کے متبنی بیٹے راجہ غریب نواز کے لقب سے والی منی پور ہوے - اُنھون نے ملک برھما پر کئی حملہ کیے جنمین اُنھین نمایان کامیابی حاصل ہوئی - اُنکے پوتے راجہ جے سنگھ کے زمانہ مین برھمیون نے منی پور پر حملہ کیا اُسوقت اُن راجہ نے برٹش گورنمنٹ سے مدد طلب کی - ۱۴ ستمبر ۱۷۶۲ء کو ایسٹ انڈیا کمپنی سے معاہدہ ہوا اور گورنمنٹ نے فوجی امداد دی ۱۸۲۴ء مین گمبھیر سنگھ کے زمانہ مین برھمی پھر منی پور پر حملہ آور ہوے اور ملک کو اُنھون نے تاراج کرڈالا مگر برٹش فوج کی مدد سے نکال دیے گئے اور ۱۸۲۶ء مین جب صلح ہوگئی تو گمبھیر سنگھ نے اپنے علاقہ کو بہت وسعت دی اور وادی کیبو کو اپنے مقبوضات مین شامل کیا مگر یہ حصہ ۱۸۳۴ء مین اہل برھما کو واپس دے دیا گیا - اُسی سال گمبھیر سنگھ نے انتقال کیا اور اُنکے نابالغ بیٹے چندر کرتی سنگھ جانشین ہوے - اُنکے زمانہ مین خانگی جھگڑون اور ملکی فسادات مین بہت ترقی رہی جس سے ریاست کو سخت نقصان پہونچا - اُنکے بعد بہت سے ناقابل برداشت واقعات پیش آئے - گورنمنٹ نے مجبور ہوکر ۱۸۹۱ء مین اُن جھگڑون کی بیخ کنی کا قصد کر لیا - پہلی کوشش مین ناکامی ہوئی اسمین بہت سی فوج اور اعلیٰ حکام مقتول ہوے مگر دوسری مرتبہ بلوائیون اور قاتلون کو سخت سزائین دی گئین اور مہاراجہ سورچندر سنگھ معزول ہوے اور اُنکے بجاے آپ مالک ریاست قرار پائے - گدی نشینی کے وقت آپ بہت صغیر سن تھے - اس ریاست مین گیارہ توپون کی

سلامی موروثی ہے اور اولاد اکبر کو گدی ملتی ہے۔ ریاست کا رقبہ سات ہزار اور آٹھ ہزار میل مربع کے درمیان ہے۔ مردم شماری کے کاغذات زمانہ غدر میں نیست و نابود ہوگئے۔ سنہ ۱۸۸۱ء میں ریاست کی آبادی دو لاکھ اکیس ہزار ستر تھی۔ ریاست کا خراج پچاس ہزار روپیہ سالانہ ہے۔








صحیفۂ زرین


نولکشور پریس لکھنؤ
سنہ ۱۹۰۲ع



# ریاستہاے ہندوستان



حصہ دوم

# NATIVE STATES OF INDIA



PART II.

نولکشور پریس لکھنؤ

# انڈکس

## ریاستہائے ہندوستان

### حصۂ دوم

# ریاستہاے سرحد و پنجاب

## حصۂ دوم

## لسبیلہ

**جام میر کمال خان صاحب بہادر والی لسبیلہ** - آپ ۱۸۶۹ء مین پیدا اور ۱۶ مئی ۱۸۹۶ء کو مسند نشین ہوے - خاندان لسبیلہ کا سلسلہ نسب عبد المناف سے ملتا ہے جنکی آٹھوین پشت مین بھاگیرت مکہ سے ہندوستان مین آئے اور جام نگر پر قبضہ کیا - بھاگیرت کی نسل مین اجپال دسرت بھرت بھیم جام ہوے ہین بھیم کے بیٹے مہران نے اسلام قبول کیا اور سندھ کو چلے آئے - اُنکے پوتے جام جورو نے سومرا راجپوتون سے جنگ کرکے سندھ فتح کرلیا جو کئی پشتون تک اُنکی اولاد کے قبضہ مین رہا مگر جام ارادین جو بیسوین حکمران کو نور الدین جہانگیر شہنشاہ مغلیہ نے شکست دی اور اُنھون نے بھاگ کر کنھراج واقع لسبیلہ مین سکونت اختیار کی - اُنکی ایک اولاد عالی کھتو ریہ نوین جام نے قوم رونجہ سے انتقام لینے کے لیے جنھون نے اُنکے چھوٹے بھائی کو ہلاک کر ڈالا تھا لسبیلہ پر حملہ کیا اور اُسکو فتح کرکے علاقۂ لسبیلہ قوم برفت سے چھین لیا - اُس زمانہ سے ریاست لسبیلہ اس خاندان کے قبضہ مین ہے اور فرمانروایان لسبیلہ جام کہلاتے ہین - یہ لقب غالباً اُس زمانہ مین اختیار کیا گیا تھا جب اس خاندان کے مورث نے ہندوستان مین جاکر جام نگر پر قبضہ کیا تھا - جام میر کمال خان

بانی خاندان سے چوتھین پشت مین ہین۔ جام عالی خان ثانی کی وفات پر جو ۱۴ جنوری ۱۸۹۶ء کو واقع ہوئی آپ حکمران ریاست قرار پائے۔ آپ نے جب سے زمام سلطنت اپنے ہاتھ مین لی ہے ریاست مین بہت سے اسکول قایم ہوے ہین جوڈیشل کاروائیان اور دفتر کا انتظام انگریزی طرز پر آتا جاتا ہے۔ محصول چنگی کی شرح مین مناسب تخفیف عمل مین آئی ہے۔ جملہ منازل پر آرام گاہین بنائی گئی ہین اور بھانے جو پہلے بلوچی قسم کے تھے اب جدید طرز کے پختہ بنواے گئے ہین۔ ریاست کا رقبہ بارہ ہزار مربع میل ہے۔ آبادی چھپن ہزار ایکسونو ہے۔ آمدنی تقریبًا تین لاکھ سالانہ مقامی فوج دوسونونفر ہے ملیٹری پولس مین ایک سو پچاس جوان ہین اور اُنکے علاوہ چھتیس سوار رسالہ اور پانچ اتواپ ہین۔

## دیر وصوات

### نواب محمد شریف خان صاحب بہادر والی دیر وصوات وجنڈول

آپ ۱۲۶۶ھ مین پیدا ہوے اور افغانستان کے سرحدی حصہ شرقی وشمالی مین ایک خود مختار وحکمران والی ملک ہین اور قوم افغان کے سربنی یوسف زئی قبیلہ سے تعلق رکھتے ہین۔ آپ کے والد بزرگوار نواب رحمت اللہ خان مرحوم محمد غلام خان بانی ریاست کی چوتھی پشت مین تھے۔ آپ کے چار حقیقی بھائی اور تھے لیکن آپ اُن سب سے بڑے ہین۔ سنہ ۱۳۰۱ھ مین جب آپ کے والد ماجد نے سفر آخرت اختیار کیا تو آپ اُنکے جانشین ہوے ہرچند آپ اپنی لیاقت وشجاعت کے جوہر ولیعہدی ہی کے زمانہ مین دکھا چکے تھے مگر مسند نشینی کے بعد دشمنون نے چارون طرف سے نرغہ کیا جس مین خان جنڈول وخان ناوگی وخان خار وخان بشت وخان اسمار ومہتر چترال اور آپ کے دو مخالف بھائی جمروز خان ومحمد اشرف خان بھی شریک تھے مگر آپ نہایت جوانمردی اور دلیری سے اُنکا مقابلہ کرتے رہے اور جب ۱۳۱۳ھ مین گورنمنٹ برطانیہ نے ملک چترال پر اور دیر




نواب محمد شریف خان بہادر والی دیر و صوات مع فرزند ثانی

فوج کشی کی تو آپ پھر اپنے آبائی علاقہ پر قابض ہوگئے۔ اُسوقت آپ نے گورنمنٹ ہند کو
قابل قدر مدد دی۔ آپ نے چترال کو کمک روانہ کی اور سرکاری افواج کے لیے اپنے مصارف
سے سامان رسد فراہم کیا اور اُسکی کوئی قیمت نہین لی۔ آپ گورنمنٹ انگلشیہ کے بہت
بڑے وفادار دوست ہین۔ آپ کی اجازت سے ملکنڈ سے چترال تک ایک خام سڑک تعمیر
ہوئی ہی جو آپ کے علاقہ مین ہوکر گذری ہے جسکی حفاظت اور ڈاک کا اہتمام آپکی معرفت
ہوتا ہے اور آپ اُسکے نگران اور محافظ ہین۔ اسکے عوض مین گورنمنٹ ہند آپ کو پچیس ہزار
روپیہ سالانہ سے مدد دیتی ہے۔ جن امور مین آپ کو سرکاری صلاح کی ضرورت ہوتی ہے
وہ پولٹیکل ایجنٹ مقیم ملکنڈ کی معرفت طے ہوتے ہین۔ گورنمنٹ نے آپ کو نواب کا خطاب عنایت
فرمایا ہے اور یہ خطاب آپ کو اور آپ کے والد ماجد کو دربار کابل سے ملا تھا۔ آپ کے
مدارالمہام مولوی محمد قریب اللہ ہین جو پیشتر آبو روڈ راجپوتانہ کے مجسٹریٹ اور سب جج
تھے۔ میان بہاءالدین آپ کے سررشتہ دار خاص ہین۔ ریاست کا انتظام ہر طرح قابل تعریف
ہے۔ علاقہ مین انفصال مقدمات کے لیے قاضی مقرر ہین۔ صوات کے دیوانی۔ فوجداری اور
مالی انتظام معاہد خان و عبدالرحیم خان کو مفوض ہین۔ عبدالکریم خان آپ کے رضاعی
بھائی منتظم امور خانگی و حاکم کوہستان ہین۔ سید احمد خان قلعہ باڑہ جنڈول سے ازدواجی
تعلقات ہین۔ سرور خان حاکم قلعۂ رباط آپ کے ماموں ہین۔ علاوہ انکے اور بہت سے
معزز خوانین آپ کے زیر فرمان و احسانمند ہین۔ آپ کے علاقہ مین کل چھیالیس قلعہ ہین
جنمین فوج کی ایک معتد بہ تعداد اور سامان جنگ ہمیشہ موجود رہتا ہے۔ ریاست عام
زمینداروں سے شرعی عُشر لیتی ہے۔ سادات علما۔ مدرسین۔ اماماں مسجد اولاد بزرگان دین
اور معتبر خوانین اقوام کی اراضیات پر محصول معاف ہے۔ افغانستان کی طرح یہان بھی یہ
قدیم رواج ہے کہ ہر متنفس مسلح اور فنون جنگ سے واقف ہے۔ آپ میدان جنگ مین پچیس
ہزار جوان فراہم کرسکتے ہین۔ آپ علاوہ مدبر۔ شجاع و منتظم ہونے کے نہایت اولوالعزم عالی حوصلہ

غریب پرور۔ شریف نواز۔ خوش اخلاق۔ صالح تیشرع۔ رحم دل فیاض رئیس ہین۔ آپ کے مشیر و مصاحب بھی نہایت عمدہ اوصاف سے متصف ہین۔ اور آپ اہل علم و اہل ہنر کی بڑی قدر کرتے ہین۔ آپ نے اڑسٹھ لڑائیان لڑی ہین آپ کا انصاف ضرب المثل ہے۔ آپکی تنخواہ دار فوج مین تین ہزار پیادہ اور آٹھ سو سوار ہین جو شاہ پسند خان کی زیر کمان ہین۔ آپ کے پانچ صاحبزادہ ہین۔ ولیعہد کا نام نامی محمد اورنگ زیب عرف بادشاہ خان ہے جو سب سے بڑے بیٹے ہین۔ دوسرے بیٹے شاہ روان خان ہین جو قلعہ منڈہ اور اُسکے مضافات کے حاکم ہین۔ یہ دونون صاحب نہایت نیک چلین اور اپنے والد بزرگوار کے بہت بڑے فرمانبردار و مطیع ہین۔ تین اور خرد سال صاحبزادے ہین جو مادری تعلق سے جدا ہین اُنکے لیے حسب حیثیت جاگیرین مقرر ہین۔

## خاران

سر نوروز خان نوشیروانی۔ کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ ولادت ۱۸۵۹ء۔ آپ بعد وفات اپنے والد میر آزاد خان کے ۱۸۸۶ء مین مسند آرائے حکومت ہوے۔ آپ بلند بالا وجیہ امیر ہین اور سپاہیانہ طبیعت پائی ہے۔ قلعہ خاران کشک سے چھہتر میل سمت جنوب و مغرب مین واقع ہے اور اس ریاست کا صدر مقام ہے۔ والی ریاست کو سرکار انگریزی سے چھ ہزار روپیہ سالانہ ملتے ہین۔ قبیلہ نوشیروانی جس کے آپ سردار ہین اپنے کو قدیم کیمان خاندان سے منسوب کرتے ہین۔ لیکن ابراہیم خان سے تین پشت پیشتر کا سلسلہ نسب نہین معلوم ہوتا ہے۔ ابراہیم خان نے ۱۶۹۷ء مین سلطان حسین خان کی ملازمت اختیار کی۔ انکے پردادا کا نام نوشیروان تھا اور غالباً یہی وہ بزرگ ہین جنکے نام سے یہ قبیلہ موسوم ہے۔ ریاست خاران کا رقبہ پندرہ ہزار مربع میل۔ آبادی پینتالیس ہزار اور آمدنی تقریباً ایک لاکھ روپیہ ہے۔



آنریبل نواب سرامیرالدین احمد خان بہادر۔ کے۔سی۔آئی۔ای۔نواب لوہارو

# میلوگ

**ٹھاکر رگھوناتھ چند والی ریاست** - ولادت ۱۸۶۲ء - آپ راجپوت ہین - خاندان کے بانی رانا ہری چند نے بزور شمشیر ریاست کی بنیاد ڈالی تھی - آپ ریاست کے کام مین نہایت دلچسپی ظاہر کرتے ہین - ریاست کا رقبہ ترپن مربع میل اور آبادی تقریباً دس ہزار ہے

# لوہارو

**آنریبل نواب سر امیر الدین احمد خان بہادر فخر الدولہ** کے - سی - آئی - ای - نواب لوہارو - ولادت ۱۸۶۰ء - اس خاندان کے بانی نواب احمد بخش خان تھے جو مرزا عارف جان بیگ بخاری مغل کے بیٹے تھے مرزا عارف جان بیگ شاہ عالم بادشاہ کے عہد سلطنت مین ہندوستان آئے اور شاہی ملازمت مین داخل ہوے - اُنکی شادی مرزا محمد بیگ صوبہ دار اٹک کی لڑکی سے ہوئی اور یہ بھی سُنا گیا ہے کہ وہ اپنے خسر کے قائم مقام بھی ہو گئے تھے - نواب احمد بخش خان نے چند سال تک مرہٹون کی ملازمت کرنے کے بعد راجہ الور کی رفاقت اختیار کی - راجہ موصوف نے اُنکو علاقہ لوہارو عطا کیا اور لارڈ لیک کے یہان سفیر مقرر کرکے بھیجدیا - نواب احمد بخش کمانڈران چیف موصوف کے ساتھ اکثر معرکون مین شریک رہے اور اُنکی شجاعانہ کارروائی اور اعلیٰ خدمات خصوصاً معاملہ عہد نامہ الور کے صلہ مین ضلع فیروزپور مین پانچ محال کی جاگیر مع سند اُنکو عطا ہوئی مرزا احمد بخش خان کو خطاب فخر الدولہ دلاور الملک رستم جنگ بھی عطا ہوا تھا - اُنھون نے ۱۸۲۷ء مین انتقال کیا اور قطب مینار دہلی کے قریب مدفون ہوے - اُنکے بعد اُنکے بیٹے نواب شمس الدین خان اُنکے جانشین ہوے مگر بدقسمتی سے فیروزپور والی جاگیر ضبط ہو گئی - صرف لوہارو جو راجہ الور کی طرف سے ملا تھا اس خاندان کے قبضہ مین رہگیا - وہ لاولد فوت ہوے - اُنکے بعد لوہارو نواب

مین الدین احمد خان و نواب ضیاء الدین احمد خان کے تحت حکومت رہا من بعد باہم نا اتفاقی ہوئی ضیاء الدین احمد خان کو اٹھارہ ہزار روپیہ سالانہ کا گذارہ دیکر سرکار نے ریاست سے علیحدہ کر دیا۔ نواب امین الدین احمد خان ۱۸۲۶ء مین اپنے والد کے جانشین ہوئے اور ۱۸۶۹ء تک اُنھوں نے حکومت کی۔ نواب امین احمد خان نے ۱۸۶۹ء مین انتقال کیا اُنکے بعد اُنکے بیٹے نواب علاؤ الدین احمد خان جانشین ہوئے۔ اُنکو ۱۸۷۴ء مین ارل نارتھ بُروک صاحب نے خطاب نوابی عطا کیا اور اسکے ساتھ ہی خطابات فخر الدولہ اور رستم جنگ بھی تسلیم کیے گئے۔ نواب علاؤ الدین خان نے ۱۸۸۴ء مین انتقال کیا اور ۱۸۸۵ء مین آپ باضابطہ فرمانروا تسلیم کیے گئے۔ آپ کے حسن انتظام اور اعلیٰ قابلیت کی قدردانی مین گورنمنٹ نے آپ کو ۲۲ جون ۱۸۹۷ء کو کے۔سی۔ آئی۔ ای کا خطاب مرحمت فرمایا۔ آپ نے وسیرنگل کونسل اور پنجاب لیجسلیٹیو کونسل کی ممبری کی کرسی کو بھی زینت دی ہے۔ نواب صاحب بہادر دربار دہلی مین شریک ہونے کے لیے مدعو ہوئے ہین اور آپ کا کیمپ پنجاب کے رؤسا کے کیمپ مین ہوگا۔ آبادی ریاست پندرہ ہزار اور محاصل بہتر ہزار روپیہ سالانہ ہے۔

## دوجانہ

### نواب ممتاز علی خان بہادر جلال الدولہ مستقل جنگ رئیس دوجانہ

ولادت ۱۸۶۴ء مسند نشینی ۱۸۷۹ء خاندان نہایت قدیم ہے اس خاندان کے مورث اعلیٰ ملک رحمت قوم پٹھان باشندے بنیر امیر تیمور کے ہمراہ ہندوستان مین آئے اور بعض اتفاقات کے سبب سے موضع مبارک آباد مین جو جھجھر کے متصل ہے سکونت اختیار کی آپکے مورث اعلیٰ عبد الصمد خان دوجانہ کے پہلے نواب ہوئے اُنکو اور اُنکے بیٹون کو لارڈ لیک صاحب نے جنگ بھرت پور کی نمایان خدمات کے صلہ مین بہت بڑی جاگیر عطا کی اور نوابی کا خطاب دیا ۱۸۰۶ء مین یہ جاگیر موروثی قرار دی گئی مگر وہ ریاست رعایا کی مخالفت کی وجہ سے

۱۸۳۲ع - آپ سکھون کے گرو یعنی مذہبی پیشوا اور سکھ مذہب کے بانی بابا نانک شاہ کی چودھوین پشت مین ہین - آپ کے والد کا نام بابا عطر سنگھ تھا - اِس خاندان کی اصل شاخ راجہ رامچندر سے ملتی ہے - سکھون کے عہد مین آپکی جاگیر تقریباً تین لاکھ روپیہ کی تھی مگر بعد کو کم ہوتے ہوتے بارہ ہزار کی رہ گئی جو دو پشت تک بدستور قائم رہیگی اور پھر نصف ہوجائیگی اضلاع منٹگمری اور جھنگ مین آپکی بہت بڑی جاءداد ہے غدر ۱۸۵۷ع کے زمانہ مین آپ نے منٹگمری کے ضلع مین سرکار انگلشیہ کی نہایت تابناک خدمات انجام دین - آپ نے خزانہ کی حفاظت کی - گھوڑون اور سپاہیون کے جمع کرنے مین مدد دی - گارڈ کے واپس طلب کیے جانے پر قید خانہ کا چارج لیا اور باغی گروہون کے خلاف کل مہمون مین سرکاری حکام کی رفاقت کی اور میدان کارزار مین ہمیشہ سینہ سپر رہے - ان خدمات کے صلہ مین آپ کو اولاً تین ہزار روپیہ کا ایک خلعت دیا گیا مگر بعد کو آپ مزید شاہی اکرام سے سرفراز کیے گئے - بابا کھیم سنگھ کا وقار اور اثر سکھون مین اسقدر بڑھا ہوا ہے کہ ملتان سے پشاور تک تمام پنجاب مین آپکا تقدس مسلم ہے - آپ اپنے اس اثر سے گورنمنٹ انگلشیہ کے نیک اغراض کو ترقی دینے مین ہمیشہ کام لیتے ہین - تعلیم نسوان کے آپ ایک بہت بڑے معین اور ہادی ہین اور آپ نے بہ حیثیت ایک مقتدا کے اس تحریک کو نہایت قیمتی اعانت پہونچائی ہے جسکی وجہ سے بہت سے مذہبی تعصبات دور ہوگئے ہین - آپ نے اپنی ذاتی مساعی سے نسوانی مدارس قائم کیے - چنانچہ اضلاع جہلم اور راولپنڈی مین کل زنانہ مدارس بیدی کھیم سنگھ گرل اسکول کہلاتے ہین - مغربی پنجاب اور پشاور مین ٹیکے کا رواج زیادہ تر آپ ہی کی کوشش جمیلہ کا نتیجہ ہے - ۷۹-۱۸۷۸ع مین آپ نے پنجاب سرحدی جنگ کے لیے پندرہ سو سکھون کی بھرتی مین گورنمنٹ کو مدد دی - آپ نے ضلع منٹگمری کی اوسر زمین کو توڑنے اور صوبہ کے اس ویران اور کسیقدر ناموافق حصہ مین کاشتکارون کو آباد ہونے کی ترغیب دینے مین ایک نہایت عمدہ نظیر قائم کی ہے

اس ضلع مین آپکی چودہ ہزار ایکڑ زمین جو خاصۃً خریداری یا معمولی پٹہ کے ذریعہ سے حاصل ہوکر ایک مالکانہ حق مین منتقل ہوگئی ہے اس امر کی ایک بین دلیل ہے کہ ناموافق قدرتی حوادث کی حالت مین بھی ذاتی سرمایہ اور شخصی محنت سے کسقدر کامیابی حاصل ہوسکتی ہے سنہ ۱۸۷۹ء مین آپ کو خطاب سی۔ آئی۔ ای۔ کے اعزاز سے سرفرازی بخشی گئی سنہ ۱۸۸۷ء مین گورنمنٹ نے آپکو ضلع منٹگمری مین تقریباً آٹھ ہزار ایکڑ قابل الزراعت اراضی کا ایک مزید پٹہ عنایت کیا۔ سنہ ۱۸۸۷ء مین آپ منٹگمری کے مجسٹریٹ اور دوسرے سال آنریری منصف مقرر ہوئے آپ دو بار ہز اکسیلنسی ویسرائے ہند کی کونسل کے ممبر بھی نامزد ہوچکے ہین اور جب پنجاب مین اول اول لیجس لیٹیو کونسل قائم ہوئی تو سب سے پہلے آپ ہی اُسکے ممبر مقرر ہوے سنہ ۱۸۹۹ء مین آپ کو۔ کے۔ سی۔ آئی۔ ای۔ کا خطاب عطا ہوا۔ آپ بہت بڑے مخیر اور فیاض بزرگوار ہین سنہ ۱۸۹۷-۹۶ء کی قحط سالی مین آپ نے ایک کثیر رقم قحط زدہ لوگون کے لیے عطا فرمائی تھی اور ۵ پچاس یتیمون کو ملک متوسط سے بلوا کر انکی پرورش اور تعلیم کا انتظام اپنے ذمہ لیا تھا۔ آپ نے ایک وصیت نامہ کی رو سے اپنی کُل آمدنی کا چہارم حصہ وقف کردیا ہے جو ہمیشہ امور خیر مین صرف ہوتا رہیگا۔ آپ نہایت سادگی سے اپنی زندگی بسر کرتے ہین اور نہایت خاموشی سے خلق اللہ کی خدمت انجام دیتے ہین۔ آپ نے راولپنڈی مین ایک سرائے اور ایک دھرم سالہ بہ صرف کثیر تعمیر کرایا ہے۔ حال مین گورنمنٹ پنجاب نے آپکو سکھون کی جانب سے ملک معظم کے جشن تاجپوشی ولایت مین مشارکت کے اعزاز حاصل کرنیکا موقع عنایت فرمایا تھا۔ آپ کے چھ صاحبزادے ہین۔ بابا گوربخش سنگھ۔ بابا ہیرا سنگھ۔ بابا اوتار سنگھ۔ بابا اوجاگر سنگھ۔ بابا کرتار سنگھ بابا ہردت سنگھ۔ سکونت چک بیدی ضلع منٹگمری

**محمد اکرم خان۔ سر۔ نواب بہادر۔ کے۔ سی۔ ایس۔ آئی۔ ولادت سنہ ۱۸۴۹ء عیسوی**

آپ آمب کے سردار ہین جو دریاے اٹک کے داہنے کنارہ پر واقع ہے۔ جہان
آپ اور آپکے اسلاف مدت سے خودمختار حکمران رہچکے ہین۔ آپکا تعلق قبیلۂ تنولی کے
ایک پٹھان خاندان سے ہے جسکا سلسلہ نسب سکندر اعظم اسحاق و حضرت ابراہیم سے ملتا ہے۔
آپکے دادا کا نام پاینده خان تھا جنھون نے گذشتہ صدی کے آغاز مین عزت و
شہرت حاصل کی۔ پاینده خان عرصۂ دراز تک قبائل تنولی کے فرقہ پلال و عثمان زئی
سے سرگرم پیکار رہے۔ سکھون سے بھی مدت مدید تک چھیڑ چھاڑ ہوتی رہی۔ جہانداد خان
آپکے والد نے ۱۸۴۶ء مین کسی عام بغاوت کے موقع پر سکھون کی فوج کو اپنے
علاقہ مین باغیون کے دست ستم سے محفوظ رکھا جسکے صلہ مین مہاراجہ گلاب سنگھ نے
انکو بدناک کالگان و کالنجا کی مالگزاری معاف کردی۔ الحاق ملک پنجاب کے بعد
جہانداد خان نے گورنمنٹ برطانیہ کے ساتھ نہایت خیر خواہانہ برتاو کیا اور غدر ۱۸۵۷ء
مین نہایت نمایان خدمات انجام دین۔ آپ ۱۸۶۸ء مین اپنے والد کے جانشین
ہوے۔ اور بجلدوے حسن خدمات خطاب سی۔ ایس۔ آئی۔ مرحمت ہوا سال مذکور مین
آپ نے ڈپٹی کمشنر اور ایک مختصر گورکھا فوج کو جسے سرحدی قبائل نے محصور کر رکھا تھا
اعانت دیکر نجات دلائی۔ اور نہایت شجاعت و جانبازی سے قبائل کا مقابلہ کیا
جسکے صلہ مین چھ ہزار سالانہ کی پنشن اور خطاب نواب عطا ہوا۔ پھر ۱۸۹۱ء عیسوی
مین کوہ سیاہ کے دوسرے محاربہ کے وقت آپ نے نہایت خیر خواہی و نیک چلنی کا
برتاو کیا جس سے گورنمنٹ انگلشیہ نہایت خوش ہوئی اور آپ کے نام کے ساتھ اعلیٰ
درجہ کے خطاب نائٹ کمانڈر کا اضافہ کیا گیا۔ خانصاحب شہسواری اور فنون سپہ گری
مین کمال رکھتے ہین۔ آپ مین حکومت کی بہت بڑی قابلیت ہے۔ سوا مقدمات قتل
دیوانی اور فوجداری کے اور مقدمات مین گورنمنٹ انگلشیہ مطلق مداخلت نہین کرتی۔
آپکی ریاست کا رقبہ دو سو چالیس میل مربع ہے۔ اور آبادی چوبیس ہزار مجموعی آمدنی

پچاس ہزار سالانہ ہے - آپکے آٹھ بیٹے ہین جنمین محمد فضل خان اولاد اکبر اور آپکے جانشین ولیعہد ہین - سکونت ہزارہ پنجاب

محمد حسین خلیفہ - سید مشیر الدولہ ممتاز الملک - خان بہادر - آپ کو خان بہادر کا خطاب ذاتی اعزاز اور نیز اُن نمایان خدمات کے صلہ مین جو آپ نے ریاست پٹیالہ اور گورنمنٹ کی انجام دین ۲۴ - مئی ۱۸۹۵ء عیسوی کو مرحمت ہوا اور اسی حیثیت سے دیگر خطابات بھی ۲۰ - جنوری ۱۸۹۳ء کو عطا ہوے - آپ ریاست پٹیالہ کے وزیر خارجہ ہین - سکونت پٹیالہ - پنجاب -

محمد حسین - آزاد - مولوی - شمس العلما خطاب مذکور ذاتی ہے - جو جناب ملکہ معظمہ کی پنجاہ سالہ جوبلی کے جشن کی تقریب ۱۶ - فروری ۱۸۸۷ء کو علوم مشرقیہ مین تبحر حاصل ہونے کے امتیاز مین عطا کیا گیا تھا - آپکی تصنیفات ملک مین نہایت مقبول ہین - تذکرۂ آب حیات اُردو انشاپردازی کا ایک نمونہ سمجھا جاتا ہے - سکونت لاہور

یوسف خان - میر - کُرد - خان بہادر - آپ کی اعلیٰ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے ۲۴ - مئی ۱۸۹۴ء عیسوی کو آپکو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کا معزز خطاب مرحمت کیا - سکونت کوئٹہ -

دوران خان - میر - کُرد - خان بہادر - یکم جنوری ۱۸۹۷ء کو گورنمنٹ برطانیہ نے آپ کی اعلیٰ خدمات کے جلدو مین آپکو خان بہادر کے معزز خطاب سے مشرف کیا - سکونت قلات -

رگھناتھ سنگھ - میان - راجہ - رئیس جسوان ضلع ہوشیار پور - ولادت ۱۸۵۲ع -
آپ چندربنسی راجپوت کاشپ گوت سے ہین - آپ کا سلسلۂ نسب قدیم سرداران ضلع کانگڑا سے ملتا ہے - وسط تیرھوین صدی مین جسوان شاخ نے علیحدہ ہوکر اپنی حکومت قائم کی اور راجپورہ کو اپنا دار السلطنت بنایا - راجہ نرپت سنگھ کے زمانہ تک جنھون نے ۱۸۶۲ع مین انتقال کیا راجگان جسوان شاہان مغلیہ کے باجگزار رہے ۱۸۱۵ع مین مہاراجہ رنجیت سنگھ نے امید سنگھ کو اپنی ریاست سے دست بردار ہونے پر مجبور کیا اُسوقت سے راجگان جسوان صرف ۲۱ - مواضع کے جاگیردار رہگئے تھے مگر ۱۸۴۶ع کی جنگ سکھ اور ۱۸۴۸ع کے بلوہ سے بقیہ علاقہ بھی راجگان موصوف کے قبضہ سے نکل گیا - رن سنگھ خلف جے سنگھ مع اپنے صاحبزادہ راجہ رگھناتھ سنگھ کے کہ جنکی شادی مہاراجہ رنبیر سنگھ کی دختر سے ہوئی ہے جمون مین مقیم ہوے ۱۸۷۷ع مین مہاراجہ جمون کی کوشش وسفارش سے اکیس مواضع کی جاگیر جو راجہ امید سنگھ کے قبضہ مین جسوان دون مین تھی گورنمنٹ برطانیہ نے آپکو مرحمت فرمائی - اسکے علاوہ اسب واقع تحصیل اونہ ضلع ہوشیارپور مین اپنے خاندانی باغ کی پچیس ایکڑ زمین پرحق مالکانہ بلا لگان حاصل ہے - آپ کی ایک صاحبزادی ہین جنکی شادی راجہ چمبہ کے خاندان مین ہوئی ہے - سکونت راجپورہ ضلع ہوشیارپور -

گنپت رائے - دیوان - سی - آئی - ای - ولادت ۱۸۵۵ع - آپ ڈیرہ غازی خان کے ایک قدیم اور معزز خاندان سے تعلق رکھتے ہین - ۱۸۷۴ع مین آپ سلسلۂ ملازمت مین داخل ہوے اور ۱۸۷۵ع مین سر رابرٹ سینڈیمن کی پہلی اور دوسری سفارتون کے ہمراہ بلوچستان گئے - فروری ۱۸۷۷ع مین ایجنسی بلوچستان کے قیام کے وقت آپ صاحب موصوف کے کانفیڈنشل مددگار مقرر

ہوے اور سنہ ۱۸۸۰ع مین نیٹو اسسٹنٹ ایجنٹ گورنر جنرل بلوچستان اور سنہ ۱۸۹۰ع مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر مقرر ہوے - اسکے بعد اپنی حسن لیاقت کی وجہ سے سنہ ۱۸۹۵ع سے سنہ ۱۸۹۶ع تک ریاست لسبیلہ واقع بلوچستان کی وزارت پر مامور رہے - آپ کے خاندانی حالات کی نسبت سر رابرٹ سنڈیمن صاحب مرحوم ایجنٹ گورنر جنرل بلوچستان نے گورنمنٹ انڈیا کو یہ تحریر کیا تھا "دیوان گنپت راے کے اجداد گورنمنٹ برطانیہ کے تسلط کے قبل ضلع دیرۂ غازی خان مین بہت بڑا اقتدار اور وقار رکھتے تھے - اُنکے ایک بزرگ باسومل کو شہنشاہ مغلیہ کی جانب سے خواجہ کا لقب اور اُنکے واداد یوان سکھرا مداس کو سکھون کے عہد مین دیوان کا خطاب مرحمت ہوا اور دیوان موخر الذکر دیوان ساون مل والی ملتان کیجانب سے ضلع دیرۂ غازی خان کی گورنری کے عہدہ پر ممتاز تھے" آپ کے پولٹیکل کارہاے نمایان اور جنگ افغانستان کی عمدہ خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے سنہ ۱۸۸۳ع مین بطور اعزاز ذاتی کے دیوان کا خطاب اور سنہ ۱۸۹۲ع مین سی - آئی - ای - کا معزز خطاب مرحمت فرمایا اور ضلع دیرۂ غازی خان مین پانچسو ایکڑ اراضی مع حقوق مالکانہ کے بطور معافی دس سال کے لیے عطا کی - آپ کے چچا دیوان تھاریہ رام پنجاب کے اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر اور ڈپٹی کلکٹر انہار تھے اور آپ کے برادر اصغر دیوان اودھوداس درۂ بولان کے نیٹو اسسٹنٹ ایجنٹ گورنر جنرل بلوچستان ہین - سکونت دیرۂ غازی خان -

محمد نواز شاہ - حکیم - تمغہ یافتہ قیصر ہند درجۂ دوم - آپ کو بجلدوے خدمات عامہ تمغۂ قیصر ہند درجۂ دوم عطا ہوا - سکونت گڑھ شنگر -

**طالب مہدی خان - ملک - تمغہ یافتہ قیصر ہند درجۂ دوم** - آپ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر رہتک ہین - ۲۹ - اپریل ۱۸۹۷ء کو اس عہدہ پر ماموں ہوے تھے اور خدمات نمایان کے جلدو مین تمغۂ قیصر ہند درجۂ دوم حاصل کیا - سکونت رہتک -



**امام بخش خان - مزاری - سر - کے - سی - آئی - ای - سیر - نواب** - سیر کا خطاب موروثی اور نواب کا خطاب ذاتی ہے جو سر آر سینڈمین صاحب کی سفارت قلات کے ساتھ خیر خواہانہ اور سرگرم خدمات کے جلدو مین ۲۳ - فروری ۱۸۷۷ء کو عطا ہوا تھا - آپ کا تعلق مزاری بلوچ خاندان سے ہے جو اپنے تئین عم رسول اللہ حضرت امیر حمزہ کی نسل سے بتاتے ہین اور کہتے ہین کہ اُنکے بیٹے گل چراغ ایران سے قلات کو آئے تھے اور کچ اور مکران کو اپنا مستقر قرار دیا تھا - اس خاندان کے ایک رکن بدھیل خان نامے اُس دلیری اور جوانمردی کیوجہ سے جو اُنھون نے شیرون کے مقابلہ مین ظاہر کی تھی مزار کے لقب سے ملقب ہوے جسکے معنی بلوچی زبان مین شیر کے ہین اُسوقت سے اس بلوچی خاندان کا یہ لقب چلا آتا ہے - سر امام بخش خان کے والد بہرام خان کو مہاراجہ رنجیت سنگھ والی لاہور نے ایک سند دی تھی - ۱۸۳۷ء مین آپ کے والد نے وفات پائی اور آپ کے بڑے بھائی دوست علیخان جانشین ریاست ہوے - مگر درحقیقت اُسیوقت سے کاروبار ریاست آپ کے ہاتھ مین تھا - اگرچہ آپ نہایت شجاع و جری ہین مگر اسکے ساتھ ہی دانشمند و ذکی بھی ہین - یہی وجہ ہے کہ آپ گورنمنٹ برطانیہ کے برکات و فوائد کو بہت جلد سمجھ گئے اور اپنے محکوم قبیلون اور خاصکر مزاریون کو گورنمنٹ انگلشیہ کی عظمت و عدالت کا یقین دلاکر مطیع و فرمانبردار بنانے مین کامیاب ہوے - غدر ۱۸۵۷ء مین بحیثیت اعزازی رسالدار کے آپنے گورنمنٹ کی نمایان خدمات انجام دین اور

۲۴-مئی ۱۸۸۸ء کو -کے -سی -آئی -ای -کا خطاب حاصل کیا -آپ اول درجہ کے آنریری مجسٹریٹ اور سرحد بلوچستان کے موثر اور خیر خواہ سردار ہین -آپکے خلف اکبر بہرام خان ۱۸۵۵ء مین پیدا ہوے اور اُنھون نے اپنے برادر عمزاد شیر محمد خان کی اکلوتی دختر سے شادی کی جسکی وجہ سے سر امام بخش خان کے آیندہ جانشینون کو اُس خاندان کی سرداری اور تمنداری ملیگی -سکونت دیرۂ غازی خان -

نرندر سنگھ -سردار -سردار بہادر -سردار کا خطاب موروثی ہے اور سردار بہادر کا ذاتی جو آپکو ۲۵ -مئی ۱۸۹۲ء کو مرحمت ہوا ہے -سکونت لاہور -

عظیم خان -خان بہادر -۲۰ -مئی ۱۸۹۰ء کو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کا خطاب مرحمت کیا گیا -سکونت دیرۂ اسمٰعیل خان -

محمد انوار الحق -مولوی -خان بہادر -۲۰ -مئی ۱۸۹۰ء کو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کا خطاب عطا ہوا -سکونت دہلی -

محمد اسلم خان -سی -آئی -ای -لفٹنٹ کرنیل -سردار بہادر -نواب -ولادت ۱۸۳۱ء -آپ شاخ کامران خیل کے سعدوزئی یا منیرئی خاندان سے تعلق رکھتے ہین -آپ کے مورث اعلیٰ سعد اللہ خان قندھار کے ایک ابدالی پٹھان تھے احمد شاہ ابدالی و دیگر شاہان کابل اُنکی نسل سے تھے -آپ کے پردادا کا نام فتح اللہ خان تھا جو احمد شاہ ابدالی اور اُنکے بیٹے تیمور کے عہد مین وزیر افغانستان تھے -فتح اللہ خان نے ۱۷۹۱ء مین انتقال کیا اور قندھار مین مدفون ہوے -

افغانستان کا عہدۂ وزارت اُنکے تیسرے بیٹے رحمت اللہ خان کو ملا۔ رحمت اللہ خان ۱۸۰۵ء مین بمقام کابل قتل کیے گئے۔ اُنکے قتل کے وقت عثمان خان اُنکے بڑے بیٹے اور آپ کے والد بزرگوار بالکل خردسال تھے۔ سن رشد کو پہونچکر وہ مختلف حیثیتون سے مختلف مقامات پر ملازم رہے لیکن جب گورنمنٹ برطانیہ نے شاہ شجاع کو تخت کابل پر بٹھانے کے لیے فوج کشی کی تو عثمان خان نے نہایت عمدہ و قیمتی مدد دی جسکے صلہ مین وہ بھی عہدہ وزارت افغانستان پر مامور ہوے اور وزیر الدولہ کا خطاب مرحمت ہوا۔ عثمان خان کے کئی بیٹے ہین اور وہ سب نہایت ممتاز اور بلقب وزیرزادہ مشہور ہین۔ آپ اُنکے چھٹے صاحبزادہ ہین۔ گیارہ سال کی عمر مین وارد پشاور ہوے۔ ۱۸۵۵ء مین اڈورڈز صاحب نے آپکو پانچوین بنگال کیولری کے عہدۂ رسالداری کے لیے منتخب کیا اور بحیثیت رسالدار آپنے بہت سی لڑائیون مین داد شجاعت دی۔ سرحدی محاربات مین اکثر شریک رہے۔ ۱۸۷۹ء مین اپنی رجمنٹ کے ہمراہ افغانستان گئے اور وہان پولٹیکل افسر جلال آباد نے آپکو اپنی نیابت مین لے لیا اور اس حیثیت سے آپ خیبر مین اُسوقت تک کام کرتے رہے جبتک فوج برطانیہ افغانستان سے واپس نہین آئی۔ جب درۂ خیبر کی حفاظت کے واسطے خیبر رائیفل کو قائم کی گئی تو آپ اُسکے کمانڈنٹ مقرر ہوے۔ ۱۸۸۴ء مین روس و افغانستان کی حدبندی کے وقت آپ سر ویسٹ رجوے صاحب کے ہمراہ تشریف لے گئے اور وہان آپ نے نہایت قیمتی خدمات انجام دین۔ واپسی کے بعد سے خیبر مین بدستور اپنے عہدہ کا کام کرتے ہین۔ آپ کو چھ ہزار روپیہ سالانہ ملتا ہے۔ جنگ کابل کے وقت آپنے جو پولٹیکل خدمات انجام دین اُنکے صلہ مین آپ کو ۲۲۔ اکتوبر ۱۸۸۱ء کو تمغہ آرڈر آف میرٹ اور سردار بہادر کا خطاب عطا ہوا۔ ۱۸۸۵ء مین آپ آنریری میجر کیے گئے اور سرحدی کمیشن کیوقت

آپ نے جو محنت شاقہ و جانفشانی کی تھی اُسکے جلدو مین ۱۵- فروری ۱۸۸۷ء کو سی-آئی-ای- کا خطاب مرحمت ہوا- افغانستان مین جو خدمات آپ نے انجام دین اُنکے صلہ مین چھ سو روپیہ اور سر ویسٹ رجوے صاحب کی معیت مین جو کارگزاریان کین اُنکے جلدو مین ایکہزار سالانہ آپکو ملتا ہے- آپ کے سینۂ مبارک پر سات فوجی تمغے آویزان رہتے ہین جنسے اس امر کا ثبوت ملتا ہے کہ آپ نے اپنی زندگی گورنمنٹ برطانیہ کی وفاداری و خیرخواہی مین شجاعانہ طور پر صرف کی ہے- آپ کو یکم جنوری ۱۸۹۹ء کو نواب کا خطاب عطا ہوا- آپکے صاحبزادہ محمد اکرم خان اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین- سکونت پشاور-

**گاگرمل** - لالہ- راے بہادر- ۱۶- فروری ۱۸۸۷ء کو جناب ملکہ معظمہ کے جشن جوبلی کے موقع پر بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو خطاب راے بہادر عطا ہوا- سکونت- امرتسر-

**لورینڈرمل** - راے بہادر- ۲- جنوری ۱۸۸۸ء کو بطور ذاتی اعزاز کے خطاب راے بہادر عطا ہوا- سکونت پشاور-

**جے سنگھ** - راجہ- رئیس سیبا- ولادت ۱۸۲۹ء- آپ قدیم راجگان کانگڑا کی دوسری شاخ کے قائم مقام ہین- سبارن چند آپ کے مورث اعلیٰ تھے- اُنھون نے ریاست گولیر سے علٰحدہ ہوکر علاقہ سیبا کی بنیاد ڈالی- ۱۸۰۸ء مین بھوپ سنگھ راجہ گولیر نے راجہ گوبند سنگھ اور اُنکے بھائی میان دیوی سنگھ سے علاقہ چھین لیا تھا مگر ۱۸۳۰ء مین رنجیت سنگھ نے گوبند سنگھ کو واپس دیا- اُسکے بعد یہ علاقہ

چچازاد بھائیون مین تقسیم ہوگیا مگر ۱۸۴۷ء مین جب راجہ رام سنگھ نے لاولد انتقال کیا تو بجے سنگھ میان دیوی سنگھ کے بڑے صاحبزادہ راجہ رام سنگھ کی جاگیر کے بھی مالک قرار پائے - ۱۸۷۷ء مین اُنکو راجگی کا خطاب عطا ہوا - یہ راجہ آپ کے والد بزرگوار تھے - ۱۸۷۹ء مین اُنکے انتقال کے بعد آپ جانشین ریاست ہوے - خطاب راجگی آپکو بھی مرحمت ہوا - آپکی آمدنی تیس ہزار سالانہ ہے - آپکو اپنی جاگیر کے حدود مین جو بایس مواضع اور تعلقہ جات سیبا و کوٹلہ پر مشتمل ہے جوڈیشل اختیارات حاصل ہین - آپکو خانوادہ ہاے جمون و بلاسپور سے بھی تعلق ہے - درباریان کانگڑا مین آپ کا تیسرا نمبر ہے - سکونت سیبا ضلع کانگڑہ -

**کشن لال** - پنڈت - راے بہادر - یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو آپکو خطاب راے بہادر مرحمت ہوا - سکونت مصطفےٰ آباد -

**جانکی ناتھ** - پنڈت - راے بہادر - ۲۱ مئی ۱۸۹۸ء کو خطاب راے بہادر آپ کو مرحمت ہوا - سکونت دہلی -

**غلام قاسم خان** - نواب - ولادت ۱۸۶۹ء - آپ افغان جرگہ کانتی خیل سے تعلق رکھتے ہین - آپکے آبا و اجداد پہلے ضلع دیرہ اسمٰعیل خان کی تمام تحصیل ٹانک پر حکمران تھے - آپ کے مورث اعلیٰ خان زمان اکبر اعظم کے عہد مین نہایت مشہور و معروف شخص گذرے ہین - خان زمان کی تیسری پشت مین قتال خان تھے جنھون نے حکومت ٹانک کی بنیاد ڈالی اور اُسے وسعت دی - قتال خان کے بڑے بیٹے سرور خان کے زمانہ مین مہاراجہ رنجیت سنگھ نے ریاست ٹانک کو

باجگزار بنایا مگر الہ داد خان کے زمانے مین جو سرور خان کے بیٹے اور جانشین تھے خراج ادا نہونے کی حالت مین جسکی تعداد ایک لاکھ ہوگئی تھی نونہال سنگھ نے ٹانک کو اپنی سلطنت مین شامل کرلیا ۔ ۱۸۴۷ء مین جب پنجاب مین گورنمنٹ کا تسلط ہوا تو علاقۂ مذکور کا انتظام عارضی طور پر نواب شاہ نواز خان کے سپرد کیا گیا ۔ ۱۸۵۴ء مین گورنمنٹ نے اُن نواب کو ٹانک کا سردار تسلیم کیا اور اُسکے چند سال بعد سرسری بندوبست مین آپکو نواب کا خطاب عطا فرمایا ۔ مگر اس بندوبست کے بعد بوجوہ چند صرف سات گانوُن اُنکے قبضہ مین باقی رہے اور تمام علاقہ مین سرکاری انتظام ہوگیا ۔ ۱۸۸۲ء مین اُنھون نے رحلت کی اور اُنکے پوتے نواب غلام قاسم خان خطاب وجاگیر دونون کے وارث قرار پائے ۔ آپ نے ایچیسن کالج لاہور مین تعلیم پائی ہے ۔ آپ ابھی بالکل نوجوان ہین ۔ آپ نہایت عقیل اور رفریس اور ہونہار ہین ۔ گورنمنٹ نے نواب کا خطاب آپ کے لیے ذاتی طور پر بحیثیت وارث ریاست تسلیم کیا ہے ۔ سکونت ڈیرہ اسمٰعیل خان ۔

---

**پوہول** ۔ راے بہادر ۔ ۳ ۔ جون ۱۸۹۳ء کو راے بہادر کا خطاب مرحمت کیا گیا ۔ سکونت ۔ جالندھر ۔

---

**پیارے لال** ۔ لالہ ۔ راے بہادر ۔ خطاب راے بہادر بطور ذاتی اعزاز کے ۲ ۔ جنوری ۱۸۹۳ء کو عطا ہوا ۔ آپ قسمت جالندھر پنجاب کے انسپکٹر مدارس تھے ۔ سکونت ۔ دہلی ۔

---

**بوٹا مل** ۔ راے بہادر ۔ یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو آپکو خطاب راے بہادر عطا ہوا سکونت لاہور



دیوان بہادر رام ناتھ رئیس لاہور



خان بہادر رحیم خان رئیس لاہور



رائے بہادر پنڈت پریم ناتھ رئیس لاہور



میاں ہیرا سنگھ رئیس اونا ہوشیارپور

رام ناتھ - دیوان - دیوان بہادر - آپ راجہ دینا ناتھ کی اولاد مین ہین جو پنجاب مین ایک مشہور اور نامور شخص گزرے ہین - راجہ دینا ناتھ کا خاندان ابتدا ٔ کشمیر سے آیا تھا جہان شاہجہان کے عہد مین اس خاندان کے بعض لوگ اعلیٰ مناصب پر ممتاز تھے محمد شاہ کے زمانہ مین بجھی رام نے کشمیر سے آکر لاہور مین سکونت اختیار کی - دیوان رام ناتھ دیوان امر ناتھ کے فرزند ہین - آپ سنہ ۱۸۶۳ء مین سرکاری ملازمت مین داخل ہوے اور اکیس سال تک اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر اور اکسٹرا جوڈیشل اسسٹنٹ کے فرائض انجام دیے - آپ ہندوستانیون مین اول اول ڈسٹرکٹ ججی کے عہدہ پر مامور ہوے تھے آپ نے اکتیس سالہ خدمات کے بعد سرکاری ملازمت سے کنارہ کشی کی علاوہ پنشن کے آپ چار ہزار روپیہ سالانہ کی دوامی جاگیر کے جاگیردار بھی ہین اسوقت آپ کی عمر تقریباً ساٹھ برس کی ہے اور آپ لاہور کے آنریری مجسٹریٹ ہین سکونت لاہور

---

رحیم خان - خان بہادر - ولادت سنہ ۱۸۳۰ء آپکے بزرگ مولانا عظیم اللہ خان و مولانا محمد شمس اللہ خان سنہ ۹۴۰ ہجری مین اپنے وطن مالوف قندھار سے وارد ہندوستان ہوے - اور لکھنؤ مین اقامت اختیار کی - یہان انھون نے ایک مشرقی مدرسہ قائم کیا جسمین نہ صرف ہندوستان کے مختلف حصص سے بلکہ بلاد قندھار - کابل - بغداد اور پشاور وغیرہ سے طلبہ آتے تھے - سنہ ۱۱۵۳ ہجری مین آپکے دادا محمد دلاور علیخان لکھنؤ چھوڑکر کانپور مین سکونت گزین ہوے - اور وہین سنہ ۱۸۳۰ء مین آپکی ولادت ہوئی - آپ کے والد محمد یوسف علی خان آپ کو ڈھاکہ لے گئے جہان آپ نے انگریزی تعلیم حاصل کی سینیر اسکالرشپ کا امتحان پاس کیا اُسکے بعد آپ میڈیکل کالج کلکتہ مین داخل ہوے جہان سے سنہ ۱۸۵۵ء مین آپ نے ڈگری حاصل کی اور وہین میڈیکل کالج کلکتہ کی اسپتال مین اسسٹنٹ فزیشین مقرر ہوے - سنہ ۱۸۶۰ء مین آپ شاہپور ریلک

پنجاب کے سول سرجن مقرر ہوے - اکتوبر ۱۸۶۰ء مین جب لاہور مڈیکل کالج قائم ہوا تو آپ ہندوستانی کلاس کے سپرنٹنڈنٹ کیے گئے - آپ نے چھتیس برس اس عہدہ کے فرائض ادا کیے - آپنے بہت سی کتابین طبی مباحث پر اُردو مین تالیف و تصنیف فرمائی ہین جنمین اکثر قابل قدر ہین - بحر حکمت و طب رحیمی وغیرہ وغیرہ آپکی خاص تصنیفات سے ہین سنہ ۱۸۷۰ء مین آپ خان بہادر کے خطاب سے مخاطب ہوے - ۱۸۷۷ء مین دربار دہلی کے موقع پر آپ کو آنریری سرجن کا خطاب دیا گیا - آپ ہندوستانیون مین سب سے پہلے مڈیکل گریجوئٹ ہین جنکو اُس وایسرائی دربار مین جو پنجاب مین ۱۸۶۳ء مین لارڈ لارنس نے منعقد کیا تھا شرف شرکت حاصل ہوا - ہمارے بادشاہ سلامت اڈورڈ ہفتم خلد اللہ ملکہ نے جو دربار اپنی ولیعہدی کے زمانہ مین کیا تھا اُسمین بھی آپ مدعو ہوے تھے - آپکو آپکی نہایت قابل قدر خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ نے اکثر خلعت فاخرہ سے امتیاز بخشا ہے - مہاراجہ کشمیر و پٹیالہ وغیرہ نے بھی خلاع فاخرہ عنایت فرمائے ہین - سکونت - لاہور -

---

**پریم ناتھ** - پنڈت - راے بہادر - ولادت یکم اگست ۱۸۴۷ء آپ کشمیری سارست برہمن گوت واتس آترے ہین اس خاندان کے مورث اعلیٰ پنڈت شیورام تھے - اُن کو ٹھس گاؤن واقع کشمیر کی جاگیر سند سلطانی کے ذریعہ سے عطا ہوئی تھی اور اس سے اُنکا لقب ٹھس ماٹھو ہے اُن کی پانچوین پشت مین پنڈت صاحب رام پشمینہ کے ایک کامیاب اور متمول تاجر تھے - اُن کے بعد اُن کے بیٹے تلوک چند ۱۸۱۳ء مین بغرض ملازمت کشمیر سے پنجاب گئے - اُنکے بیٹے پنڈت سہجرام نایب بخشی فوج تھے جسمین اُنکو آٹھ روپیہ یومیہ ملتا تھا - تسلط سرکار برطانیہ کے بعد گورنمنٹ نے تلوک چند اور سہجرام کو پنشن دینی چاہی مگر اُنھون نے انکار کیا - تلوک چند نے ۱۸۶۱ء مین اور سہجرام

نے ۱۸۸۱ء مین انتقال کیا - پنڈت پریم ناتھ نے دس برس کی عمر تک فارسی کی تعلیم پائی اسکے بعد ۱۸۶۰ء مین مشن اسکول لاہور مین داخل ہوے اور کلکتہ یونیورسٹی کے امتحانات انٹرنس اور فرسٹ آرٹس پاس کیے لیکن عارضۂ صداع یعنے دردسر کے مرض کی وجہ سے اور ڈاکٹرون کے مشورہ کے سبب سے بی اے کے امتحان مین شریک نہوسکے اور سلسلۂ تعلیم قطع ہوگیا - فروری ۱۸۶۷ء مین گورنمنٹ کے محکمہ پبلک ورکس مین قائم مقام اکونٹنٹ مقرر ہوے جولائی مین اسی روپیہ ماہوار مشاہرہ پر مستقل کیے گئے - ۱۸۷۱ء مین تین سو نوے روپیہ ماہوار پر اسسٹنٹ اکزامنر ہوے اور ۱۸۸۳ء مین اکزامنر کے عہدہ پر ترقی کی - آپ کی سرگرمیانہ اور وفادارانہ خدمات کے جلدو مین یکم جنوری ۱۸۹۱ء کو گورنمنٹ نے آپ کو راے بہادر کے خطاب سے ممتاز و سرفراز کیا - آپ مارچ ۱۸۹۴ء مین سولہ سو روپیہ ماہوار کے مشاہرہ پر اکزامنر پبلک ورکس اکونٹس ہوکر پنجاب مین متعین ہوے جہان سے ۱۱ - اگست ۱۹۰۲ء کو پنشن حاصل کی - آپکے فرزند پنڈت راج ناتھ (ولادت ۲۴ - نومبر ۱۸۸۶ء) مشن کالج لاہور کے سکنڈایر کلاس مین تعلیم پارہے ہین - آپکی دختر کی شادی پنڈت رتن لال کا بھتجو خلف پنڈت موتی لال کا بھتجو سابق میرمنشی گورنمنٹ پنجاب و جوڈیشل اسسٹنٹ کمشنر کے ساتھ ہوئی - آپ کی جائداد اراضی مختلف مقامات پنجاب اور کشمیر مین واقع ہے - سکونت لاہور -

ہیرا سنگھ - میان - تمغہ یافتہ قیصر ہند درجۂ دوم - آپ پنجور ضلع ہوشیارپور کے ایک نہایت معزز رئیس اور نمبردار ہین - اس ضلع مین آپ کی بہت بڑی ملکیت واقع ہے انسداد طاعون کے متعلق آپ نے جو خدمات انجام دین اُن کے اظہار قدردانی مین گورنمنٹ انگلشیہ نے آپ کو تمغۂ قیصر ہند درجۂ دوم مرحمت فرمایا - سکونت پنجور - اونہ -

ضلع ہوشیارپور۔

**عظمت علیخان** - نواب بہادر - ولادت ۱۸۳۳ع - آپ کا تعلق جاٹ خاندان سے ہے جو اپنے تئین شاہ نوشیروان کی نسل مین بتاتے ہین اور اس وجہ سے وہ منڈل نوشیروانی کے لقب سے ملقب ہین - نواب عظمت علیخان کے پردادا احمدی خان اور اُنکے دو بھائی مرہٹون کے ملازم اور دوسو سوارون کے افسر تھے جسکے صلہ مین مظفرنگر وغیرہ مین ایک بہت وسیع جاگیر اُنھون نے حاصل کی تھی - جنگ مرہٹہ کے زمانہ مین محمدی خان نے افواج برطانیہ کو مدد دی اس جنگ کے اختتام پر اُنھون نے اپنی اراضی دوآب پرگنہ کرنال مین منتقل کرالی جس کے ایک ثلث پر نواب عظمت علیخان کے اجداد قابض ومتصرف تھے ۔ ۱۸۵۷ع کی بدعملی کے زمانہ مین نواب حال کے والد نواب احمد علیخان نے بڑی خیرخواہی کے ساتھ گورنمنٹ کو مدد دی اور قیام امن کے لیے اُن کی خدمات نہایت موثر تسلیم کی گئین - موجودہ نواب نے ۱۸۶۸ع مین نواب کا خطاب حاصل کیا اسکے بعد یکم جنوری ۱۸۹۱ع کو لفظ بہادر کا اسمین اضافہ کیا گیا - سکونت - کرنال -

**بہاندو خان** - راجہ - خان بہادر - راجہ کا خطاب موروثی ہے آپکا تعلق گکھڑون کے خاندان سے ہے جسکی شاخ ہزارہ سوطھوین صدی کے اخیر مین خانپور مین آکر آباد ہوئی تھی خانپور کے گکھڑون نے ۱۸۳۱ع تک اپنی آزادی قائم رکھی اسکے بعد سکھون نے ہزارہ پر تسلط کرلیا - ۱۸۲۰ع مین سردار ہری سنگھ گورنر کشمیر کو ہزارہ کا انتظام سپرد ہوا ۱۸۳۱ع مین راجہ نجف خان وغیرہ نامی گکھڑون نے نذرانہ پیش کرنے مین دیر کی اور وہ خارج کردیے گئے اور سردار ہری سنگھ نے اُنکا ملک چھین لیا - چھ برس بعد راجہ

علی گوہر خان دو ہزار روپیہ سالانہ کی ایک جاگیر حاصل کرنے مین کامیاب ہوے جو اب بھی اُنکی اولاد کے قبضہ مین ہے۔ اِسکے ساتھ ہی راجہ نجف خان کے لیے جو خان پور کے بڑے سردار تھے بارہ سو روپیہ کا ایک نقد وظیفہ مقرر ہوا جو بعد کو ایک جاگیر مین منتقل کر دیا گیا۔ یہ سلوک فیاضانہ تھا اور کوئی تعجب کی بات نہین کہ گکھڑون نے ہزارہ کے سردارون سے ملکر سکھ فوج کے خارج کرنے کی کوشش کی۔ راجہ حیدر بخش جو راجہ جہانداد خان کے والد تھے اس لڑائی مین شریک ہوے اور قلعہ خانپور اور اپنی قدیم جائداد پر قبضہ کر لیا۔ ۱۸۴۶ء کے معاہدہ کے مطابق ہزارہ راجہ گلاب سنگھ کو دیدیا گیا اور اُنھون نے دیوان ہری چند کو ہزارہ کی مالگزاری وصول کرنے کے لیے بھیجا۔ راجہ حیدر بخش کو بھی اپنا فریضہ ادا کرنا پڑا۔ اسکے بعد سکھون اور انگریزون مین جنگ ہوگئی اور انگریزون نے سکھون کے ملک پر قبضہ کر لیا۔ خان پور کے گکھڑ اُن لوگون مین تھے جنھون نے انگریزون کی نہایت درجہ رفاقت کی اور اس خیر خواہی کے صلہ مین اُنکو اُنکے قدیم علاقہ پر قبضہ نہین دیا گیا بلکہ کچھ دنون بعد مختصر مواضع اور دیے گئے اور ایک علاقہ خاص راجہ جہانداد خان کے لیے محفوظ رکھا گیا۔ ۱۸۶۷ء مین راجہ جہانداد خان اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر مقرر ہوے ۱۸۶۸ء مین آپ مہم اگرور مین شریک تھے اور ۱۸۸۰ء مین سرلیپل گریفن کی ماتحتی مین آپ کابل کے پولیٹکل افسر تھے۔ ان خدمات کے صلہ مین آپ کو خان بہادر کا خطاب اور چھ سو روپیہ کی دوامی جاگیر عطا ہوئی۔ سکونت ہزارہ۔

**البیل سنگھ**۔ رسالدار۔ راے بہادر۔ ۶ جنوری ۱۸۷۵ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو خطاب راے بہادر مرحمت ہوا۔ سکونت لدھیانہ۔

گوکل چند۔ لالہ۔ رائے بہادر۔ ۲۲۔ جون ۱۸۹۱ء کو آپ کو خطاب رائے بہادر عطا ہوا۔ سکونت گجرات۔

مہر چند۔ لالہ۔ ڈاکٹر۔ رائے بہادر۔ ۳۰ مئی ۱۸۹۱ء کو خطاب رائے بہادر آپ کو عطا ہوا۔ سکونت۔ لاہور۔

محمد برکت علیخان۔ خان بہادر۔ آپ کو ممتاز اور نمایان خدمات فوجی و پولس کے جلدو مین ۲۹ مئی ۱۸۶۸ء کو خان بہادر کا خطاب عطا کیا گیا۔ آپکا تعلق ایک پٹھان خاندان سے ہے جسکے مورث اعلی محمد شہاب خان تھے جو نواب بہادر خان کے ساتھ پشاور سے ہندوستان کو آئے تھے۔ آپ کے والد مرحوم محمد عارف خان خلف عبد اللہ خان عرف بدھو خان گورنمنٹ برطانیہ کے سلسلۂ ملازمت مین داخل ہوے اور پنشن حاصل کرنے کے بعد گورنمنٹ نے اُنکو اراضی بھی عطا کی۔ خان بہادر محمد برکت علیخان نے ۱۸۴۷ء مین برٹش گورنمنٹ کی ملازمت حاصل کی اور ضلع ہوشیار پور مین ایک عہدہ دار پولیس کی حیثیت سے عمدہ خدمات انجام دیے۔ اور ۱۸۴۸ء مین آپ مقام امب باغ واقع جسوان دان مین ایک جنگ مین سخت مجروح ہوے جہان لارڈ لارنس کمشنر ریاستہاے آنروے ستلج کے زیر افسری آپ نے نہایت شجاعت اور بہادری سے ایک ایسا پہاڑی راستہ پیدا کیا جسکے ذریعہ سے اُن متمردون پر حملہ ہو سکا جو پہاڑ کی چوٹی پر مورچہ زن تھے۔ اسکے بعد آپ امرتسر کی گھوڑ چڑھی پولیس کے رسالدار مقرر ہوے اور سرکش چھبیسوین نیٹو انفنٹری (دیسی فوج پیدل) کی گرفتاری مین مدد دی ۱۸۶۰ء مین آپ لاہور کے تحصیلدار مقرر ہوے اور

۱۸۶۷ع کی لاہور کی عالمگیر وباے ہیضہ کے انسداد مین اعلیٰ درجہ کی جانفشانی اور جنگ ابی سینیا کے لیے خچرون اور خچر بانون کی فراہمی مین بے انتہا سرگرمی ظاہر کی اسکے بعد آپ لاہور کے اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر مقرر ہوے اور گورنمنٹ انڈیا اور گورنمنٹ پنجاب کی جانب سے آپ کی بیش بہا پولیٹکل خدمات کا خاصۃً شکریہ ادا کیا گیا۔ آپ پنجاب یونیورسٹی کے جلسہ سینٹ کے ممبر بھی ہین۔ آپکے ایک صاحبزادہ اور وارث بشیر علی خان ہین۔ سکونت لاہور۔

محمد سبزوار۔ منشی۔ خان بہادر۔ ۲۔ جنوری ۱۸۸۸ع کو بطور ذاتی اعزاز کے بہ جلدوے حسن خدمات محکمۂ ڈاکخانجات پنجاب آپ کو خان بہادر کا خطاب مرحمت ہوا سکونت۔ لاہور۔

حکیم خان۔ ملک۔ خان بہادر۔ یکم جون ۱۸۸۸ع کو بطور ذاتی اعزاز کے آپکو خان بہادر کا خطاب عطا ہوا۔ سکونت شاہ پور۔

الطاف حسین۔ میان۔ خان بہادر۔ یکم جنوری ۱۸۹۱ع کو خطاب خان بہادر آپکو عطا کیا گیا۔ سکونت۔ کرنال۔

مہتاب الدین۔ منشی۔ تمغہ یافتہ قیصر ہند درجۂ دوم۔ اب آپ عرصۂ دراز سے سرکاری ملازم ہین۔ فی الحال ضلع حصار کے محکمۂ تعمیرات مین سب ڈویژنل افسر ہین آپکو بصلۂ خدمات نمایان تمغۂ قیصر ہند درجۂ دوم عطا ہوا ہے۔ سکونت حصار۔

**بدری پرشاد۔** منشی۔ خطاب یافتہ تمغہ قیصر ہند درجۂ دوم۔ آپ عرصہ سے سرکاری ملازمت مین داخل ہین ۲۱۔ جنوری ۱۸۹۶ء کو عہدہ تحصیلداری پر ممتاز ہوئے فی الحال آپ حصار مین قائم مقام اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین آپ کی نمایان خدمات کے صلہ مین آپ کو تمغہ قیصر ہند درجۂ دوم مرحمت ہوا ہے۔ سکونت ہانسی ضلع حصار۔

**امید علی۔** تمغہ یافتہ قیصر ہند درجۂ دوم۔ آپ ذیلدار کرہام ہین۔ بصلۂ خدمات نمایان آپ کو تمغۂ قیصر ہند درجۂ دوم عطا ہوا۔ سکونت جالندھر۔

**عطا محمد خان۔** صوبہ دار میجر۔ خان بہادر۔ ۱۔ جنوری ۱۸۹۸ء کو خان بہادر کا خطاب آپ کو عطا کیا گیا۔ سکونت قرم۔

**قاسم علیخان۔** خان بہادر۔ یکم جنوری ۱۸۹۷ء کو آپ کو خطاب خان بہادر مرحمت ہوا۔ سکونت پالوڈی۔

**حکم سنگھ سودھی۔** رائے بہادر۔ دیوان بہادر۔ ۳۔ جنوری ۱۸۹۳ء کو آپکو رائے بہادر یکم جنوری ۱۸۹۶ء کو دیوان بہادر کا خطاب مرحمت ہوا سکونت فیروزپور

**فتح چند۔** ڈاکٹر ایم ڈی۔ رائے بہادر۔ ۲۱۔ مئی ۱۸۹۸ء کو آپ خطاب رائے بہادر سے ممتاز و مشرف ہوئے۔ سکونت گوجرانوالہ۔

**شیر احمد خان** - سردار - سی - آئی - ای - آپ کی ولادت جنوری ۱۸۵۷ء
مین بمقام کابل واقع ہوئی - آپکا سلسلۂ نسب امیر افغانستان سے ملتا ہے - امیر
دوست محمد خان کے والد سردار پاینداخان عرف سردار سرفراز خان آپ کے پردادا
تھے اور امیر شیر علی خان خلف امیر دوست محمد خان آپ کے چچا تھے - آپکے والد سردار
نور محمد خان زمانۂ حکمرانی امیر عبد الرحمان خان مین ۱۸۸۲ء سے ۱۸۹۴ء تک نائب الحکومت
دگورنر قندھار رہے - ابتدائی پندرہ برس کی عمر تک آپ نے فارسی - عربی اور فقہ وغیرہ
کی تعلیم پائی - اسکے بعد ۱۸۷۴ء مین جب امیر شیر علیخان نے افغان رؤسا کے بچون کی فوجی
تعلیم کے لیے مدرسہ قائم کیا جسمین عربی - ریاضی اور علم ہیئت وغیرہ کی تعلیم دیجاتی تھی تو
آپ نے صرف ونحو - الجبرا - اقلیدس اور پیمائش کی تحصیل کی اور زبان انگریزی بخ کے
طور پر حاصل کی - اکتوبر ۱۸۷۹ء مین جب لارڈ رابرٹس صاحب نے گورنمنٹ انگلشیہ
کی سفارت تعینہ کابل کے انتقام قتل کی غرض سے کابل پر فوج کشی کی تو آپ
انگریزی دانی کی وجہ سے اُنکے سول پولیٹکل اسٹاف مین بھرتی ہوے اور ملیٹری اسسٹنٹ
گورنری کا کام انجام دیتے رہے - اور مشہور تاریخی محاصرۂ قلعۂ شیرپور کے زمانہ مین جنرل ہل
صاحب کے فوجی اسٹاف مین اردلی افسر مقرر ہوے - جنوری ۱۸۸۰ء مین تسلط کے بعد
جب شہر کابل اور اُسکے مضافات افغانی حکام کے سپرد کیے گئے تو آپ نے وہان کی
اسسٹنٹ پولیٹکل افسری پر اعزاز تقرر حاصل کیا - بعد اختتام جنگ ستمبر ۱۸۸۰ء مین
قندھار سے داخل ہندوستان ہوے - اکتوبر ۱۸۸۰ء کے دربار لاہور مین شریک ہوے
جسمین آپ کو ایک تمغہ جنگ افغانستان کی نمایان خدمات کے صلہ مین اور ایک تمغہ
کابل سے قندھار تک کوچ کرنے کے جلدو مین مع دو کلاسپ کے گورنمنٹ کی
جانب سے عطا کیا گیا - اُسکے بعد فارن آفس کی سفارش سے آپ پنجاب پراونشل
سول سروسی مین مقرر ہوے - آپکو تقرر عہدۂ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری سے دو سال تک پولیٹکل

الاونس کے طور پر تین سو روپیہ ماہوار گورنمنٹ سے ملتے رہے - آپ اگست ۱۸۸۴ء سے ۱۸۸۶ء تک روسی افغانی سرحدی کمیشن مین پولیٹکل ہیڈ واٹاچی کے عہدہ پر مامور رہے - بعد واپسی جنوری ۱۸۸۷ء مین گورنمنٹ نے سی - آئی - ای - کا خطاب اور ایکہزار روپیہ سالانہ کی پنشن تاحین حیات مرحمت کی - اپریل ۱۸۸۹ء مین اسسٹنٹ کمشنری سے ڈسٹرکٹ ججی پر ترقی ہوئی اور فی الحال آپ اٹک مین سب ڈویژنل افسر ہین - سکونت اٹک -



ہتو رام منشی - راے بہادر - سی - آئی - ای - ولادت ۱۸۴۳ء آپ اروڑہ کھتری ہین آپ نے ۱۸۵۹ء مین "ضلع دیرہ غازی خان اور سرحد کی تواریخ" کی تالیف و ترتیب کے صلہ مین انعامات حاصل کیے اور آپ مدت تک سرحد بلوچستان و افغانستان کے پولٹیکل افسر رہے - آپ ۱۸۷۵ء مین سر رابرٹ سینڈیمن صاحب کے ساتھ دو سفارتون پر قلات گئے اور وہان کی خدمات کے جلدو مین ۱۸۷۷ء مین ایک خلعت اور راے کا خطاب حاصل کیا - اور ۱۸۷۹ء مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر پنجاب مقرر ہوے اور اُسی سال دربار قلات مین آپ کو خلعت عنایت ہوا اور ضلع سیبی کا چارج آپکو دیا گیا - ۸۰-۱۸۷۹ء کی جنگ افغانستان کے پولیٹکل محکمہ مین حسن خدمات کی وجہ سے بطور ذاتی اعزاز کے ۲۰ - اپریل ۱۸۸۱ء کو راے بہادر کا خطاب مع تمغہ کے عطا ہوا - اور اُسی سال ایک جاگیر بھی مرحمت ہوئی اور ۱۸۸۲ء مین سی - آئی - ای کا خطاب ملا - آپ کو ۱۸۸۴ء مین آنزوے صحاراے بلوچستان کے سرحدی افغان کمیشن کی بہم رسانی رسد وغیرہ کا انتظام سپرد تھا جس پر گورنمنٹ نے آپ کا شکریہ ادا کیا - انگلستان و روس کے مابین متوقعہ مخالفت اور فساد ہو جانے کے خیال سے جو فوجکشی کی تیاریان ہوئی تھین تو اُمین بھی آپ درۂ بولان مین مارچ ۱۸۸۴ء سے نومبر ۱۸۸۵ء تک خاص کام

متعین رہے اور ۱۸۸۹ء مین جام صاحب کے انتقال پر ریاست لسبیلا کا انتظامی چارج آپ کو دیا گیا تھا جنکے جانشین کی مسند نشینی اسوقت زیر تجویز تھی - اور آپ ۱۹۰۱ء مین سر آر سینڈیمین صاحب کے ساتھ خاص کام پر گئے تھے جسپر خاص کر کے آپ کی تحسین وآفرین کی گئی - سکونت - راجن پور ضلع ڈیرۂ غازی خان -

---

رتن سنگھ - سردار بہادر - آپ سردار محبوب سنگھ کے فرزند ہین ایام غدر مین جب آپ کی عمر پندرہ سال کی تھی تو پولیس مین تھانہ دار مقرر ہوے - آپ اس عہدہ سے ترقی کرتے کرتے ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس کے درجہ پر فائز ہوے اور ۱۸۹۵ء مین ملک متوسط سے پنشن پر سرکاری ملازمت سے کنارہ کش ہوے - آپ کو چار ہزار روپیہ سالانہ پنشن ملتی ہے - ۱۸۷۷ء مین دربار قیصری کے موقع پر آپ کو سرداری کا خطاب اور تمغۂ قیصر ہند مع سند کے عطا ہوا تھا - اسکے بعد آپ کو بہادری کا بھی خطاب ملا فی الحال آپ کالا ضلع جہلم کے آنریری مجسٹریٹ ہین - سکونت کالا ضلع جہلم

---

رگھناتھ سنگھ - چودھری - راے بہادر - یکم جنوری ۱۸۹۲ء مین آپ کو خطاب راے بہادر عطا ہوا - سکونت دہلی -

---

ہردھیان سنگھ - راے بہادر آپکو ۲ - جنوری ۱۸۹۳ء کو بطور ذاتی اعزاز کے راے بہادر کا خطاب مرحمت ہوا - آپ دہلی کے آنریری مجسٹریٹ ہین - سکونت شہر دہلی -

---

بیلی رام - ڈاکٹر راے بہادر - آپکو ۲ - جنوری ۱۸۹۳ء کو خطاب راے بہادر

بطور ذاتی اعزاز کے مرحمت ہوا۔ سکونت گورداسپور۔

محمد عبد الغنی۔ مولوی۔ خان بہادر۔ آپ پنجاب مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین۔ آپ کو ۲۔ جنوری ۱۸۹۳ء کو خان بہادر کا خطاب مرحمت ہوا۔ سکونت فرید آباد۔

احمد شاہ۔ خان۔ خان بہادر۔ یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو بجلدوے حسن خدمات آپ کو خان بہادر کا خطاب عطا ہوا۔ سکونت جالندھر۔

فضل حق خان۔ خان بہادر۔ یکم جنوری ۱۸۹۶ء کو آپ خطاب خان بہادر سے سرفراز کیے گئے۔ سکونت۔ پشاور۔

مرلی دھر۔ لالہ۔ راے صاحب۔ ۲۔ جنوری ۱۸۹۹ء کو آپ کو خطاب مذکور عطا ہوا۔ سکونت۔ انبالہ۔

حق نواز خان۔ خان بہادر۔ سی۔ آئی۔ ای۔ آپ نواب محمد سرفراز خان مرحوم سعدوزئی۔ سی ایس۔ آئی۔ کے مشہور و معروف خاندان سے تعلق رکھتے ہین۔ علی حسین خان آپکے والد بزرگوار کا نام ہے۔ آپنے ۱۸۵۹ء مین محرری پولیس سے ملازمت شروع کی اور اپنی ذاتی قابلیتون کے سبب سے ترقی کرکے عہدۂ جلیلۂ نیابت ایجنٹ صاحب گورنر جنرل ملک بلوچستان پر ممتاز ہوے۔ گذشتہ جنگ افغانستان کی خدمات کے صلہ مین ۸۔ مئی ۱۸۸۵ء کو خطاب خان بہادر کا آپکو مرحمت ہوا اور بلوچی افغانی سرحدی کمیشن کی ممتاز خدمات کے صلہ مین یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو سی۔ آئی۔ ای کے خطاب سے

سرفراز فرمائے گئے۔ آپکو مجسٹریٹی کے اختیارات حاصل ہین۔ سکونت ڈیرہ اسمعیل خان۔

**محمد افضل خان** ۔ خان بہادر۔ نواب۔ ولادت ۱۸۵۱ء۔ گنڈاپوری
سردار درحقیقت پاوندہ خیل سے تعلق رکھتے ہین۔ یہ خیل زمانۂ قدیم مین قندھار کے
شرقی کوہستان مین آباد تھا مگر بعد کو لونی مین سکونت گزین ہوا۔ اور رفتہ رفتہ اُس تمام
حصۂ ملک پر جو ٹکوارہ سے سرحد بیان خیل تک پھیلا ہوا ہے قابض ہوگیا۔ آپ کے
آباواجداد اُس خیل کے سرغنہ تھے اور عرصۂ دراز تک اُسکے خود مختار حکمران رہے۔
۱۸۴۷ء مین جب سر ہربرٹ اڈورڈز صاحب نے اُس حصۂ ملک کا معائنہ کیا تو
آپکے والد گلداد خان سردار خاندان تھے۔ اڈورڈز صاحب نے جب گنڈاپوریونکی
حالت زار دیکھی تو خراج کی رقم مین جسکو نونہال سنگھ نے بڑھا دیا تھا تخفیف کردی
مگر یہ تخفیف چندروزہ تھی کیونکہ بعد کے سرسری بندوبست مین گنڈاپوریونکی ذاتی آمدنی
مین بہت کمی ہوگئی اور پھر ۱۸۵۵ء مین تو جملہ محاصل پر صرف عـہ فی صدی دیے جانے لگے۔
آپکے والد نے بغاوت ملتان اور محاربہ مسعود وزیری مین نہایت خیر خواہانہ و شجاعانہ
خدمات انجام دین اور اُنکے صلہ مین گورنمنٹ نے بھی خلعت فاخرہ عطا فرمایا۔
آپ اپنے والد بزرگوار کے جانشین ہین۔ آپ نے لاہور یونیورسٹی مین انگریزی تعلیم
حاصل کی ہے آپ ایک عرصہ تک اسٹنٹ کمشنر رہے جب مسعودیون اور پاوندیون
نے ۱۸۷۹ء مین سرحد ٹانک پر بدعملی کردی تو آپ نے وہانکے افسرونکو بہت
قیمتی مدد دی اور پاوندیون و شیرانیون کو انگریزی مواضع پر حملہ کرنے سے باز رکھا۔
ان خدمات کے جلدو مین آپ کو اور آپ کے ماموں زاد بھائی سیف اللہ کو خلعت
مرحمت ہوے۔ گذشتہ جنگ افغان کے موقع پر آپنے بحیثیت پولیٹکل آفیسر کے
سر لیپل گریفن صاحب کے تحت مین کام کیا اور اُسکے صلہ مین آپ کو خطاب خان بہادر

سے عزت بخشی گئی سنہ ۱۸۹۱ع مین بھی آپ مسعودیونکی جنگ مین طلب کیے گئے۔آپ کچھ عرصہ تک کُلاچی کے برٹش ایجنٹ کابل بھی رہے ہین۔ فی الحال ڈیرہ اسمعیل خان مین عہدۂ ڈپٹی کمشنری پر ممتاز ہین۔آپ کو سرحدی پولیس مین سولہ سوار مقرر کرنیکی اجازت ہے آپکو علاقہ گنڈاپور کے ۲۴ مواضع مین حق ملکیت حاصل ہے اور کُلاچی و ڈیرہ مین کئی مکانات ہین۔یکم جنوری سنہ ۱۸۹۷ع کو نواب کے خطاب سے بطور اعزاز ذاتی مفخر و ممتاز ہوے۔سکونت ڈیرہ اسمعیل خان۔

---

فتح علی شاہ۔سید۔خان بہادر۔۲۔جون سنہ ۱۸۹۳ع کو خطاب خان بہادر مرحمت کیا گیا۔سکونت لاہور۔

---

گوہر خان۔میان۔خان بہادر۔۲۲۔جون سنہ ۱۸۹۷ع کو آپ کو خطاب خان بہادر عطا ہوا۔سکونت۔کوئٹہ۔

---

دھنجی بھائی فقیر جی کموڈور۔سی۔آئی۔ای۔خان بہادر خطاب موخرالذکر بطور ذاتی اعزاز کے ۲۔جنوری سنہ ۱۸۹۳ع کو اور سی آئی۔ای کا خطاب یکم جنوری سنہ ۱۸۹۹ع کو مرحمت ہوا۔سکونت راولپنڈی۔

---

بیر بکرم سنگھ۔کنور۔کپتان۔سی۔آئی۔ای۔ولادت سنہ ۱۸۷۰ع۔آپ راجہ شمشیر پرکاش جی۔سی۔اس۔آئی۔والی سرمور ناہن کے چھوٹے صاحبزادہ ہین۔ آپکے بھائی ٹیکہ سرندر بکرم سنگھ اور آپ دونون صاحبون نے نہایت عمدہ تعلیم پائی ہے اور اپنے والد بزرگوار کی طرح نہایت خوش انتظام۔قابل۔ذکی۔اور ہوشیار ہین۔

آپ کو دوسری گورکھا رجمنٹ مین بحیثیت لفٹننٹ ایک کمیشن دی گئی تھی چنانچہ آپنے اُس کام کو نہایت عمدگی اور خوبی سے انجام دیا۔ فی الحال آپ سرمور امپیریل سروس فوج کے کمانیر ہین۔ ۲۱ مئی ۱۸۹۸ء کو سی۔ آئی۔ ای۔ کے خطاب سے آپ سرفراز کیے گئے۔ سکونت سرمور ناہن ضلع انبالہ۔

**اوصاف علی خان**۔ میر۔ سردار۔ سی۔ آئی۔ ای۔ آپ مدرستہ العلوم علیگڈھ کے پُرانے طالبعلم ہین ابتدائی تعلیم حاصل کرنے کے بعد آپ ریاست مالیر کوٹلہ کی فوج مین داخل ہوے۔ فی الحال وہانکی امپیریل سفرمینا فوج کے کمانیر ہین۔ ۲۴ جولائی ۱۹۰۱ء کو حسن خدمات کے جلدو مین آپ کو سی۔ آئی۔ ای۔ کا خطاب عطا ہوا۔ سکونت مالیرکوٹلہ۔

**جانکی پرشاد**۔ پنڈت۔ راے بہادر۔ آپ پنجاب کے اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین۔ ۲ جنوری ۱۸۹۹ء کو خطاب راے بہادر عطا ہوا۔ سکونت۔ لاہور۔

**محبت خان**۔ خان بہادر۔ ۲۰ مئی ۱۸۹۶ء کو خطاب خان بہادر مرحمت ہوا۔ سکونت۔ پشاور۔

**محمد اکرام اللہ خان**۔ سید۔ خان بہادر۔ ۳ جون ۱۸۹۳ء کو آپ کو خطاب خان بہادر عطا ہوا۔ سکونت۔ دہلی۔

**ملک جان خان**۔ خان بہادر۔ کیانی۔ آپ ۳ جون ۱۸۹۳ء کو خطاب خان بہادر سے سرفراز کیے گئے۔ سکونت۔ شاہ پور۔

کنھیا لال - راے بہادر - پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ کی نمایان خدمات کے جلدو مین یکم جنوری ۱۸۹۷ء کو خطاب مذکور عطا ہوا - سکونت دہلی -

اصغر علی بیگ - خان بہادر - آپ کو ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو خطاب خان بہادر عطا ہوا - ملازمت سروے ڈپارٹمنٹ - (محکمۂ پیمائش) سکونت - دہلی -

ابراہیم علی - سید - خان بہادر - یکم جنوری ۱۸۹۰ء کو آپ کو خطاب خان بہادر مرحمت ہوا - سابق مین آپ ریاست بھاول پور کے وزیر تھے - سکونت مظفر گڈھ -

ولی محمد خان - سردار - خان بہادر - ۲۶ - مئی ۱۸۹۴ء کو آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خطاب خان بہادر مرحمت ہوا - سکونت نابھہ -

شیر محمد - خان بہادر - محکمۂ تعمیرات کے صیغۂ آبپاشی مین آپ نے جو نمایان خدمات سرانجام دیے تھے اُسکے جلدو مین یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو خطاب خان بہادر عطا ہوا - اب سب انجنیر ہین - سکونت گرداسپور -

خدا بخش - شیخ خان بہادر - آپ کو یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو خطاب خان بہادر عطا ہوا - سکونت - امرتسر -

شہباز خان - سردار - نواب - یکم جنوری ۱۸۹۰ء کو ذاتی اعزاز کے طور پر نواب کا خطاب مرحمت ہوا - سکونت بلوچستان -



دیوان ٹیک چند ڈپٹی کمشنر گوڑگانوہ





آنریبل رائے بہادر جسٹس پرتول چند چٹرجی لاہور

**پرتول چندر چٹرجی** - آنریبل مسٹر جسٹس - رائے بہادر - ایم - اے - بی - ایل - ولادت ۱۸۴۸ء - آپ کلین برہمن ہین - آپ کے بزرگ جگپور متصل رانا گھاٹ اسٹیشن ایسٹ بنگال اسٹیٹ ریلوے مین جو کلکتہ سے تقریباً پینتیس میل کے فاصلہ پر جانب شمال واقع ہے رہتے تھے - چنانچہ جائداد موروثی اب تک وہان موجود اور دور کے رشتہ دارون کے قبضہ مین ہے - ابتداے عہد سلطنت برطانیہ مین آپ کے بزرگون نے کلکتہ مین توطن اختیار کیا اور معتدبہ املاک پیدا کی اس املاک کو دیوان گوپال چند گھوشال کے خاندان کے ساتھ جو لارڈ کارنوالس صاحب کے دیوان تھے ازدواجی تعلقات پیدا ہونے کی وجہ سے اور بھی ترقی ہوئی - مگر اسکے بعد ایک زمانہ ایسا آیا کہ تمام جائداد بدنظمی اسراف اور نا اتفاقی اور عدالتی کارروائیون کے سبب سے تباہ و برباد ہوگئی - صرف ایک قطعہ اراضی سندیپ ضلع چٹاگانگ مین باقی رہگیا تھا وہ بھی عدالت کے نذر ہوا - بالآخر آپ کے والد کو سرکاری ملازمت اختیار کرنا پڑی اور وہ عہدۂ ڈپٹی کلکٹری پر فائز ہوے آپکا سن سات برس کا تھا جب آپکے والد نے انتقال کیا آپنے اپنی والدہ کے دامن عاطفت مین مع اور تین بھائیون کے پرورش پائی - آپ اب دو بھائی ہین - آپکے بڑے بھائی تیس برس سے زیادہ کی ملازمت کے بعد کنارہ کش ہوے - آپ نے ۱۸۶۹ء مین ایم - اے کی ڈگری اور اُسکے دوسرے سال سند وکالت حاصل کی اور اُسی سال بصواب دید اپنے قدیم دوست بابو نیلمبر مکرجی سابق وزیر کشمیر کے لاہور مین وکالت شروع کی جسمین آپکو نمایان کامیابی اور شہرت حاصل ہوئی - ۱۸۸۶ء مین آپ پنجاب یونیورسٹی کے فیلو اور مینوسپل کمشنر مقرر ہوے - آخر الذکر خدمت کو آپ نے ۱۸۹۵ء تک انجام دیا ۱۸۹۹ء مین آپ چیف کورٹ پنجاب کے قائم مقام جج مقرر ہوے اور ۱۸۹۴ء مین آپ مستقل ہوے اور اب بھی اُسی عہدہ پر ہین - یہ اعزاز پنڈت رام نارائن کے بعد پنجاب مین کسی اور

ہندوستانی کو حاصل نہین ہوا۔ آپ ایک ہردلعزیز بزرگوار ہین۔ قومی معاملات مین آپکو بہت بڑی دلچسپی ہے۔ دھرم شاستر اور ویدک شاستر مین دستگاہ کامل رکھتے ہین بودھ مذہب کی آپ نے بہت کچھ تحقیقات کی ہے اور اس بحث پر آپنے دو لکچر بھی دئے ہین۔ سکونت لاہور۔

ٹیک چند۔ دیوان۔ بی۔ اے۔ انڈین سول سروس۔ ایم۔ آر۔ اے ایس۔ بیرسٹرایٹ لا۔ قائم مقام ڈپٹی کمشنر۔ آپ کے مورث اعلیٰ شامداس تھے جنکو والی بھاولپور نے دیوان کا خطاب دیا تھا۔ اس خانوادہ کا اصلی مسکن و موطن مقام درجل ضلع ڈیرہ غازیخان ہے۔ ریاست بھاولپور مین اس خاندان کے اکثر ممبر ہمیشہ مناصب جلیلہ پر ممتاز رہے۔ آپکے بزرگون مین دیوان مولراج نواب بھاولپور کے مقرب اور میر منشی تھے۔ دیوان آس کرن ریاست کے معتمد اور دیوان گیلا رام وکیل تھے علیٰ ہذا برٹش عملداری مین بھی اس خاندان کے لوگون نے معزز عہدے حاصل کیے اور دیوان لیلا رام جو اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری کے عہدہ پر منصوب تھے اُنکے فرزند دیوان بشن داس تحصیلدار ہین۔ آپ کی بدو طفولیت ہی مین آپ کے والدین نے انتقال کیا اور آپنے اپنے حقیقی چچا دیوان لیلا رام اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر کے دامن عاطفت مین پرورش پائی۔ پہلے پہل آپ اپنے زادبوم سیت پور کے ایک اسکول کی لوئر پرائمری جماعت مین داخل ہوے جہان آپ نے اپنی ذہانت و ذکاوت کی وجہ سے اپنے مدرسون اور ہمدرسون مین امتیاز اور ناموری حاصل کی۔ اسکے بعد آپ سیت پور سے مظفرگڑھ کو چلے گئے جہان ایک سال مین چار درجے طے کیے اور علاوہ معمولی انعامات کے خاص انعامات بھی حاصل کیے پھر اپنے چچا کی تبدیلی کی وجہ سے آپ منٹگمری کو چلے گئے۔ وہان کے مڈل اسکول مین بھی آپ اپنی لیاقت کی وجہ سے

ممتاز رہے اور امتحان مڈل مین کامیابی حاصل کرنے کے بعد ریاست بہاولپور
مین آپ اپنے دوسرے چچا کے پاس چلے گئے اور وہان کے کالج مین تعلیم پانے لگے۔
خان بہادر غلام نبی خان ممبر کونسل و ڈائرکٹر سررشتۂ تعلیم آپ کی ذکاوت و ذہانت
سے بہت خوش تھے اور اکثر آپ کو ٹیک چند بہار (مصنف لغت بہار عجم) کے نام سے
یاد کرتے تھے۔ یہان آپ نے انٹرنس اور ایف۔ اے۔ کے امتحانات پاس کیے۔
اسکے بعد ریاست پٹیالہ مین بی۔ اے۔ کی تعلیم شروع کی مگر وہانکی تعلیم خاطر خواہ نہ دیکھکر
لاہور چلے آئے اور وہان گورنمنٹ کالج مین نام لکھوایا اور بہت جلد نمایان کامیابی
حاصل کی۔ جہان کہین آپ گئے وہان آپنے کوئی نہ کوئی کلب قائم کیا۔ گورنمنٹ کالج لاہور
مین شکسپیر کے ڈراما کا کھیل آپ ہی کے وقت مین ہوا اور کالج گارڈن پارٹی کی
ابتدا بھی آپ ہی کی ذات سے ہوئی۔ ۱۸۹۱ء مین پنجاب یونیورسٹی مین دو وظائف
ولایت کی تعلیم کے لیے خالی تھے۔ ایک سرکاری اسکالرشپ اور دوسرا گلکرایسٹ
اسکالرشپ۔ دونون دو دو سو پونڈ سالانہ کے وظیفے تھے۔ یونیورسٹی کی جانب سے
آپ کو گلکرایسٹ کا وظیفہ دینا تجویز ہوا۔ مگر آپ نے انکار کیا اور صرف سرکاری
اسکالرشپ کی درخواست دی اگست ۱۸۹۱ء مین آپ یہ وظیفہ لیکر ولایت پہونچے اور
سول سروس کے امتحان مقابلہ مین شریک ہوے۔ ۱۸۹۴ء مین سول سروس کا امتحان
پاس کیا۔ آپ صوبۂ پنجاب کے اول ہندوستانی سولین ہین۔ آپ کا نمبر فہرست مین چوتھا
تھا۔ لندن مین بھی آپنے کئی انعام اور وظائف اور تعلیمی اعزاز حاصل کیے کیمبرج سے
بی۔ اے۔ کا امتحان آنرز (اعزاز) کے ساتھ پاس ہوے۔ امپیریل انسٹیٹیوٹ
لندن کا اوسلی اسکالرشپ فارسی زبان مین حاصل کیا۔ کرائسٹ کالج کیمبرج کا
سید محمود کا انعام بھی آپ ہی کو ملا پھر کیمبرج کالج کے پروفیسرون کی سفارش پر آپ
رائل ایشیاٹک سوسائٹی کے ممبر منتخب ہوے۔ بیرسٹری کا امتحان مڈل ٹمپل سے

پاس کیا۔ لندن ہند و سوسائٹی کا افتتاحی اڈریس آپ کے روشن دماغ کا نتیجہ تھا۔ شطرنج بازی مین بھی آپ کو خاص ملکہ ہے چنانچہ کیمبرج آکسفورڈ یونیورسٹیون اور لندن کے مابین جو سالانہ بازی ہوتی ہے اسمین آپ نے ایک مشہور یورپین شاطر کو شکست دی۔ پرایوٹ ناٹک مین بمقام گارسٹن ہنری ششم شاہ انگلستان کا پارٹ آپ کے سپرد ہوا۔ دسمبر ۱۸۹۵ء مین آپ اپنے ملک کو واپس آئے اور اسسٹنٹ کمشنر مقرر ہوے۔ مختلف مقامات پر ڈپٹی کمشنری اور کلکٹری کے عہدون پر آپ مامور رہے اور فی الحال گوڑگانون کے ڈپٹی کمشنر ہین۔ آپ انگریزی فارسی اور اُردو کے علاوہ پشتو و بلوچی زبانون سے بھی واقف ہین اور ان دو آخرالذکر زبانون کے امتحان کے متعلق ایک ایک ہزار روپیہ آپکو انعام عطا ہوا ہے۔ سکونت گوڑگانون۔

## غلام محمد حسین خان۔ قاضی۔ خانصاحب۔ ولادت نومبر ۱۸۶۷ء۔

آپ کے والد مرحوم مولوی محمد عنایت الرحمن خان چھبیس سال تک حیدرآباد مین ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم رہے۔ آپ کے دادا نواب سیف الرحمن خان اور اُنکے والد بزرگوار نواب عبدالرحمن خان شاہ عالم بادشاہ دہلی کے اُستاد تھے جو اعلیٰ عمائدین شہر مین شمار کیے جاتے تھے اور قلعہ معلی سے بیش قرار مشاہرہ مقرر تھا۔ ۱۸۰۳ء مین جب لارڈ لیک صاحب دہلی مین آئے تو آپ کے پردادا بادشاہ دہلی کی جانب سے صاحب موصوف کے استقبال کے لیے بھیجے گئے۔ نواب عبدالرحمن خان بہت بڑے شاعر تھے انکا تخلص احسان تھا اور شاہی مشاعرون مین میر مشاعرہ ہوتے تھے۔ آپ کی والدہ ماجدہ جو ابتک حیات ہین منشی آغا جان مرحوم کی بیٹی ہین جو غدر سے پہلے راجپوتانہ ایجنسی کے میر منشی تھے۔ آپ نے مدارس دہلی مین انگریزی تعلیم پائی ہے۔ ۱۸۹۰ء مین آپ نے دہلی مشن کالج سے بی۔ اے کی ڈگری حاصل کی۔ اور اسکے بعد مختلف سرکاری

عہدون کے اُمیدوار رہے مگر علالت کی وجہ سے سرکاری ملازمت مین داخل نہو سکے۔ آپ کی شادی نواب جہانگیرآباد ضلع بلند شہر کی بھتیجی سے ہوئی ہے جو اب حصہ دار علاقہ ہین۔ سنہ ۱۸۹۶ء مین آپ مینوسپل کمیٹی دہلی کے ممبر منتخب ہوئے پھر سنہ ۱۸۹۷ء مین آپ قحط کی کمیٹی کے آنریری سکرٹری مقرر ہوئے۔ جسکے فرائض کو آپ نے نہایت حسن لیاقت اور دیانتداری سے ایک سال تک انجام دیا اور اُسکے صلہ مین آپ کو یکم جنوری سنہ ۱۸۹۸ء کو خانصاحب کا خطاب عطا ہوا۔ سنہ ۱۸۹۹ء مین اُن خدمات کے جلدو مین جو آپ نے بحیثیت رجسٹرار صیغۂ تعلیم مینونسپل کمیٹی انجام دیے تھے آپکو پنجاب یونیورسٹی کے فیلو ہونے کی عزت حاصل ہوئی۔ اسی سال آپ کو سر دربار ایک خلعت بھی مرحمت ہوا تھا اور حضور لفٹنٹ گورنر پنجاب نے آپ کی تعریف کی تھی۔ آپ کمیٹی جامع مسجد اور انجمن فوائد الاسلام دہلی کے سکرٹری اور پبلک لائبریری دہلی کے ممبر ہین۔ سکونت دہلی۔

**احمد علیخان**۔ خان بہادر۔ ولادت یکم دسمبر سنہ ۱۸۴۷ء۔ آپ لودی خاندان سے تعلق رکھتے ہین۔ آپ کے مورث اعلی سلطان علاءالدین خلجی کے عہد مین وارد ہندوستان ہوکر رہیلکھنڈ مین اقامت گزین ہوئے۔ کمال خان لودی جو آپ کے اجداد مین تھے ملک اودھ مین نواب آصف الدولہ کے یہان پانچسو سپاہیون کے افسر تھے۔ آپ بتیس برس سے سرکاری ملازمت مین داخل ہین سنہ ۱۸۷۹ء مین جب کابل پر فوجکشی ہوئی تو آپ پشاور فیلڈ فورس مین سرکاری کام پر مامور ہوئے وہان سے واپس آنے کے بعد پھر آپ کشمیر و گلگٹ کی سرحد پر آٹھ سال تک سرکاری خدمات انجام دیتے رہے۔ ۲۵ مئی سنہ ۱۸۹۲ء کو آپ کو گورنمنٹ عالیہ سے خطاب خان بہادر عطا ہوا۔ ۲۴ اکتوبر سنہ ۱۸۹۲ء کو لارڈ رابرٹس صاحب نے فوجی خدمات کے صلہ مین آپکو ایک اعزازی خلعت مرحمت فرمایا۔ سنہ ۱۸۹۷ء مین آپ تراہ کی مہم کے ہمراہ رہے

حسب ارشاد سر سینڈیمین صاحب سابق ایجنٹ گورنر جنرل بلوچستان آپ نے چار مرتبہ ایران کی سیاحت کی ہے اور اُس کارگزاری کے صلہ مین صاحب ممدوح نے آپ کو دربار عام مین ایک خلعت فاخرہ مع اسلحہ عطا فرمایا۔ آپ چوبیس برس سے محکمہ سیاحت ہند مین سب اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ ہین۔ گزشتہ دو سال مین آپنے گلگٹ وچترال اور ملک دیر کا سفر کیا ہے۔ فی الحال آپ بلوچستان مین پیمایش بندوبست کے مہتمم ہین۔ عنقریب آپ پنشن لینے والے ہین۔ گورنمنٹ مین آپ کے واسطے عطاے جاگیر کا معاملہ بھی زیر تجویز ہے۔ آپ کا اصلی وطن اور مولد بدایون ہے جہان آپ کے دو صاحبزادے محمود علیخان وحید علیخان گورنمنٹ اسکول مین تعلیم پارہے ہین اور تیسرا بیٹا معطر علیخان ابھی شیر خوار ہے۔ سکونت بلوچستان۔

**بھورے سنگھ** ۔ میان ۔ سی ۔ آئی ۔ ای ۔ ولادت ۱۸۶۹ء۔ آپ ہز ہائنس راجہ چمبہ کے چھوٹے بھائی ہین۔ راجگان چمبہ نسبتاً راجپوت ہین اور انکا اصلی مسکن ماڑوار ملک راجپوتانہ تھا۔ آپ کے دادا راجہ چیرت سنگھ تھے جنھون نے ۱۸۴۶ء مین انتقال کیا۔ انکے انتقال کے بعد راجہ سری سنگھ اور بعد ازان راجہ گلاب سنگھ آپ کے والد ماجد مسند نشین ہوے۔ جب ۱۸۷۳ء مین اُنھون نے نظم ونسق ریاست سے کنارہ کشی کی تو آپ کے برادر اکبر مالک ریاست ہوے۔ آپ کو یکم جنوری کو سی۔ آئی۔ ای۔ کا خطاب عطا ہوا۔ سکونت چمبہ۔

**مہر اللہ خان** ۔ سردار ۔ نواب ۔ یہ خطاب ذاتی ہے اور یکم جنوری ۱۸۹۰ء کو آپ کو عطا کیا گیا۔ سکونت بلوچستان۔

**سیف اللہ خان**۔خان بہادر۔آپ کو یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو خطاب خان بہادر عطا ہوا۔سکونت مظفر گڑھ۔

**غلام احمد خان**۔مولوی۔خان بہادر۔۲۵ مئی ۱۸۹۵ء کو خطاب خان بہادر عطا کیا گیا۔سکونت جالندھر۔

**دولت رام**۔سی۔آئی۔ای۔رائے بہادر۔آخر الذکر خطاب آپ کو یکم جنوری ۱۸۹۳ء کو عطا ہوا اور ۲۲ جون ۱۸۹۷ء کو سی۔آئی۔ای کے خطاب سے آپ ممتاز و مشرف ہوئے۔سکونت جالندھر۔

**محمد رفیق خان**۔سردار۔گورنمنٹ برطانیہ نے آپ کی اعلیٰ خدمات کے صلہ مین آپکو بطور ذاتی اعزاز کے سردار کا خطاب مرحمت کیا۔سکونت کوئٹہ بلوچستان۔

**امر سنگھ**۔راجہ۔سر۔کے۔سی۔ایس۔آئی۔آپ میجر جنرل ہز ہائینس مہاراجہ سر پرتاب سنگھ اندر مہندر بہادر سپر سلطنت جی۔سی۔ایس۔آئی والی کشمیر کے برادر حقیقی اور جمون کشمیر اسٹیٹ کونسل کے وائس پریسیڈنٹ ہین۔۱۱ نومبر ۱۸۹۱ء کو آپکو خطاب نائٹ کمانڈر آف دی موسٹ اگزالٹڈ آرڈر۔آف دی اسٹار آف انڈیا عطا ہوا۔سکونت جمون۔

**جلال الدین خان**۔قاضی۔خان بہادر۔سی۔آئی۔ای۔آپ سابق مین بلوچستان مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری کے معزز عہدے پر ممتاز تھے۔آپ کی اعلیٰ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے ۲ جنوری

۱۸۹۳ء کو خان بہادر کا اور ۳۔جون ۱۸۹۹ء کو سی۔آئی۔ای۔کا خطاب عطا فرمایا۔ سکونت قلات۔

وزیر محمد۔کانسی۔ملک۔خانصاحب۔آپ کی وفادارانہ خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو خانصاحب کے معزز خطاب سے مفتخر کیا۔سکونت کوئٹہ۔

خداداد خان۔ارباب۔قاضی۔خان بہادر۔گورنمنٹ ہند نے ۲۲۔جون ۱۸۹۷ء کو آپ کو خان بہادر کا خطاب مرحمت فرمایا۔سکونت کوئٹہ۔

بہار الدین۔ملک۔بازئی۔خانصاحب۔گورنمنٹ انگلشیہ نے آپ کی سرحدی نمایان خدمات کے جلدو مین ۲۱ مئی ۱۸۹۸ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپکو خانصاحب کے خطاب سے مشرف کیا۔سکونت نوحصار۔کوئٹہ۔

لال محمد خان۔اچکزئی۔خانصاحب۔گورنمنٹ برطانیہ نے آپ کی حسن کارگزاری کے صلہ مین ۲۱۔مئی ۱۸۹۸ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو خانصاحب کا معزز خطاب مرحمت کیا۔سکونت گلستان۔کوئٹہ۔

محمد تقی خان۔مرزا۔خان بہادر۔آپ کی سرحدی خدمات نمایان کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو جناب ملکۂ معظمہ قیصرۂ ہند کی جوبلی کے موقع پر ۱۶۔فروری ۱۸۸۷ء کو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کے خطاب سے معزز ومفتخر کیا۔سکونت کوئٹہ۔



خان بہادر حاجی احمد یار خان سدوزئی لسبیلہ





مخدوم شیخ حسن بخش قریشی سجادہ نشین ملتان

**احمد یار خان** - سدوزئی - حاجی - خان بہادر - وزیراعظم ریاست لسبیلہ جنوبی بلوچستان - آپ ڈیرہ اسمٰعیل خان کے نامی گرامی سدوزئی خاندان کے ممبر ہین - آپ کے دادا نواب شیر محمد خان اوائل عملداری انگلشیہ مین علاقہ ڈیرہ جات کے خود مختار نواب تھے جنکی وفات پر اُنکے بڑے بیٹے نواب سرفراز خان - سی - آئی - ای مسند نشین ریاست ہوے - آپ نواب سرفراز خان کے چھوٹے بھائی محمد نواز خان کے بیٹے ہین آپ سنہ ۱۸۷۵ء مین ملازمت سرکاری مین داخل ہوے اور ڈیرہ اسمٰعیل خان مین عہدہ ڈپٹی انسپکٹری پولیس آپکو دیا گیا جہان آپ نے سنہ ۱۸۷۸ء کی جنگ کابل اور مہم محسود سنہ ۱۸۸۰ء مین جنگی محکمہ رسدرسانی کو بہت قیمتی مدد دی - سنہ ۱۸۸۱ء مین آپ کو عہدہ انسپکٹری پولیس پر ترقی دی گئی اور آپ کوئٹہ ملک بلوچستان مین تعینات کیے گئے سنہ ۱۸۸۴ء و سنہ ۱۸۸۶ء مین آپنے افغانستانی سرحدی کمیشن کی ہمراہی مین نہایت نمایان خدمات انجام دین جنکے صلہ مین آپ کو خلعت اور اسناد عطا ہوے - سنہ ۱۸۹۰ء مین آپ مہم شیروانی مین شریک تھے - سنہ ۱۸۹۲ء مین آپ کو خطاب خان بہادر عطا ہوا اور آپ عہدہ اسسٹنٹ ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹی پولیس پر مامور ہوے - سنہ ۱۸۹۷ء مین آپ اپنی کارکردگی - تجربہ کاری - نیک نیتی اور عالی خاندانی کی وجہ سے ریاست لسبیلہ کے عہدۂ وزارت کے لیے منتخب ہوے جہان آپ ابتک اپنے فرائض انجام دے رہے ہین - سنہ ۱۹۰۱ء مین جب گورنمنٹ ہند نے ایک ڈیپوٹیشن امیر عبدالرحمٰن خان مرحوم کی اظہار تعزیت کے لیے کابل روانہ کیا تو آپ بھی اُسکے ایک ممبر تھے - آپ کی اُن خدمات پر بھی جو آپنے محکمۂ دول خارجہ مین انجام دین گورنمنٹ عالیہ نے اکثر اظہار خوشنودی فرمایا ہے - سکونت لسبیلہ - بلوچستان -

**حسن بخش** - قریشی الہاشمی - مخدوم - شیخ - سجادہ نشین درگاہ حضرت شاہ

بہاء الحق وشاہ رکن العالم قدس سرہما - آنریری مجسٹریٹ و رئیس ملتان - مخدوم آپکا
خاندانی خطاب ہے - جو شاہان سلف سے ہر ایک سجادہ نشین کے لیے مختص ہے -
آپ کے مورث اعلیٰ حضرت شاہ بہاء الحق تھے جو سات سو برس ہوے کہ بغداد سے ملتان
مین تشریف لائے تھے - وہ علوم ظاہری و باطنی مین باکمال بزرگ تھے - اُنھون نے
تمام دنیا کی سیر و سیاحت کی تھی اور شاہان ایران - خوانین بخارا اور والیان کابل اور
ہندوستان کو اُنکی مریدی کا شرف تھا - اُنکے پوتے ابوالفتح فیض اللہ شیخ رکن العالم بھی تمام
علوم صوری و معنوی مین اپنے جد بزرگوار کے ہم پلہ تھے - ان دونون بزرگون کی خانقاہین
ملتان کے قدیم قلعہ مین واقع ہین - اس مقدس خانوادہ کا مفصل حال تاریخ فرشتہ اور
دوسری مستند تاریخون مین مندرج ہے - ابن بطوطہ نے جو آٹھوین صدی مین ہندوستان
آیا تھا حضرت شاہ رکن العالم ابوالفتح فیض اللہ ملتانی کی بہت سی روایتین اپنے سفرنامہ
مین قلمبند کی ہین اور اُنکے مقبرہ کی بہت بڑی تعریف کی ہے - سلطان محمد شاہ تغلق شیخ
رکن الدین علیہ الرحمۃ کے معتقدین خاص مین تھے اور اُنکا بہت بڑا احترام واکرام کرتے
تھے - اب بھی تمام رؤسا - والیان ملک اور اکابر ہندان مزارات مقدسہ کی تعظیم وتکریم
کرتے ہین - گورنمنٹ انگلشیہ نے بھی پانچ ہزار روپیہ سالانہ کی جاگیر معاف و مرفوع القلم
کی ہے - آپ درگاہ حضرات قدس سرہما کے سجادہ نشین ہین - سنہ ۱۸۴۸ع مین جب
ملتان سلطنت برطانیہ مین شامل ہوا تو آپ کے والد مخدوم شیخ شاہ محمود سجادہ نشین تھے -
اُنھون نے برٹش گورنمنٹ کو اُسوقت اور سنہ ۱۸۵۷ع کے غدر مین بہت بڑی مدد دی جسکی
سرکار برطانیہ نے قدردانی فرمائی - سجادہ نشینی کے قبل آپ ملتان کے سب رجسٹرار تھے -
سنہ ۱۸۹۶ع مین جب آپ سجادہ نشین ہوے تو سب رجسٹراری سے استعفا دیدیا - اُسوقت
گورنمنٹ نے آپ کو آنریری مجسٹریٹ مقرر کیا - آپ کو ہز ایکسلنسی وائسراے کے درباری
ہونیکا اعزاز حاصل ہے - قسمت ملتان کے رؤسا مین آپ کی کرسی اول ہے - آپ

عدالتہاے دیوانی کی حاضری سے بھی مستثنٰی ہین - آپ کو علوم مشرقی مین اعلیٰ درجہ کی دستگاہ ہے - شاعری مین بہت اچھا مذاق ہے اور سائنس کا کمال شوق ہے - کیمسٹری اور فوٹاگرفی مین بھی یدطولیٰ رکھتے ہین - آپ کی عمر اسوقت تینتالیس سال کی ہے - تمام ملک پنجاب - سندھ اور اکثر بلاد ہندوستان کے لاکھون ہندو مسلمان آپکے حلقۂ مریدین مین داخل ہین - آپ کے دو صاحبزادہ ہین - بڑے بیٹے شیخ مرید حسین نے ایک رسالہ مین کمیشن حاصل کی ہے - چھوٹے صاحبزادہ شیخ احمد کبیر کاروبار زمینداری کی نگرانی کرتے ہین - سکونت ملتان -

سلطان ابراہیم - سردار - خان بہادر - آپکے جد اعلیٰ احمد شاہ ابدالی تھے جو بعد قتل نادر شاہ فرمان رواے افغانستان ہوے - احمد شاہ کے سات بیٹے تھے - (۱) تیمور شاہ (۲) سلیمان شاہ (۳) شہاب پرویز (۴) داراب (۵) سنجر (۶) سکندر (۷) موسی - اگرچہ تیمور شاہ سب مین بڑے تھے مگر بادشاہ سب سے زیادہ دوسرے بیٹے سلیمان شاہ پر مہربان تھے اور اُنھین کو اپنا ولیعہد اور جانشین کرنا چاہتے تھے - اسی مقصد سے اُنکو ہمیشہ اپنے ہمراہ رکھتے تھے اور اُنکا اقتدار بڑھانے کے لیے اپنے وزیر شاہ ولی خان کی لڑکی سے عقد کر دیا - احمد شاہ نے قندھار مین انتقال کیا اور بجاے اُنکے سلیمان شاہ سریر آراے حکومت ہوے - تیمور شاہ والی ہرات تھے جب یہ واقعہ اُنکے گوش گذار ہوا تو فوراً فوج کثیر لیکر قندھار پر چڑھائی کی - اسطرف سلیمان شاہ کی فوج مقابلہ کے لیے اُتری ابھی جنگ شروع بھی نہ ہوئی تھی کہ سلیمان شاہ چپکے سے تن تنہا اپنے خیمہ سے نکل کر تیمور شاہ کی فوج مین چلے گئے اور بھائی سے ملے اور تاج شاہی بڑے بھائی کے حوالہ کیا اور چند جواہرات خزانہ سے لے لیے منجملہ اُنکے وہ مشہور ہیرا بھی تھا جو کوہ نور کے نام سے مشہور اور زیب افسر اورنگ نشین ہندوانگلستان ہے - جواہرات کی تھیلی

سلیمان شاہ کے حرم مین تھی۔ تیمور شاہ کی تخت نشینی کے بعد دونون بھائی کابل کو روانہ ہوے تو اثنائے راہ مین یہ تھیلی پالکی سے گر پڑی اور رشدہ شدہ تیمور شاہ کے پاس پہونچی۔ یہ تھیلی سلیمان شاہ کے پاس فوراً روانہ کی گئی مگر تیمور شاہ نے اُس جواہر بیش بہا کی طلبی کا پیغام دیا۔ سلیمان شاہ تارک الدنیا ہو ہی چکے تھے وہ تھیلی بھی بھائی کے حوالہ کردی۔ من بعد جب شجاع الملک جو اس خاندان کے اخیر بادشاہ تھے جلاوطن ہوکر لاہور مین آئے تو وہ ہیرا رنجیت سنگھ کے حوالہ کیا اور وہان سے گورنمنٹ انگلشیہ کے قبضہ مین آیا۔ حق بحقدار رسید۔ سلیمان شاہ کے بھی سات بیٹے تھے۔ اُنمین سے دو بیٹے مختار اور فرخ سیر رنجیت سنگھ کے عہد حکومت مین لاہور آئے اور چھ ہزار روپیہ سکۂ شاہی ماہوار بطور وظیفہ مقرر ہوا۔ اُنکی وفات کے بعد وہ وظیفہ خاندان مین بقاعدۂ وراثت تقسیم ہوتا رہا۔ فرخ سیر بھی کثیر الاولاد تھے۔ اُنھون نے تین بیٹے چھوڑے سلطان ادہم۔ فریدون شاہ پور۔ سلطان ادہم کے دو لڑکے ہوے ایک سلطان ابراہیم دوسرے سلطان اسمٰعیل بڑے بیٹے یعنے آپ نے سرکاری ملازمت اختیار کی اور زمانۂ غدر ۱۸۵۷ء مین گوگیرہ مین متعین ہوے۔ اُسکے بعد رسالہ دار ہوکر پشاور گئے۔ اکثر پولٹیکل خدمتون پر مامور ہوے۔ بجلدوے حسن خدمات ایک قطعہ اراضی آپ کو منجانب سرکار عطا ہوا اسمین آپ نے ایک موضع بنام ابراہیم آباد آباد کیا۔ بعدہٗ آپکی تحصیلداری کی خدمت سے پھر اکسٹرا اسسٹنٹی پر ترقی ہوئی۔ اکثر مہمات مین مثل ہزارہ۔ کابل۔ سورت وغیرہ آپنے پولٹیکل خدمات سرانجام دین اور مورد انعام واکرام ہوے۔ ضلع گوجرانوالہ مین چوبیس مربع گھماؤ اراضی بطور معافی ملی۔ آپ کو خطاب خان بہادر یکم جنوری ۱۸۹۸ء کو مرحمت ہوا۔ بالفعل آپ نے ملازمت سے کنارہ کشی کرکے لاہور مین سکونت اختیار کی ہے اور تین سو چھیاسٹھ روپیہ پنشن پاتے ہین۔ آپکے چھوٹے بھائی سلطان اسمٰعیل عہدۂ ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولس سے بحصول پنشن کنارہ کش ہوے۔ اُنکو بھی ایک قطعہ اراضی بطور



سردار سلطان ابراہیم خان بہادر پشاور



رائے بہادر بابو برج لال گھوس رئیس لاہور



سردار بہادر نہال سنگھ رئیس ہریانہ ہوشیارپور



میرزا عزیز الدین احمد خان بہادر ریاست لوہارو

معافی مرحمت ہوا اور آنریری مجسٹریٹی کے عہدہ پر فائز ہوئے - سکونت لاہور -

برج لال - گھوس - ڈاکٹر - رائے بہادر - ولادت ۱۷ - فروری ۱۸۴۷ء - آپ بابو ہری ہر گھوس کے صاحبزادہ ہین - آپ کے خاندان نے ملک بنگال سے پنجاب مین سکونت اختیار کی - آپ نے دہلی کے گورنمنٹ اسکول اور کالج مین دس سال تک تعلیم پائی ہے - ۱۸۶۲ء مین آپ اپنے اعزا کے ساتھ لاہور گئے اور وہان کچھ عرصہ تک گورنمنٹ اسکول مین تعلیم پانے کے بعد مڈیکل اسکول مین داخل ہوئے جہانسے آپ نے یکم اگست ۱۸۶۶ء کو امتحان مین کامیاب ہوکر عہدہ سب اسسٹنٹ سرجنی حاصل کیا - ۲۰ - ستمبر ۱۸۷۹ء کو آپ کو حسن خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ ہند سے خطاب رائے بہادر عطا ہوا - ۶ - مارچ ۱۸۹۶ء کو آپ لارڈ الگن صاحب کے اور ۲۸ جنوری ۱۸۹۹ء کو لارڈ کرزن صاحب کے آنریری اسسٹنٹ سرجن مقرر ہوئے - آپ پنجاب یونیورسٹی کے فیلو اور پنجاب لائبریری کمیٹی کے ممبر ہین - علاوہ برین آپ ٹیکہ اور مڈیکل اسکول کے سپرنٹنڈنٹ و مڈیکل کالج کے معلم ہین - آپ کو گورنمنٹ پنجاب نے چار خلاع فاخرہ عطا فرمائے ہین اور گورنمنٹ ہند نے آپ کی حسن خدمات کا بارہا شکریہ ادا کیا ہے - آپ پنجاب فری میسن کے ڈپٹی گرینڈ ماسٹر بھی ہین - فی الحال آپ سینیر اسسٹنٹ سرجن ہین - سکونت لاہور -

نہال سنگھ - سردار بہادر - ولادت یکم اکتوبر ۱۸۳۹ء - آپ سردار جواہر سنگھ کے منجھلے بیٹے ہین اور ایک ممتاز و مشہور سکھ خاندان سے تعلق رکھتے ہین - آپ کے والد السنہ مشرقی مین واقفیت تامہ رکھتے تھے - آپ نے اوائل عمر مین مشرقی زبانین اپنے والد کی زیر نگرانی حاصل کین - اُسکے بعد آپنے امریکن مشن اسکول لاہور مین

جواب فورمن کالج کے نام سے مشہور ہے انگریزی پڑھنا شروع کی۔بعد تکمیل انگریزی آپ ۱۸۵۶ء مین محکمہ تعمیرات مین ملازم ہوے مگر آپنے یہانسے بہت جلد استعفا دیدیا اور راولپنڈی مین بحیثیت ہیڈ ماسٹر اسکول اور پروفیسر السنہ مشرقی ۱۸۵۷ء سے ۱۸۶۰ء تک درس و تدریس مین مشغول رہے۔ اسکے بعد ۱۸۶۲ء تک جناب نواب کمانڈر انچیف بہادر کشور ہند کے محکمہ مین سیر منشی و مترجم رہے جہان آپ نے کچھ عرصہ تک محکمۂ انجنیری مین بمقام میرٹھ ترجمہ کا کام کیا۔ ۱۸۶۴ء مین آپ محکمۂ پولیس پنجاب مین ملازم ہوے اور ۱۸۸۴ء تک سندھ و پنجاب مین مختلف مقامات پر انسپکٹر ریلوے پولیس رہے۔ ۱۸۸۵ء مین بصلۂ حسن خدمات آپ عہدۂ اسسٹنٹ ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹی پر مامور ہوے۔ اُسکے بعد آپنے بحیثیت ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس مختلف اضلاع پنجاب مین کام کیا۔پنجاب مین آپ پہلے شخص ہین جنکو یہ عہدہ عطا ہوا تھا۔آپ نے سرکاری کام کو نہایت ایمانداری۔تدین۔سرگرمی وجفاکشی سے انجام دیا جسکے صلہ مین گورنمنٹ ہند نے آپ کو ۱۸۹۵ء مین خطاب سردار بہادر عطا فرمایا۔ ۱۸۹۶ء مین آپ ملازمت سرکاری سے علیحدہ ہوے۔آپ کی علٰحدگی کیوقت پنجاب گورنمنٹ کی جانب سے پولیس گزٹ مین ایک الوداعی اعلان شائع ہوا تھا جسمین آپ کی حسن خدمات کا اعتراف کیا گیا تھا اور اہلکاران پولیس کو آپ کے قدم بقدم چلنے کی ترغیب دی گئی تھی۔آپکی شادی گوروودیدار سنگھ صاحب سوڈھی کے خاندان مین ہوئی ہے۔ آپ کے دو بیٹے ہین۔سردار شوسرن سنگھ و سردار پیارے لال۔سکونت امرتسر۔



**عزیز الدین احمد خان**۔صاحبزادہ۔مرزا۔ولادت ۱۸۶۲ء۔آپ نواب سر امیر الدین احمد خان بہادر۔کے۔سی۔آئی۔ای۔والی ریاست لوہارو کے چھوٹے بھائی ہین۔نواب صاحب موصوف نے آپ کو اپنی ریاست کا ناظم مقرر کیا ہے۔ آپ کو سول ججی و مجسٹریٹی کے کلی وجزئی اختیارات حاصل ہین۔علاوہ اُن

ضروری اور اہم مقدمات کے جو نواب صاحب کے اجلاس مین پیش ہوتے ہین ریاست کے تمام مقدمات کا فیصلہ عموماً آپ ہی کی راے سے ہوتا ہے - آپ کے مورث اعلیٰ مرزا عارف جان بیگ نے گذشتہ صدی کے وسط مین بخارا سے ہندوستان مین آکر شاہ عالم بادشاہ دہلی کے یہان ملازمت اختیار کی - مرزا عارف جان کے بیٹے احمد بخش خان نے اپنی دلیرانہ وجانبازانہ خدمات کے صلہ مین مہاراجہ الور سے علاقہ لوہارو حاصل کیا اور اُس ریاست کی بنیاد ڈالی جسپر اب آپ کے بھائی حکمران ہین - نواب احمد بخش خان کے جانشین اُنکے بیٹے امین الدین احمد خان ہوے جنکی شادی نواب غضنفر الدولہ المشہور بہ مینڈھو خان رسالدار سلطنت اودھ کی دختر سے ہوئی تھی - امین الدین خان نے ۱۸۶۹ء مین انتقال کیا اُسوقت علاء الدین احمد خان جو نہایت قابل وذی علم آدمی تھے اُنکے جانشین ہوے - نواب علاء الدین احمد خان کے انتقال پر آپ کے برادر معظم نے زمام ریاست اپنے دست اختیار مین لی - سکونت لوہارو -

حاجی ہارون - لک پنزئی - خانصاحب - آپ کی سرحدی خدمات نمایان کے جلدو مین گورنمنٹ برطانیہ نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خانصاحب کے خطاب سے معزز و مشرف کیا - سکونت کوئٹہ -

بسنت سنگھ - بھائی - راے صاحب - گورنمنٹ انڈیا نے آپ کی سرحدی خدمات کے صلہ مین ۲۵ - مئی ۱۸۹۵ء کو آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے راے صاحب کے معزز خطاب سے مفتخر کیا - سکونت کوئٹہ -

بھیک چند - سیٹھ - راے صاحب - گورنمنٹ انگلشیہ نے آپکی اعلیٰ خدمات

کے جلدو مین ۱۲ مئی ۱۸۹۸ء کو آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے راے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔ سکونت کوئٹہ۔

رسول بخش۔ میر۔ رائیسنی۔ خان بہادر۔ گورنمنٹ انگلشیہ نے آپ کی سرحدی خدمات نمایان کے جلدو مین یکم جنوری ۱۸۹۸ء کو آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کے خطاب سے سرفراز و ممتاز کیا۔ سکونت قلات۔

اُتم چند۔ دیوان۔ راے صاحب۔ گورنمنٹ برطانیہ نے آپ کی اعلیٰ خدمات سرحدی کے جلدو مین آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے راے صاحب کا معزز خطاب عطا کیا۔ سکونت کوئٹہ۔

دوسا بھائی۔ خان بہادر۔ گورنمنٹ انڈیا نے آپ کی خدمات بائستہ کے جلدو مین آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کے خطاب سے مشرف کیا۔ سکونت کوئٹہ۔

محمد حسن خان۔ سردار۔ میر جگی۔ خان بہادر۔ آپ مقام سامی کے رئیس ہین۔ یکم جنوری ۱۸۹۹ء کو گورنمنٹ انڈیا نے آپ کی خیرخواہانہ خدمات کے جلدو مین آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کا خطاب مرحمت کیا۔ سکونت قلات۔

سمندر خان۔ میر۔ لہری۔ خان بہادر۔ یکم جنوری ۱۸۹۸ء کو اُنکی اعلیٰ خدمات کے صلہ مین آپ کو خطاب مذکور مرحمت ہوا۔ سکونت قلات۔




خان بہادر سید حسن بخش گردیزی رئیس ملتان



شمس العلما قاضی مولوی میر احمد شاہ رضوانی لاہور



خان بہادر محمد ابراہیم خان رئیس مردان پشاور




خان بہادر شیخ محمد الٰہی بخش رئیس دہلی

آلہی بخش - خان بہادر - ولادت ۲۲ - مارچ ۱۸۳۳ء آپ کے مورث
اعلیٰ ۹۳ھ ہجری مطابق ۷۱۱ء مین بعہد سلطنت خلیفہ عباسیہ ولید بن عبدالملک
عرب سے عماد الدین محمد قاسم سپہ سالار کے ہمراہ ملک سندھ مین وارد ہوے جہان متواتر
فتوحات حاصل کیئے - سپہ سالار موصوف کے انتقال کے بعد لشکر عرب
کے ایک گروہ نے سرزمین ہند مین توطن اختیار کیا - اس مین ایک خاندان جو تمیم
انصاری کی نسل سے تھا سندھ کے کچھ حصہ پر کئی پشتون تک قابض رہا - اس خاندان
کے ایک ممبر سردار محمد اسمٰعیل جو قریش نژاد اور اس مختصر گروہ باقیماندہ کے سرغنہ اور افسر
اعلیٰ تھے نامساعدت روزگار سے پریشان حال ہوکر محمد شاہ شہنشاہ دہلی کے زمانہ
مین دہلی مین آئے اور شمالی ہند کی سرکش اور ستمگر رہزن قومون کی سرکوبی پر مامور ہوئے
اس نمایان کامیابی اور حسن کارگزاری کی جلدو مین مواضع سگر و بھکر بطور جاگیر کے عطا
ہوے - اس پرآشوب زمانہ مین جبکہ سلطنت مین تزلزل اور چارون طرف بدنظمی اور
بدعملی پھیلی ہوئی تھی سردار مذکور نے دیہات عطا شدہ مین استقامت و غلت مناسب
سمجھی اور پیشہ زمینداری اختیار کیا - آپ کے والد حاجی محمد رحمت اللہ خان تک خاندانی
پیشۂ زمینداری جاری رہا - آپ سردار ممدوح الذکر کی دسوین پشت مین ہین - نومبر ۱۸۵۱ء
مین آپ رڑکی کالج سے انجینیری کا امتحان پاس کرکے ملازمت انگلشیہ مین داخل ہوئے
اور ممالک مغربی و شمالی مین سروپرسپرنٹنڈنٹ تعمیرات - اسسٹنٹ انجینیر اور ڈپٹی مجسٹریٹ
کے مختلف عہدون پر مامور رہکر اپریل ۱۸۹۰ء مین اکتالیس برس کی مسلسل ملازمت
کے بعد پوری پنشن پر کنارہ کش ہوے - دوران ملازمت مین آپ کو اعلیٰ افسرون
نے اکثر مرتبہ حسن کارروائی کے سرٹیفکٹ اور اسناد عطا کیئے اور سنہ ۱۸۶۰ء اور سنہ ۱۸۶۹ء
اور سنہ ۱۸۷۸ء کی قحط سالیون مین بجلدوے حسن خدمات گورنمنٹ کی جانب سے اسناد
مرحمت ہوے - پنشن یاب ہونے کے بعد گورنمنٹ نے یکم جنوری سنہ ۱۸۹۱ عیسوی کو



حمد شاہ پنوانی لاہور



رئیس دہلی

خان بہادری کا خطاب عنایت فرمایا اور دسمبر ۱۸۹۲ء مین گورنمنٹ پنجاب نے دہلی کا مینوسپل کمشنر اور ستمبر ۱۸۹۵ء مین آنریری مجسٹریٹ مقرر کیا اور جون ۱۸۹۷ء مین جناب ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کے جشن جوبلی کی تقریب مین مینوسپل کارگزاریون کے صلہ مین سند خوشنودی مزاج عطا ہوئی - اور ۱۸۹۸ء مین دہلی مینوسپلٹی کے وائس پریسیڈنٹ مقرر ہوے - اِسوقت تک آپ آنریری مجسٹریٹی دہلی اور مینوسپلٹی دہلی کی وائس پریسیڈنٹی پر ممتاز ہین - اور مختلف سوسائٹیون کے ممبر اور محمڈن کالج علیگڈھ کے ٹرسٹی ہین - آپ کے خلف اکبر مسٹر محمد رفیق نے کیمبرج یونیورسٹی کی بی - اے کی ڈگری حاصل کر کے بیرسٹری کا امتحان پاس کیا - اور فی الحال ممالک متحدۂ آگرہ و اودھ کے عہدۂ ججی پر مامور ہین - آپ کے دوسرے فرزند مسٹر محمد صدیق نے بھی کیمبرج کا امتحان بی - اے پاس کیا - اور بیرسٹری کا امتحان پاس کر کے اب لکھنؤ مین پریکٹس کرتے ہین - تیسرے بیٹے مسٹر محمد محمود ہین - اِنھون نے اڈنبرا اور گلاسگو مین ڈاکٹری کی تعلیم حاصل کی ہے - چوتھے بیٹے محمد حامد ہین - اِنھون نے محمڈن کالج علی گڈھ مین تعلیم پائی ہے اور اب ریاست رام پور مین فارن ڈپارٹمنٹ کے انڈر سکریٹری ہین - سکونت دہلی پنجاب

---

حسن بخش - سید - گردیزی - خان بہادر - رئیس ملتان - تاریخ ولادت ۲۲ نومبر سنہ ۱۸۶۱ء - گردیزی خاندان کو ملتان مین خاص تاریخی شہرت حاصل ہے - گردیز غزنی کے مضافات مین ایک مشہور مقام ہے جہان سے اس خاندان کے مورث اعلیٰ شاہ یوسف الملقب بہ شاہ گردیز سنہ ۱۰۶۲ء مین ملتان آئے تھے - جب دیوان مولراج کی بغاوت کے زمانہ مین برٹش افواج نے ملتان کا محاصرہ کیا تھا تو آپ کے والد ماجد سید مراد شاہ مرحوم اپنے موضع رانی بلوچ مین تھے مگر جنرل وہش صاحب نے سید صاحب کو لائق اور ہونہار جوان دیکھکر اپنے کمپ مین لیلیا - دوران محاصرہ مین انھون نے

عمدہ خدمات انجام دین۔ اسکے بعد وہ سرکار انگریزی مین ذمہ داری کے عہدون پر مامور رہے۔ ۱۸۶۶ء مین جب نواب صادق محمد خان مرحوم والی بھاولپور کی نابالغی کے سبب سے ریاست سرکاری انتظام مین آئی تو سید صاحب عہدۂ تحصیلداری سے اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ مقرر ہوے۔ ریاست کے حسن خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ پنجاب نے ایک بیش بہا طلائی گھڑی اور نوہزار روپیہ نقد عطا فرمایا۔ ۱۸۷۱ء مین جب ریاست مین صدر عدالت قائم ہوئی تو سید صاحب اس عدالت کے چیف جج مقرر ہوے۔ سید مراد شاہ کی وفات کے وقت یعنی جنوری ۱۸۶۷ء مین سید حسن بخش صاحب کی عمر چودہ سال کی تھی۔ ۱۸۸۱ء مین آپکی جائداد کا انتظام جو کورٹ آف وارڈس کے سپرد کر دیا گیا تھا آپ کو واپس دیا گیا۔ اسی سال آپ مینوسپل کمیٹی ملتان کے ممبر منتخب ہوے اور اب اُسکے وائس پریسیڈنٹ ہین۔ ۱۸۹۱ء مین آپ آنریری مجسٹریٹ مقرر ہوے تھے۔ علیا حضرت ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند کی گولڈن جوبلی و ڈائمنڈ جوبلی کے مواقع پر آپ کو وفاداری اور ملکی خدمات کے اعتراف مین سرٹیفکٹ عطا ہوے ۳۔ جون ۱۸۹۹ء کو پیشگاہ ہزاکسلنسی لارڈ کرزن سے خان بہادر کا خطاب آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے مرحمت ہوا۔ سنہ ۱۹۰۰ء مین آپ نے مشہد مقدس اور کربلاے معلی کی زیارت کی غرض سے بلوچستان اور سیستان کی راہ سے ایران کا سفر کیا جسکے متعلق آپ نے ایک سفرنامہ بھی لکھا ہے۔ آپکے تین صاحبزادہ ہین۔ سید زمرد حسین سید محمد نواز۔ سید الطاف حسین۔ سکونت ملتان۔ پنجاب۔

---

محمد ابراہیم خان بہادر ولادت ۱۸۳۲ء۔ آپ کا تعلق اُن یوسف زئی افغانون سے ہے جو سلطان محمود غزنوی کے عہد مین غورہ مرغی واقع قندھار سے تحصیل مردان اور تحصیل صوابی ضلع پشاور اور ملک سوات اور بونیر مین آباد ہوے۔ اس خاندان

کی ایک شاخ کمال خان یوسف زئی کی نسل سے ہے۔ آپ ملک غلام خان سرہ خان
خیل اعلیٰ نمبردار موضع مردان کے فرزند ہین۔ آپ نے حسب دستور سابق صرف
فارسی کی تعلیم پائی ہے۔ سنہ ۱۸۵۱ء مین آپ نے سید اکبر شاہ والی ملک سوات کی
ملازمت اختیار کی اور گیارہ روپیہ ماہوار کے مشاہرہ پر تحصیلدار مقرر ہوے۔ مگر لوکل
حکام ضلع پشاور کے اصرار سے آپ کے والد نے سنہ ۱۸۵۲ء مین آپ کو سوات سے
مردان مین طلب کرلیا۔ اور وسط سنہ ۱۸۵۳ء مین جنرل نکلسن صاحب بہادر ڈپٹی کمشنر
نے آپ کو ملیٹری پولیس مین بھرتی کرکے پلٹن نمبر ۲ کی نان کمیشنڈ افسری یعنے کوٹ
حولداری عطا کی سنہ ۱۸۵۷ء مین جنرل جے ڈبلو ینگ ہسبنڈ کمان افسر نے آپ کو جمعدار
کردیا مگر سنہ ۱۸۶۱ عیسوی مین جب ملیٹری پولیس کی دس پلٹنین تخفیف مین آگئین
تو جنرل موصوف نے آپ کو اضلاع ہوشیارپور وانبالہ کی انسپکٹری عطا فرمائی
اور سنہ ۱۸۶۴ء مین اولاً ضلع امرا وتی برار کی اور پھر شہر امرتسر کی کوتوالی کے عہدہ پر ممتاز ہوے
مئی سنہ ۱۸۷۰ء مین آپ کی خدمات مسٹر ڈگلس فورسائیتھ کمشنر سیاح ملک یارقند کے
سپرد کی گئین۔ جولائی سنہ ۱۸۷۰ء مین حسب الحکم صاحب موصوف اخفاے راز کے
خیال سے آپ فقیرانہ بھیس بدلکر براہ گلگٹ وپامیر کشمیر سے یارقند کو روانہ ہوے
جہان حاکم یارقند نے سلطنت برطانیہ کی جانب سے پروانۂ راہداری اور سند وکالت
(سفارت) نہونے اور روسی ملازم کے شبہہ سے آپ کو یارقند کے جیل مین مقید اور
محبوس کردیا۔ اس واقعہ کے تیس دن بعد جب مسٹر فورسائیتھ کی سفارت براہ لداخ
یارقند مین داخل ہوئی تو آپ کو محبس سے آزادی نصیب ہوئی اور آپ صاحب
ممدوح کے کیمپ کے ہمراہ پنجاب کو واپس آئے۔ یہان پہونچکر آپ ضلع پشاور کی پولیس
مین متعین کیئے گئے۔ اسکے بعد مئی سنہ ۱۸۷۳ء مین مسٹر ڈگلس فورسائیتھ صاحب افسر
کمیشن یارقند نے اپنی روانگی کے دو ماہ قبل براہ تبت ولداخ آپ کو یارقند بھیجا اور

وہان پہونچکر صاحب موصوف نے یکم جنوری ۱۸۷۴ء کو امیر شیر علی خان کے پاس ایک پولیٹکل پیغام لیکر کابل روانہ کیا- اس خدمت کے جلدو مین لارڈ نارتھ بروک نے ۲۷- جولائی ۱۸۷۴ء کو خان بہادر کا خطاب اور آٹھ سو روپیہ سالانہ کی جاگیر حین حیات عطا فرمائی- ستمبر ۱۸۷۴ء مین لارڈ نارتھ بروک کی جانب سے میر فتح علی خان حاکم علاقہ واخان کو خلعت پہونچانے کے لیے آپ مقرر کیے گئے جسکو آپ نے براہ کابل وبدخشان خان مذکور تک پہونچایا- واپسی پر آپ کو پانچہزار روپیہ نقد مرحمت کیے گئے- اکتوبر ۱۸۷۵ء مین جنرل ینگ ہسبینڈ- سی- ایس- آئی- انسپکٹر جنرل پولیس پنجاب نے آپ کو اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ کردیا- اور اسکے بعد ہی ہز رائل ہائینس پرنس آف ویلز (قیصر ہند) کی سیاحت ہندوستان کے موقع پر آپ کی خدمات اُنکے کمپ مین منتقل کردین جسکے صلہ مین مارچ ۱۸۷۶ء مین پرنس آف ویلز (ملک معظم) نے اپنی مراجعت کے وقت بمبئی مین خود بنفس نفیس ایک نقرئی تمغہ اور ایک طلائی گھڑی مع زنجیر مرحمت فرمائی- ۱۸۸۰ء یعنی زمانہ جنگ کابل مین آپ اسسٹنٹ پولیٹکل افسری کے عہدہ پر ممتاز ہوے- اور سر لیپل گریفن صاحب چیف پولیٹکل افسر کے حکم سے تخت نشینی کابل کیواسطے امیر عبدالرحمن خان کو لانے کے لیے مقام خانہ آباد علاقہ بلخ مین متعین ہوے- اس خدمت کے جلدو مین صاحب موصوف کی سفارش سے گورنمنٹ نے اٹھارہ سو روپیہ سالانہ کی جاگیر حین حیات عطا فرمائی- اگست ۱۸۸۴ء مین ہز اکسلنسی لارڈ رپن نے سفارت ہرات کے راستہ کے انتظام کے واسطے امیر عبدالرحمن خان کی خدمت مین بھیجا- یہ خدمت آپ نے پندرہ دن کے عرصہ مین انجام دی اور اُسکے صلہ مین دو ہزار روپیہ کا خلعت مرحمت ہوا اور سرحدی ملٹری پولیس پشاور کے آپ کمان افسر مقرر ہوے- ۱۸۸۵ء مین آپ سفارت ہرات مین شریک کیے گئے- اس کام کے صلہ مین سرولیسٹ ریجوے کمشنر کمیشن کی

سفارش پر آپ کی حیات تک آٹھ سو روپیہ کی سالانہ جنگی پنشن عطا ہوئی جسے آپ نے ۱۶ مئی ۱۸۸۸ء کو حاصل کر کے خانہ نشینی اختیار کی - فروری ۱۸۹۱ء مین جنگ کوہ سیاہ واقع سرحد ہزارہ کے موقع پر مسٹر کننگھم صاحب چیف پولیٹکل افسر آپ کو بطور اسسٹنٹ پولیٹکل افسر کے اپنے ہمراہ لے گئے مراجعت کے بعد آپ کو دو ہزار روپیہ کا خلعت فاخرہ عطا ہوا - ۱۸۹۳ء مین سر مارٹمر ڈیورینڈ کے ساتھ امیر عبدالرحمن خان کے پاس گئے - اسکے صلہ مین پانچہزار روپیہ نقد آپ کو عطا کیے گئے - ۱۸۹۴ء مین سر ریچرڈ اوڈنی کے ساتھ سرحدی کمیشن اسمار مین اسسٹنٹ پولیٹکل افسری کے عہدہ پر ممتاز کر کے آپ روانہ کیے گئے اور اسکے جلدو مین چار ہزار روپیہ کا انعام آپ نے حاصل کیا - اسی سال چترال کی ملکی فوج مین بھی آپ شریک ہوے - اور کرنیل ڈین صاحب سی - ایس - آئی - کی سفارش سے ایک ہزار روپیہ کا خلعت آپ کو عطا ہوا - ۱۸۹۷ء مین محاربات مہمند و نواگئی و باجور مین اور ۱۸۹۸ء مین جنگ بونیر مین جنرل سر بنڈن بلڈ کے ساتھ آپ نے خدمات انجام دین جنکے صلہ مین ایک ایک ہزار روپیہ کے خلاع گران بہا سے آپ مخلع ہوے - اسوقت آپ کی عمر تقریباً ستر برس کی ہے - اور دو ہزار چھ سو روپیہ سالانہ کی مستقل آمدنی جاگیر کے ذریعہ سے ہوتی ہے جو آپ کی حیات تک بدستور جاری اور قائم رہیگی - اسکے بعد سکرٹری آف اسٹیٹ ہند نے منظوری دی ہے کہ دو ہزار روپیہ سالانہ کی جاگیر آپ کی ممات کے بعد ایک پشت کے لیئے آپ کے فرزند کے نام پر بھی جاری رہے - سکونت مردان ضلع پشاور - پنجاب -

احمد شاہ - ابو الصفا مولوی سید قاضی رضوانی شمس العلما - ولادت ۱۱ اپریل ۱۸۶۰ء - آپ اکبر پورہ واقع پشاور کے شاہی سندیافتہ قاضیون کے مشہور خاندان سے ہین - آپ کے بزرگ احمد شاہ ابدالی درانی کے عہد سے اسوقت تک

فسلاً بعد نسلٍ اور خلفاً عن سلفٍ شاہان وقت کی طرف سے دینی حاکم اور افاغنہ کے مقتدار ہے ہین - آپ کے اسلاف کا وطن اصلی ترکستان تھا - اس خاندان کے مورث حافظ قاضی میر عبدالرحمن بخاری نادر شاہ افشار کے زمانہ مین بخارا سے وارد پشاور ہوے - اُنکے فرزند اور آپ کے پردادا قاضی حافظ میر عبداسد احمد شاہ بادشاہ کی طرف سے قاضی مقرر ہوے - یہ بادشاہ کے مرشد میان عمر صاحب چمکنی کے پیر بھائی اور ہم مکتب تھے - اُن کے انتقال کے بعد آپ کے دادا قاضی حافظ میر غلام محی الدین کو تیمور شاہ ابدالی اور شاہ زمان نے قاضی مقرر کیا - اُنکی وفات پر آپ کے چچا قاضی میر احمد امیر دوست محمد خان کے بھائی محمد عظیم خان کے عہد مین اور پھر آپ کے والد قاضی میر صاحبزادہ صاحب سکھون کے دور مین منصب قضا پر مامور تھے - انکو مہاراجہ رنجیت سنگھ والی پنجاب کے وایسرائے جنرل ابی طابیلہ فرانسیسی نے سند عطا کی تھی - اور یہ مخدوم الملک شیخ الوقت آخوند عبدالغفور عرف صاحب سوات کے ماذون اور خلیفہ تھے - آپ کا سلسلۂ نسب والد کی طرف سے سید جلال بخاری اور والدہ کی طرف سے آخوند محمد اکرم علوی ہراتی اور سید بو علی ترمذی ملقب بہ پیر بابا بنیر (بونیر) سے ملتا ہے - آپ دس برس کی عمر تک اکبر پورہ مین مشاہیر علما و فضلا اور اپنے والد ماجد کی تعلیم و تربیت مین رہے - اسکے بعد پنجاب - افغانستان - خراسان - بخارا وغیرہ کے مشہور اور مستند اساتذہ سے تحصیل علوم و فنون کی - آپ اپنی ذکاوت فطری کے زور سے مشہور علما مثلاً ملا شہنواز نعمانی اور سرحدی ملا نجم الدین آخوندزادہ کابل معروف بہ ملا صاحب اڈہ کے ہم سبق رہ چکے ہین اور آپ نے پنجاب یونیورسٹی کے عالم و فاضل کے امتحانات عربی و فارسی مین کامیابی کے ساتھ پاس کیئے اور تین سال تک آپ نارمل کالج امرتسر مین علوم مشرقیہ کے پروفیسر رہے - اسکے بعد چند سال تک ہندوستان کی مختلف ریاستون اور سرحدی مقامات مین پولیٹکل افسرون کے ہمراہ سیاحت

کرتے رہے اثناے سیاحت مین کثیر التعداد قلمی نسخون اور نادر و کمیاب کتابون اور مختلف قدیم سکّون کے مطالعہ کرنے اور بہم پہونچانے اور مختلف علوم و فنون کا عملی تجربہ کرنے اور اُن پر نظر غائر ڈالنے کا آپکو بہت اچھا موقع ملا- اُنیس سال کی سیر و سیاحت کے بعد اُنتیس برس کی عمر مین ۱۱- نومبر ۱۸۸۸ء کو مدرسۃ المعلمین راولپنڈی کے فارسی مدرس اور ۲۶- جون ۱۸۹۶ء مین گورنمنٹ سنٹرل ماڈل اسکول لاہور کے ہیڈ مولوی اور پنجاب ٹکسٹ بک کمیٹی کے ممبر اور محاسب مقرر ہوے- آپ پنجاب یونیورسٹی کے عربی- فارسی اور پشتو کے ممتحن ہین- اکثر مشہور یورپین افسر مثل ڈاکٹر لیٹنر- مسٹر راجرس مسٹر نولٹن پرنسپل سنٹرل ٹرنینگ کالج لاہور- ڈاکٹر ایم- اے اسٹین رجسٹرار پنجاب یونیورسٹی وغیرہ آپ کے تلامذہ مین ہین جنھون نے آپ کو "علوم مشرقیہ کے میدان کا شہسوار اور ممالک ایشیا کے علما کا عمدہ نمونہ" تسلیم کیا ہے- مذہبی مناظرون مین اکثر علما نے آپکی اصابت راے اور وفور اطلاع کا اعتراف کیا ہے اور ملا نصیر احمد قصہ خوانی نے مسئلہ طلاق بالکتابت مین طولانی بحث کے بعد اپنی غلط فہمی تسلیم کی ہے- فصیح الملک میرزا صفاے شیرازی سا شخص آپکی سخنوری کو مانتا ہے اور آپکی توصیف مین کئی قصائد نظم کیے اور جب وہ سردار ایوب خان سے ملنے کو راولپنڈی آئے تھے تو وزیر شاہ محمد خان کابلی کے ساتھ آپ کی ملاقات کو آئے اور یہ شعر پڑھا ؎

| | | |
|---|---|---|
| ببین کہ باہمہ این پیری و پریشانی | | دلم کشید بہ سیر ریاض رضوانی |

قاضی ملا محمد خان پشاوری نے اپنے تذکرۂ مشاہیر مین آپ کے عربی فارسی اور افغانی زبان کے اشعار درج کیے ہین اور درّۂ نادرہ کی شرح لکھتے وقت استفادۃً آپ سے مشورہ کیا ہے- آپ باوجود سرحدی اضلاع کی وحشی اور سرکش قومون کے مخدوم اور مقتدا ہونے کے اپنی مہربان گورنمنٹ کے نہایت ہی حق شناس اور وفادار جان نثار ہین آپ کے مواعظ و نصائح کئی خوفناک موقعون پر نہایت موثر اور



رائے صاحب لالہ تونیت رام رئیس ڈیرہ غازی خان



رائے صاحب لالہ مادھو رام رئیس لاہور



خان بہادر عطا محمد رئیس ڈیرہ غازیخان



رائے صاحب لالہ آسانند رئیس لورالائی

مفید ثابت ہوے۔اکثر کتابین آپ کی تصانیف سے ملک مین موجود ہین۔سرحدی اضلاع مین خون ناحق اور قتل بیجا کی انسداد کی غرض سے فارسی اور پشتو مین فتوے لکھکر انجمن اسلامیہ پنجاب کی سرپرستی سے ملک مین شائع کرائے اور یہ کوشش مشکور بھی ہوئی۔آپ کے مندرجۂ بالا ذاتی وصفاتی اوصاف اور خاندانی وجاہت کے لحاظ سے ۹۔نومبر ۱۹۱۰ء کو اعلیٰحضرت ملک معظم قیصر ہند کی مبارک تقریب سالگرہ مین شمس العلما کا خطاب مع خلعت فاخرہ وتمغۂ اعزازی مرحمت ہوا۔سکونت لاہور وسرحدی صوبۂ پشاور۔

---

نونیت رام۔لالہ۔راے صاحب۔پنشن یافتہ ہاسپٹل اسسٹنٹ۔ولادت ۱۹۰۵ سنہ بکرماجیتی۔آپ بھال کھتری ہین آپ نے سولہ سال کی عمر مین ڈاکٹری تعلیم شروع کی ۱۸۶۹ء مین تعریف کے ساتھ امتحان پاس کیا۔ابتداءً آپ بنگال لانسر زرسالہ کے فوجی اسپتال مین بھرتی ہوے۔چندماہ کے بعد سول سرجن ڈیرہ غازی خان نے آپ کو شفاخانۂ محکمۂ انہار سندھ ضلع ڈیرہ غازیخان مین تبدیل کردیا۔دوسال کے بعد راجن پور کے خیراتی شفاخانہ مین آپ کا تقرر ہوا جہان ۱۸۹۶ء تک نہایت ہردلعزیزی اور نیکنامی کے ساتھ خدمات انجام دیتے رہے۔اس حسن خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ نے آپکی تنخواہ کے علاوہ پینتالیس روپیہ ماہوار الاونس مرحمت فرمائے اور کچھ اراضی بھی عطا کی۔ وباے ہیضہ کے زمانہ مین بے باکانہ کام کرنے کے صلہ مین آپ رائے صاحب کے خطاب سے ممتاز وسرفراز کیے گئے۔آپ نے اپنی اہل خانہ کو بھی ڈاکٹری تعلیم دی ہے اور اُنکے ذریعہ سے اکثر پردہ نشین عورتین شفایاب ہوئین۔راے صاحب ۱۸۹۶ء مین ملازمت سے کنارہ کش ہوے۔ڈیرہ غازی خان مین آپنے اپنی رحمدلی اور اولوالعزمی سے اپنے نام پر نونیت اسپتال جاری کیا ہے جسمین غربا کو دوا مفت تقسیم ہوتی ہے۔آپکے بیٹے کا نام نرنجن داس ہے۔سکونت ڈیرۂ غازی خان۔

**مادھورام** - رائے صاحب - ولادت ۶ - مارچ ۱۸۵۰ء آپ اہلووالیہ خاندان سے ہین - آپ کے والد بھگت موتی رام ساکن جالندھر تھے - آپ نے مشن اسکول جالندھر مین تعلیم حاصل کی اور شروع ۱۸۷۲ء مین سلسلۂ ملازمت سرکاری مین داخل ہوے - محکمۂ پبلک ورکس ریلوے شاخ انڈس دہلی ریلوے - راجپوتانہ مالوہ ریلوے پنجاب شمالی ریلوے - اور شمالی مغربی ریلوے کے مختلف ذمہ دار عہدون کے فرائض نہایت جفاکشی اور جانفشانی سے انجام دیتے رہے - اور اب آپ برتیج سپرنٹنڈنٹ دفتر اگزامنر حسابات شمالی مغربی ریلوے لاہور ہین - انھین حسن خدمات کے صلہ مین نومبر ۱۹۰۱ء کو عالیجناب ملک معظم قیصر ہند کی تقریب سالگرہ مین رائے صاحب کا خطاب آپ کو عنایت ہوا - آپ کے بھائی رائے صاحب بشن داس منیجر صاحب شمالی مغربی ریلوے کے پرسنل اسسٹنٹ ہین - آپ کے فرزند اکبر مسٹر بالکرام نے لاہور گورنمنٹ کالج سے پنجاب یونیورسٹی کی ایم اے کی ڈگری نہایت کامیابی کے ساتھ حاصل کی جس پر ۱۸۹۷ء مین گورنمنٹ آف انڈیا نے انکو دو سو پونڈ سالانہ کا وظیفہ تین سال کے لیے اس غرض سے عطا کیا کہ انگلستان جاکر تعلیم حاصل کرین جہان وہ اعلےٰ ریاضی حاصل کرنے کے لیئے کیمبرج یونیورسٹی مین داخل ہوے اور اسکے علاوہ بجائے خود امتحان سول سروس کی بھی تیاری کرتے رہے - چنانچہ ۱۸۹۹ء مین سول سروس کا امتحان پاس کیا - اور ۱۹۰۰ء مین یونیورسٹی مذکورۂ بالا کے ریاضی کے امتحان مین چوتھے رینگلر رہے - دسمبر ۱۹۰۰ء مین ولایت سے واپس آنے کے بعد بمبئی پریسیڈنسی مین اسسٹنٹ کلکٹر مقرر ہوے - سکونت لاہور -

**آسانند** - لالہ - رائے صاحب - آپ قصبہ کمالیہ ضلع منٹگمری پنجاب کے باشندہ ہین آپ کی ولادت ٹھاکر گوسائیون کے مشہور خاندان مین یکم جون ۱۸۵۱ء

مطابق سمت ۱۹۰۱ بکرمی کو ہوئی - اس خاندان کو مہاراجہ رنجیت سنگھ والی پنجاب نے اپنے عہد حکومت مین حسن خدمات کے جلدو مین دوسو گھمان اراضی جاگیر عطا فرمائی تھی جسکی معافی سرکار انگلشیہ نے بھی بحال رکھی - آپ نے ہندی سنسکرت - فارسی اور عربی کی تعلیم اپنے وطن ہی مین حاصل کی اور انجنیری اور انگریزی کی تحصیل کے لیئے عرصہ تک لاہور مین مقیم رہے - بعد تحصیل آپ پہلے پہل ملتان بھاولپور اور خان پور مین ریلوے ڈپارٹمنٹ مین سب اورسیری کے عہدہ پر مامور ہوے جسکے خدمات آپ نے نہایت محنت و جانفشانی سے انجام دیئے - سنہ ۱۸۷۹ء مین آپ کی تبدیلی قندھار اسٹیٹ ریلوے پر ہوئی اور رُک اور سبی کے حلقہ مین تعینات کیئے گئے - سنہ ۱۸۸۲ء مین ملٹری ورکس ڈیپارٹمنٹ مین آپ کی خدمات منتقل ہوئین اور کوئٹہ اور سبی کے درمیان درۂ بولان کی فوجی عمارات وغیرہ کی تعمیر کا کام سپرد ہوا - درۂ بولان مین پہلے اورسیر پھر سب ڈویژنل افسر مقرر ہوے جہان آپ نے اکثر کارہاے نمایان کیئے - کنٹا اور کندلائی وغیرہ کے پل آپ کی حسن کارگزاری کے اعلیٰ نمونے ہین - ستائیس برس سے پبلک ورکس ڈیپارٹمنٹ مین آپ گورنمنٹ کی خدمات انجام دے رہے ہین - اسی حسن کارگزاری کے جلدو مین یکم جنوری سنہ ۱۸۹۸ء کو گورنمنٹ کی جانب سے راے صاحب کا خطاب مرحمت ہوا - آپکے دو بیٹے ہین بڑے بیٹے لالہ رکھی گنیش پنجاب یونیورسٹی کے بی - اے - اور رڑکی انجنیرنگ کالج کے طالب علم ہین - چھوٹے بیٹے لالہ مادھو لال لاہور مشن کالج کے ایف - اے کے درجہ مین تعلیم حاصل کر رہے ہین سکونت لورالائی - بلوچستان -

---

عطا محمد خان - حافظ - خان بہادر - ولادت ۲۵ - نومبر سنہ ۱۸۵۵ء آپ کے اسلاف کا اصلی موطن کشمیر ہے - آپ کے جد امجد زعفران اور دیگر پیداوار کشمیر کی تجارت کی تقریب سے وارد پنجاب اور گوجرانوالہ مین سکونت پذیر ہوے - آپ کے والد ماجد شیخ عبد اللہ

نے ملازمت انگریزی اختیار کی اور پنجاب کی داروغگی جیل کے عہدہ پر ممتاز ہوے
اور گجرات مین سکونت منتقل کی۔ آپ نے چودہ برس کی عمر تک دیسی مکاتب مین دینی
تعلیم حاصل کی۔ اُسکے بعد سرکاری اسکول سے ابتدائی امتحان پاس کرکے میڈیکل کالج
لاہور سے جولائی ۱۸۷۸ء مین اسسٹنٹ سرجن کے امتحان مین کامیاب ہوے اور یکم
اگست ۱۸۷۸ء کو ملازمت سرکاری مین داخل ہوے۔ جنگ افغانستان کے زمانہ مین
آپ نے اپنی خدمات پیش کین اور گورنمنٹ عالیہ نے انکو منظور فرمایا اور آپ مہاراجگان
پٹیالہ و جھنید کی افواج کے ساتھ اسسٹنٹ میڈیکل افسر کی حیثیت سے کوہاٹ۔ بنون اور تھل
مین متعین ہوے اختتام جنگ کے بعد کچھ دنون آپ پنجاب میڈیکل کمیشن مین رہے بعدہ
ستمبر ۱۸۷۹ء سے پھر اُسی خدمت پر مامور ہوے اور ایک سال تک قرم اور شلوزان مین
میڈیکل افسر کے پرسنل اسسٹنٹ رہے۔ آپ کے ان حسن خدمات کے اعتراف مین گورنمنٹ
نے "تمغہ جنگ افغانستان" عطا کیا۔ ۱۸۸۱ء مین آپ کو امرتسر کے سول شفاخانہ کا
چارج ملا جہان وباے ہیضہ و بخار کی بہت بڑی شدت تھی آپ نے نہایت جانفشانی اور
انسانی ہمدردی سے مرضی کے علاج مین کوشش کی جسکا اعتراف سرکاری سالانہ رپورٹون
مین کیا گیا۔ کچھ عرصہ تک آپ ڈپٹی میڈیکل افسر لاہور سنٹرل جیل اور پھر ضلع گجرات کے
سرکاری اطبا کے سپرنٹنڈنٹ رہے۔ اِن حسن خدمات کے صلہ مین ۱۸۸۲ء مین آپ
دوسو روپیہ ماہوار کے مشاہرہ پر فارن آفس مین سرکاری ڈسپنسری قلات کے افسر انچارج
کیے گئے اُسکے بعد آپ تقریباً چارسو روپیہ کی تنخواہ پر بندرگاہ جدیدہ واقع ملک یمن کے
وائس کانسل مقرر ہوے جہان صرف پولیٹکل خدمات کا سرانجام دینا آپ کے سپرد
تھا۔ اس بندرگاہ مین دول یورپ اور امریکہ کے کانسل متعین رہتے ہین اور اس مقام
پر حجاج کا قرنطینہ قائم کیا جاتا ہے۔ ۲۲۔ ستمبر ۱۸۸۲ء سے ۲۵۔ دسمبر ۱۸۹۱ء تک آپنے
ان پولیٹکل خدمات کو دونون دولتون کے اطمینان کے قابل انجام دیا۔ اسکے صلہ

مین گورنمنٹ نے ۲۴- مئی ۱۸۹۹ء کو خان بہادر کا خطاب مرحمت کیا اور سلطان روم نے تمغۂ عثمانی عطا کیا تھا مگر حسب قواعد و قوانین انگریزی آپ نے لینے سے انکار کیا۔ زمانۂ قیام مدینہ مین انسداد بردہ فروشی مین آپ نے ایسی سعی بلیغ کی جسکا اعتراف فارن آفس لندن کے مراسلون مین شکرگزاری کے ساتھ کیا گیا۔ واپسی پر آپ پھر پنجاب مڈیکل کمیشن مین مقرر ہوے۔ نومبر ۱۸۹۲ء مین درجۂ اول کے اسسٹنٹ سرجن کیے گئے اور پنڈ دادنخان مین تعینات کیے گئے جہان آٹھ سال تک اپنے زمانہ فیلو مین آپنے عام ہر دلعزیزی حاصل کی۔ ۸- مئی ۱۹۰۱ء کو سول سرجن شاہ پور مقرر ہوے اور وہانسے اُسی سال ۲۵- نومبر کو ڈیرہ غازی خان کو تبدیل کیے گئے جہان اسوقت تک مامور ہین سکونت ڈیرہ غازی خان۔ پنجاب۔

---

**محمد اعظم خان۔ ارباب۔ مہمند خان بہادر۔** ولادت ۱۸۵۹ء آپ مہمند قوم محب خیل خاندان کے سے ہین۔ ارباب کا لقب اس خاندان کو سلطنت مغلیہ سنے عطا کیا تھا۔ خاندان محب خیل جنوبی مہمندون کا سرغنہ اور اُن پر حکمران رہتا آیا ہے اور بادشاہ وقت کی جانب سے جو شخص خاندانی جاگیر اور لقب اربابی کا وارث سمجھا جاتا ہے وہ ارباب کے لقب سے ملقب ہونیکا مستحق ہوتا ہے اور باقی اہل قوم ارباب خیل سمجھے جاتے ہین۔ گورنمنٹ انگلشیہ نے بھی اس خطاب کو تسلیم کیا ہے۔ ارباب ارسلا خان اس خاندان کے مورث اعلیٰ تھے۔ اِنکے دو فرزندون مین ارباب محمد خان جاگیر خاندانی کے وارث ہوے اُنکے اعقاب مین خان بہادر ارباب محمد حسین آنریری مجسٹریٹ درجۂ اول جاگیردار و سرخیل خاندان ہین۔ اور دوسرے فرزند ارباب جمعہ خان یعنی آپکے دادا نے علاوہ خاندانی جاگیر کے ایک دوامی جاگیر علیحدہ حاصل کی۔ اِنھون نے ۱۸۴۷ء مین سرجان لارنس کے عہد مین نہایت بیش بہا خدمات انجام دیے اور اسلحہ وغیرہ

کی مدد پہونچاکر لارڈ صاحب موصوف کو سرکش اور حملہ آور سکھون کے پنجہ سے نکال لائے۔ اور بحفاظت تمام کوہاٹ پہونچایا۔ سکھون نے اسکے جواب مین ارباب صاحب موصوف کے مال ومتاع اور مکانات وغیرہ کو تاخت وتاراج کرڈالا۔ اس جانفروشی پر لارڈ صاحب ممدوح نے خاص سند انکو عطا فرمائی۔ ارباب جمعہ خان کے دو فرزند ارباب سربلند خان اور ارباب محمد افضل خان تھے۔ اول الذکر آپ کے والد تھے جو اپنے والد کی حیات ہی مین رحلت کرچکے تھے۔ اسوجہ سے آپ کے چچا سردار محمد افضل خان جاگیردار قرار پائے اور مجسٹریٹ مقرر ہوے۔ ان دونون اصحاب نے کئی موقعون پر گورنمنٹ انگلشیہ کی عمدہ خدمات انجام دی ہین جنکی تائید اسوقت کے حکام کی اسناد سے اور سرلیپل گریفن صاحب کی مولفہ کتاب موسومہ "چیفس آف پنجاب" (سرداران ورؤساے پنجاب) سے ہوتی ہے۔ آپ اپنے والد کے انتقال کے وقت صرف گیارہ برس کے اور آپ کے دوسرے بھائی ارباب بہادر خان دو برس کے تھے۔ سنہ ۱۸۷۸ع کی جنگ افغانستان کے کچھ روز قبل گورنمنٹ نے جب آفریدیون کے مقبوضات کے مقابلہ مین سرحد پشاور پر سرحدی پولس بھرتی کی تھی تو ۱۲۔ اکتوبر سنہ ۱۸۷۸ع کو آپ آفریدیون کے اکاخیل وبستی خیل کی سرحد پر گڑھی خانے کے تھانہ پر ڈپٹی انسپکٹر مقرر ہوے۔ اور اپریل سنہ ۱۸۷۹ع مین درجۂ دوم اور سنہ ۱۸۸۲ع مین درجۂ اول پر ترقی ہوئی۔ سنہ ۱۸۷۸ع سے سنہ ۱۸۸۷ع تک سرحد مذکورہ پر آپ نے عمدہ پولٹیکل خدمات انجام دی ہین جس حسن کارگزاری پر حکام وقت نے آپ کو اسناد عطا کیے۔ سنہ ۱۸۸۷ع مین آپ کے چچا ارباب محمد افضل خان فوت ہوگئے۔ اسوقت انکے بیٹے ارباب شمس الدین خان کی عمر صرف نو برس کی تھی لہذا انکی وفات پر گورنمنٹ نے آپ کو انکا جانشین مقرر کیا اور آبائی جاگیر آپ کے نام منتقل کردی۔ سنہ ۱۸۸۹ع مین شہر پشاور کے درجۂ دوم کی آنریری مجسٹریٹی آپ کو عطا کی گئی۔ اور سنہ ۱۸۹۵ع مین جب سردار نصراللہ خان

بطور مہمان وارد پشاور ہوے تو انکی مہمان داری آپ کے سپرد کی گئی۔ اسی سال مہم چترال
کی باربرداری اور رسد وغیرہ کا آپ نے عمدہ انتظام کیا جسکے صلہ مین خلعت اور سند عطا
ہوئی۔ اور ترسیم بندوبست اور دیگر پولیٹکل خدمات کے جلدو مین ۱۸۹۷ء مین خانصاحب
کا خطاب مرحمت ہوا۔ اور زمانۂ فوج کشی تراہ مین آفریدیونکی تمام سرحدون پر بدرقہ وغیرہ
کا انصرام آپ نے نہایت عمدگی کے ساتھ کیا بلکہ اپنے ذاتی پندرہ سوارون سے
بھی مدد کی خود بھی سرحد پر گشت کرتے رہے اس سے تمام اہل علاقہ کا جان و مال محفوظ
رہا۔ نومبر ۱۸۹۷ء مین موضع متنی پر جو آپ کی جاگیر مین واقع ہے آفریدیون نے ایک
مرتبہ حملہ کیا مگر کامیاب نہو سکے بلکہ ۲۔ اور ۳۔ نومبر کو آپ اپنے ملازمون کے ساتھ انکے
تعاقب مین گئے جسمین غنیم کے دو آدمی کام آئے۔ ان جانفروشیون کے جلدو مین
جنرل لاکھارٹ صاحب بہادر کمانڈرانچیف اور سرپا و رپامر وغیرہ نے اسناد عطا کیے۔
۱۹۰۱ء مین آپ خان بہادر کے خطاب سے ممتاز ہوے۔ سکونت پشاور پنجاب

عبد القیوم۔ صاحبزادہ۔ خان بہادر۔ آپ کی ولادت ۱۸۶۶ء مین کوٹھ علاقہ
یوسف زئی ضلع پشاور مین واقع ہوئی آپ صاحبزادہ عبد الرؤف کے فرزند ہین جو سلاطین
لودہی کے خاندان سے تعلق رکھتے ہین۔ اس شاہی خاندان کے ایک دیندار اور عالم
ممبر دہلی سے روانۂ افغانستان ہوے اور پہلے پشاور مین سکونت اور پھر یوسف زئی
علاقۂ پشاور مین عزلت اختیار کی اور باعتبار تقویٰ و زہد صاحبزادہ کے لقب سے ملقب
ہوے۔ خوانین اتمان زئی و یوسف زئی ہمیشہ اس خاندان کے معتقد رہے ہین۔
صاحبزادہ عبد القیوم صاحب کے نانا مشہور و معروف عالم حضرت صاحب کوٹہ تھے
انکی بزرگی کے لحاظ سے امیر دوست محمد خان والی کابل انکی ملاقات کو آئے تھے۔
۱۸۶۳ء کی جنگ امبیلہ کے زمانہ مین انھون نے گورنمنٹ کے ساتھ وفاداری

اور خیر خواہی کا برتاؤ کیا اور اپنے ہمعصر آخوند صاحب سوات کے فتواے جہاد کو ناجائز اور غلط ثابت کیا۔ کالا ڈھاکہ علاقہ اگرو اضلع ہزارہ کے امازیی اور حسن زیی جرگے ان کے خاص معتقدین و مقلدین مین ہین۔ صاحبزادہ صاحب ۱۸۹۷ء مین داخل ملازمت سرکار انگلشیہ ہوے ۱۸۹۰ء کی کالا ڈھاکہ کی جنگ مین شریک ہوے جسکی بنا پر گورنمنٹ کا شکریہ حاصل کیا اسکے بعد جنگ میران زیی واقع کوہاٹ اور پھر تسلط علاقہ قرم اور ہندوستانی افغانی سرحدی سفارت مین جو خوست و آسمار وغیرہ علاقہ جات کافرستان کی جانب گئے تھے شریک ہوے جسکے جلدو مین خلعت اور انعام اور شکریہ حاصل کیا اور جنگ تراہ کی شرکت اور کارگزاری کے صلہ مین ۱۸۹۸ء مین خان بہادر کے خطاب سے معزز و ممتاز ہوے۔ اسکے بعد گورنمنٹ پنجاب کے میر منشی اور پھر اسسٹنٹ پولیٹکل افسر مقرر ہوے جس پر آپ اب بھی مامور اور متمکن ہین۔ سکونت علاقہ یوسف زئی پشاور۔

---

**سلطان احمد خان۔ مرزا۔ برلاس۔ تمغہ یافتہ قیصر ہند۔ ولادت ستمبر ۱۸۶۴ء**
آپکا تعلق پنجاب کے برلاس خاندان سے ہے۔ آپکے مورث اعلی میرزا ہادی بیگ برلاس شہنشاہ دہلی بابر بادشاہ کے عہد مین ۱۵۳۰ء مین سمرقند سے وارد پنجاب ہوے اور قادیان اور اُسکے مضافات کے افسر اعلی کی حیثیت سے مقرر و مامور ہوے "قصبہ قادیان جو ابتدا سے اس خاندان کا مستقر رہا ہے اسلام پور قاضی ماجھی کے نام سے مشہور تھا مگر کثرت استعمال اور استداد زمانہ نے اُسے قادیان کے نام سے موسوم کر دیا" اس خاندان کے ایک بزرگ میرزا گل محمد کو شہنشاہ دہلی کی جانب سے چوراسی مواضع کی سرداری اور جاگیر عطا کی گئی تھی مگر سلطنت مغلیہ کے انحطاط اور زوال کے ساتھ روز بروز اُسکو بھی تنزل ہوتا گیا۔ میرزا غلام مرتضی بھی آپ کے ایک بزرگ تھے جو عہد مہاراجہ




خان صاحب ارباب محمد اعظم خان مہمند پشاور




خان بہادر صاحبزادہ عبدالقیوم خان پشاور



خان مرزا سلطان احمد برلاس حصار



خانصاحب میاں فتح محمد مکول رئیس ڈیرہ غازیخان

رنجیت سنگھ اور مہاراجہ شیر سنگھ کے زمانہ مین سرحد کشمیر پر بطور فوجی سردار کے بھیجے گئے اور سنہ ۱۸۴۱ء مین منڈی اور کلو کی مہم مین جنرل ونتورا صاحب کے ساتھ تھے۔ سنہ ۱۸۴۳ء مین ایک رجمنٹ کے کمانیر ہو کر پشاور مین متعین ہوے اور سنہ ۱۸۴۸ء سے سنہ ۱۸۵۷ء تک جنرل انگلس کے ہمراہ مہم کابل اور غدر سنہ ۱۸۵۷ء مین میرزا سے موصوف مع اپنے بیٹے میرزا غلام قادر کے گورنمنٹ انگلشیہ کی وفاداری پر ثابت قدم رہے اور اپنے ذاتی پچاس سوارون سے گورنمنٹ کی مدد کی۔ میرزا سلطان احمد برلاس ۱۱۔ دسمبر سنہ ۱۸۸۶ء کو شجاع آباد ضلع ملتان مین نائب تحصیلداری کے عہدہ پر مقرر ہوے۔ سنہ ۱۸۸۸ء مین لاہور کے محکمۂ بندوبست کو تبدیل کیے گئے اور سنہ ۱۸۹۶ء مین ضلع ملتان کے مہتمم بندوبست اور تحصیلدار محال مقرر ہوے اور مارچ سنہ ۱۹۰۱ء مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری سیالکوٹ اور جہلم پر سرفراز کیے گئے اور یکم اکتوبر سنہ ۱۹۰۱ء سے آپ فاضلکا ضلع سرسا مین اسسٹنٹ مہتمم بندوبست مقرر ہوے نومبر سنہ ۱۹۱۰ء مین آپ کی حسن خدمات اور نیز زراعتی بنک کے قیام کی تجویز کے جلدو مین گورنمنٹ نے قیصر ہند کا تمغہ عطا کیا۔ آپ اکثر اخلاقی اور علمی کتابون کے مصنف بھی ہین۔ سکونت قصبۂ قادیان ضلع گرداسپور پنجاب۔

---

**فتح محمد خان** ۔ مکول ۔ خانصاحب ۔ ولادت سنہ ۱۸۴۵ء ۔ آپ کے جد امجد محمد حسین خان افغان قوم عیسی خیل مشہور مکول تھے جنھون نے سنہ ۱۸۵۵ء مین انتقال کیا ۔ آپ کے والد ماجد میان عبد اللہ خان مکول نے جو ذیلدار نمبردار ۔ مینوسپل کمشنر اور آنریری مجسٹریٹ تھے سرکار انگلشیہ کے خدمات نہایت مستعدی اور خلوص قلب سے انجام دیے اور سنہ ۱۸۶۵ء مین وفات پائی۔ آپ نے اپنے جد امجد سے ابتدائی تعلیم حاصل کی ۔ حکام انگریزی نے آپ کے والد کی حُسن کارگزاری کے لحاظ سے آپ کو ذیلداری ۔ مینوسپل کمشنری ۔ آنریری مجسٹریٹی ۔ نمبرداری اور ممبری ڈسٹرکٹ بورڈ کے معزز عہدون پر ممتاز و سرفراز کیا جنکے فرائض آپ نے نہایت



قیوم خان پشاور



رئیس ڈیرہ غازیخان

مستعدی اور خیر خواہی سے اسوقت تک انجام دیے اور اُسکے صلہ مین وقتاً فوقتاً انعامات اور خلاع فاخرہ عطا ہوا کیے - آپ کے فرزند میان محمد حسین خان بھی مثل اپنے والد کے بفحوائے الولد سرلابیہ خدمات سرکار مین سرگرم ہین اور آپ کی سفارش پر ۱۸۹۰ء مین بطور سربراہ اور ۱۸۹۶ء مین مستقل نمبردار و ذیلدار مقرر ہوے - آپ ۲۲ - مئی ۱۸۹۸ء کو خانصاحب کے خطاب سے اور آپ کے فرزند میان محمد حسین مینوسپل کمشنری کے عہدہ سے معزز اور سربلند کیے گئے - سکونت ڈیرہ غازی خان - پنجاب

---

**حضرت شاہ** - سید - صوبہ دار میجر - خان بہادر - سردار بہادر - آپ کا تعلق گیلانی سیدون کے خانوادہ سے ہے جو ایران سے آکر موضع درملک ضلع کوہاٹ مین آباد ہوے - ایام طفولیت مین آپ نے اعلیٰ درجہ کی مذہبی تعلیم پائی اور فارسی اُردو مین خاص لیاقت حاصل کی - آپ کو فارسی مین اول درجہ کی اور عربی مین اوسط درجہ کی مہارت ہے - تعلیم سے فارغ ہوکر آپ نے فوجی ملازمت کی جانب رُخ کیا اور ۲۹ - دسمبر ۱۸۶۷ء کو پانچوین پلٹن مین بھرتی ہوے اور اپنی ذاتی لیاقت سے بتدریج ترقی کرتے کرتے یکم مئی ۱۸۷۹ء کو ہندوستانی فوج مین کمیشن حاصل کی ۱۸۷۷ء مین جوا کی آفریدی مہم مین شریک ہوے اور حسن خدمت کے صلہ مین ایک تمغہ اور ڈگری حاصل کی ۱۸۷۸-۷۹-۸۰ء کی جنگ افغانستان مین بہ حیثیت حولداری آپ شریک ہوے جسمین دوران جنگ ہی مین اپنی نمایان خدمت کی وجہ سے کمیشن حاصل کی اسی اثنا مین جب جنرل رابرٹس صاحب کو پیوار کوتل کی جنگ کے بعد ایک ایسے رہنما کی ضرورت لاحق ہوئی جو اُنکو سنگل کے علاقہ مین لکاڑی کی راہ بتائے تو اس اہم خدمت کی انجام دہی کے لیے آپ ہی کا انتخاب عمل مین آیا آپ نے پہلے ملک مذکور مین تنہا سفر کیا اور من وعن حالات دریافت کرکے واپس آئے اور کرنیل وڈتھراپ صاحب اور پانچوین گورکھا پلٹن کی دو کمپنیون کی رہنمائی کی اور اس سخت برفباری کے زمانہ مین ایک قلہ کوہ پر لیگئے

اس خدمت کے انجام دینے پر جنرل رابرٹس صاحب نے خوشنودی مزاج کا پروانہ اور نقد انعام آپ کو مرحمت کیا - اسی طرح ایک مرتبہ جب پانچوین پلٹن جیب قلعہ مین مقیم تھی تو آپ نے نہایت بہادری اور انسانی ہمدردی کے ساتھ ایک عورت کی جان بچائی اور تن تنہا جاکر اُسکی پھانسی کاٹ دی ہرچند دیہاتی لوگون کے پتھر اوپر برس رہے تھے لیکن یہ کام آپ نے محض اپنی ذمہ داری پر کیا - جنرل رابرٹس صاحب نے اسکے صلہ مین فوراً اکیسو روپے بطور انعام کے آپ کے پاس بھیجے - مگر جب جنرل صاحب کو دریافت ہوا کہ آپ نے اپنی فیاضی سے اس روپیہ مین اپنی کمپنی کو بھی حصہ دیا تو اُنھون نے دوبارہ چالیس روپیے اور مرحمت کیے - ۱۸۸۰ع مین جب جنرل رابرٹس صاحب قلعہ شیرپور مین قلعہ بند تھے تو تین مرتبہ آپ خفیہ طور پر ملک کے حالات دریافت کرنے کو بھیجے گئے جسے آپ نے نہایت خوبی سے انجام دیا - اسی سال آپ نے آرمی سگنلنگ کا امتحان پاس کرکے سند حاصل کی - ۱۸۸۱ع مین آپ مسعود وزیریون کی مہم مین شریک اور ۱۸۸۳ع مین تخت سلیمان کی کوہکشی مین شامل ہوے جسمین کچھ دنون آپ جمعدار ایجیٹن کے عہدہ پر ممتاز رہے - یکم جون ۱۸۸۵ع کو آپ نے رڑکی کالج سے پیمائش کا اعلیٰ سرٹیفکٹ حاصل کیا - ۲۷ - جون ۱۸۸۵ع کو آپ مستقل جمعدار ایجیٹن کردیے گئے اور ۱۰ - اگست ۱۸۸۶ع کو صوبہ دار مقرر ہوے ۱۸۸۸ع مین محکمۂ سراغ رسانی کی ایک چٹھی پاکر آپ ایک خفیہ تحقیقات کے لیے روانہ ہوے جس کا ظاہر کرنا پولٹیکل مصلحت کے خلاف ہے - اسکے صلہ مین حکام بالا نے تعریف کی اور کوارٹر ماسٹر جنرل ان انڈیا نے ایک رسٹ واچ (کلائی پر لگانے والی گھڑی) جسپر آپ کا نام کندہ ہے ہدیۃً عطا کی - ۱۸۹۰ع مین آپ نے مہم میران زئی مین شرکت کی - یکم جولائی ۱۸۹۱ع کو جب مقام لورالائی مین چوبیسوین پٹھان پلٹن از سرنو قائم اور بھرتی کی گئی اُسوقت ایک لائق پٹھان صوبہ دار میجر کی ضرورت لاحق ہوئی اور کمانڈر انچیف بمبئی نے احاطۂ بنگال سے اس ضرورت کو ظاہر کیا تو آپ ہی اس عہدہ کے لیے منتخب ہوے اور جون ۱۸۹۲ع مین

چوبیسوین پلٹن مین صوبہ دار میجر کی حیثیت سے آپ کا تبادلہ ہوا جسمین آپ نے بہت کچھ کارہائے نمایان انجام دیے اور اسی وجہ سے پلٹن مذکور کے کرنیل صاحب ہمیشہ آپ کو اپنا دست راست سمجھتے رہے۔ کرنیل پیرسن صاحب کے ہمراہ آپ نے خدمات نمایان کے ذریعہ سے جو ناموری حاصل کی وہ فوجی حلقہ مین چندہی نیٹو افسرون کو نصیب ہوئی ہے۔ چوبیسوین رجمنٹ کے نئے بھرتی شدہ پہاڑی اور میدانی جرگہ کے لوگون کے رام کرنے کے مشکل کام کو آپنے اپنی ہردلعزیزی اور رسوخ کیوجہ سے نہایت عمدگی سے انجام دیا۔ آپکے محبتانہ برتاؤ سے شاگرد پیشہ اور سرداران فوج سب رضامند تھے۔ گو فوج مین کوہاٹیون کے بھرتی کرنے کی ممانعت تھی مگر محض آپ کی خاطر سے لفٹنٹ جنرل صاحب بمبئی نے آپ کے ہمقوم کوہاٹیون کی ایک کمپنی بھرتی کرنے کی اجازت دی جس کا سرانجام خود آپ نے کوہاٹ جاکر کیا۔ پلٹن کے باقاعدہ رکھنے اور آپ کی نمایان خدمات کے صلہ مین آپکو ۱۸۹۵ء مین آرڈر آف برٹش انڈیا مع بہادری کے خطاب کے عطا ہوا۔ اسی سال ساڑھے چارسو روپیے سالانہ کی جاگیر بطور انعام مرحمت ہوئی جو نسلاً بعدنسلٍ آپ کی اولاد کے نام بھی جاری رہیگی۔ ۱۸۹۶ء مین مہم مشرقی افریقہ مین بھی آپ شریک ہوے جہان سے واپسی کے وقت آپ مع دیگر برٹش افسرون کے سلطان زنجبار کے مدعو ہوے جنھون نے بریلینٹ اسٹار آف زنجبار کا درجۂ اول کا طلائی تمغہ عنایت کیا اور گورنمنٹ سے تمام پلٹن کو نقرئی تمغہ مرحمت ہوا۔ ہندوستان کو واپس آنے کے بعد آپ آرڈر آف برٹش انڈیا کے درجہ اول کے تمغہ اور سردار بہادر کے خطاب سے مشرف ہوے اور یکم جون ۱۸۹۹ء کو خان بہادر کا خطاب حاصل کیا۔ آپ کی سی پنج سالہ ملازمت کا زمانہ ختم ہوچکا ہے۔ آپ کے پانچ صاحبزادہ ہین جنمین سے دوسرے بیٹے چوبیسوین پلٹن کے جمعدار اور تیسرے بیٹے نائک ہین۔ سکونت کوئٹہ۔ بلوچستان۔



سردار بہادر صوبہ دار میجر سید حضرت شاہ رئیس کوئٹہ





شہزادہ سردار سلطان جان رئیس کوہاٹ

**سلطان جان۔ شہزادہ۔ سردار۔ سی۔ آئی۔ ای۔ تاریخ ولادت ۱۸۴۲ء**

آپ تیمور شاہ کی پانچوین نسل مین ہین۔ آپ کے پردادا شہزادہ سلطان خاور شاہ زمان کے عہد مین کچھ دنون تک صوبۂ قندھار کے گورنر تھے۔ لیکن جب شاہ محمد نے تخت چھین لیا تو وہ کابل کو واپس طلب کر لیے گئے۔ اُنکے بیٹے شہزادہ اسد ۱۸۳۰ء مین بھاگ کر پشاور آئے اور مہاراجہ رنجیت سنگھ سے پناہ طلب کی۔ مہاراجہ بڑی خاطر اور مدارات کے ساتھ پیش آئے اور دو ہزار تین سو روپیہ سالانہ کی ایک جاگیر بطور مدد معاش اُنکو عطا کی۔ شہزادہ سلطان جان کے والد شہزادہ جمہور کا تعلق برٹش گورنمنٹ کے ساتھ اول جنگ افغانستان سے شروع ہوا۔ جب وہ کرنل ویڈ صاحب کے ساتھ جلال آباد جانے لگے تو اُنھون نے اپنی جاگیر کی کفالت پر کچھ روپیہ قرض لیکر ڈیڑھ سو سوار اور دو سو پیدل کا ایک باڈی گاڈ قائم کیا اور اُنکو کرنل ویڈ کے حوالہ کیا۔ خاتمۂ جنگ کے بعد پشاور واپس آنے پر اُنھون نے مسٹر کری صاحب برٹش رزیڈنٹ متعینۂ لاہور سے خط وکتابت کی اور وادی کی پولٹیکل نقل وحرکت سے اُنکو وقتاً فوقتاً مطلع کرتے رہے۔ آپ نے سب سے اول اس بغاوت کی خبر دی تھی جسکے بانی سردار سلطان محمد خان بارک زئی اور سکھ سردار چھتر سنگھ تھے۔ باغیون کے سرغنہ نے جارج لارنس صاحب سے خط وکتابت رکھنے کا شبہہ کر کے کوہاٹ مین اُنکو گرفتار کر لیا۔ اور کچھ دنون تک قید رکھا۔ مگر جب وہ پشاور کو آرہے تھے تو کسی ترکیب سے حراست سے بچکر نکل گئے اور بخیریت اٹک مین پہونچے جہان لفٹننٹ ہربرٹ صاحب اور چند پٹھانون کو سردار سلطان محمد خان نے محصور کر رکھا تھا وہ ہربرٹ صاحب کے ساتھ محاصرہ کی شکست تک رہے۔ ۱۸۴۹ء مین شہزادہ صاحب کوہاٹ مین بطور اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر کے تعینات کیے گئے۔ ۱۸۶۹ء مین انتقال کیا۔ گورنمنٹ نے سرکاری کاغذات مین شہزادہ جمہور کی اُن خدمات کا اعتراف کیا ہے جو اُنھون نے مشکل اور نازک وقتون مین انجام دین۔ ۱۸۵۸ء مین شہزادہ

سلطان جان اور آپ کے بھائی شہزادہ تیفور نے سوسواروں کا ایک رسالہ بھرتی کیا اور ضلع مظفر نگر مین گنگا گھاٹ کی حفاظت مین نمایان خدمات انجام دین - میر گنج ضلع بریلی کی اتواب پر شہزادہ سلطان جان کی فوج کا حملہ ایام غدر کا ایک نہایت ہی تابناک عمل سمجھا جاتا ہے - ان خدمات کے صلہ مین آپ کو پانچسو روپیہ کا ایک خلعت عطا ہوا - شہزادہ سلطان جان نے بارہ برس تک پشاور اور کوہاٹ مین بطور تحصیلدار کے کام کیا - وہ ۱۸۶۶ع کی عثمان خیل کی مہم مین شریک ہوے رسد بہم پہونچائی اور بعد کو ان میدانی مواضع کو آباد کیا جنکو سرکاری افواج نے مسمار کر دیا تھا - ۱۸۶۹ع مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر مقرر ہوے - ۱۸۶۷ع مین محاصرہ درۂ کوہاٹ مین کارہاے نمایان انجام دیے اور اُسکے اعتراف مین خلعت فاخرہ عطا ہوا - آپ کو ملک جواکی کی خدمات کے صلہ مین پھر ایک خلعت مرحمت ہوا اور جنگ افغانستان مین شہزادہ سلطان جان مسٹر ارکیبالڈ کرسٹی صاحب کی ماتحتی مین بطور پولٹیکل افسر کے وادی قرم مین تعینات کیے گئے جو شہزادہ صاحب کی خدمات کے نہایت درجہ معرف اور مداح تھے - اسکے بعد وہ نوحاصل وادی خوست کے مشکل اور کسیقدر خوفناک انتظام پر مامور ہوے لیکن جرگون نے یہ انتظام پسند نہین کیا اور اُنکو مہما امکن عجلت کے ساتھ نکال لانے کے لیے قرم کو ایک فوج روانہ کی گئی - خوست امیر کابل کو واپس دیدیا گیا اور قرم بعد کو مقامی جرگون کے حوالہ کیا گیا - سردار صاحب کی خدمات تا قیام مہم قابل تعریف تحسین وادی قرم کی خدمات کے صلہ مین آپ کو سی - آئی - ای کا خطاب و تمغہ اور ایک ہزار روپیہ کی مزید جاگیر عطا ہوئی ۱۸۸۴-۸۵ع کے موسم سرما مین وہ تُوریون کو امیر کی رعایا سے اپنی بقایا وصول کرنے مین مدد دینے کے لیے دوبارہ قرم بھیجے گئے - اسکے صلہ مین آپ کو پانچسو روپیہ کا ایک خلعت اور بعد کو ایک مزید انعام تعدادی ایک ہزار روپیہ کا عطا ہوا - تیسری مرتبہ آپ پھر قرم کو بھیجے گئے اور واپسی پر لفٹنٹ گورنر نے اپنے دست مبارک سے

آپ کو ایک خلعت مرحمت فرمایا اور دو ہزار تین سو روپیہ کی وہ جاگیر جو ابتدائے مہاراجہ رنجیت سنگھ نے عطا کی تھی الحاق کے وقت دوام کے لیے آپ کے خاندان کو دیدی گئی اسی طرح وقتاً فوقتاً کئی ہزار روپیہ کی جاگیرین آپ کو عطا ہوئین جو آپ بہ حیثیت مجموعی پانچہزار روپیہ کی ہین اور جو شہزادہ جمہور مرحوم کے خاص وارث کو ہمیشہ ملتی رہینگی - شہزادہ صاحب جسطرح اپنی بہادری اور شجاعت کے لیے مشہور ہین اسی طرح اُنھون نے ملک کے سول انتظام مین نام اور نمود حاصل کی - تعلیمی معاملات سے آپ کو خاص دلچسپی ہے شاعری سے بھی شوق رکھتے ہین فی الحال آپ کوہاٹ کے ڈسٹرکٹ جج ہین - سکونت کوہاٹ - پنجاب

---

**اورنگ زیب خان** - چودھری - خان بہادر - ولادت سنہ ۱۸۴۹ء - چودھری کا خطاب بابرشاہ شہنشاہ دہلی کے عہد سے نسلاً بعد نسل اس خاندان مین چلا آتا ہے اور سنہ ۱۸۶۴ء مین برٹش گورنمنٹ نے بھی اسکو تسلیم کیا ہے سنہ ۱۸۹۴ء مین آبادی نہر چناب کی حسن خدمات کے جلدو مین آپ خان بہادری کے خطاب سے مفتخر و ممتاز ہوے - آپ ڈوگرا جمون وال راجپوت ہین - عہد بابرشاہ مین آپ کے مورث اعلیٰ لکھا ر دیو نامے پرگوال علاقۂ جمون سے آکر علاقہ دھن مین جسمین پہلے چوراسی گانٔون شامل تھے آباد اور چودھری کے خطاب سے ممتاز ہوے - ابتدائے عملداری سرکار انگلشیہ مین حقوق مالکانہ ضبط ہو گئے اور خاص خاص سرگروہان خاندان کے نام بطور گذارہ پولٹیکل پنشن جاری ہوئین مگر آپ کے والد چودھری جہان خان کو جنگ جہلم کی خدمات و ترددات نمایان کے معاوضہ مین سنہ ۱۸۶۸ء مین کچھ حقوق ملکیت واپس ہوے اور خلف اکبر کے لیے انعام زمینداری تجویز ہوا چنانچہ فی الحال آپ اس انعام سے متمتع ہوتے ہین - اور موا ضع بھی آپ کی ملکیت مین ہین علاوہ اسکے لایل پور ضلع جھنگ مین کئی سو ایکڑ اراضی حسن خدمات آبادی نہر چناب کے

معاوضہ مین گورنمنٹ انڈیا سے عطا ہوئی ہے - آپ نے ۱۸۶۹ع مین ملازمت شروع کی اور مختلف عہدون پر ممتاز رہے اور ۱۵ - جولائی ۱۹۰۸ع کو اکسٹرا اسسٹنٹی درجہ ششم کے عہدہ سے پنشن یاب ہوے جسکی بابت آپ ایکہزار پانچسو چھہتر روپیہ سالانہ پنشن پاتے ہین - آپ کے خاندان کے اکثر ممبر گورنمنٹ کی فوجی ملازمت مین داخل ہین - سکونت چکوال - ضلع جھلم - پنجاب -

**کاشی نند** - رسالدار - راے بہادر - آپ ۴ - اگست ۱۸۵۸ع کو پشاور مین پیدا ہوے - آپ کا تعلق انند قانون گویان کھوکھرائین قوم سے ہے - آپکے پردادا ملک دلباغ راے اور دادا ملک رامجی مل اور والد ملک شیوال تھے - سرکار انگلشیہ کی نمایان اور بیشمار خدمات کی بجا آوری مین آپ کا خاندان نامور ہے - اس خاندان کے دیوان داس مل راے بہادر نے ۱۸۴۶ع سے ۱۸۴۳ع تک فراہمی فوج و بار برداری کی اعلی خدمات انجام دین جو فتح پنجاب کا ایک ذریعہ سمجھی جاتی ہین انکو ان خدمات کے صلہ مین لاہور مین جاگیر عطا کی گئی - اس خاندان کے اکثر ممبرون نے خدمات سرکار مین بارہا جان نثاریان کی ہین - اس خاندان کو دُرانیون کے دیوان کے عہدہ پر ممتاز ہونیکا فخر حاصل تھا - آپ یکم مئی ۱۸۸۰ع کو پہلے پہل نمبر ۱۰ بنگال لانسرز رسالہ مین ہیڈ کلرک مقرر ہوے اور ۱۸ ستمبر ۱۸۸۵ع کو جمعداری اور ۴ ستمبر ۱۸۹۰ع کو رسائیداری اور ۱۸ - اکتوبر ۱۸۹۰ع کو وردی میجری اور ۲ - مئی ۱۸۹۴ع کو رسالداری پر ترقی کی گئی - آپ اپنے کارہاے نمایان کی وجہ سے تمام رجمنٹون مین ممتاز اور مشہور ہین - جنگ وادی ژوب اور شمالی مغربی سرحدی جنگ مین بھی شریک تھے - آخر الذکر جنگ مین آپ کے بھائی دونی چند کوٹ دفعدار نے جان عزیز سرکار انگلشیہ پر نثار کردی - اعلی افسران جنگی نے بارہا اپنے سرٹیفکٹون مین آپ کی خدمات کا اعتراف کیا ہے - آپ ۱۷ - جولائی ۱۸۹۸ع کو بدولت



راے بہادر رسالہ دار کاشی نند رئیس پشاور



سردار بہادر سردار ہرنام سنگھ رئیس انبالہ



شمس العلما مولوی محمد ذکاء اللہ رئیس دہلی



شمس العلما مولوی حافظ نذیر احمد رئیس دہلی

وباجور کی سرحد کی اسسٹنٹ پولٹیکل افسری پر مامور کیے گئے - ان فرایض کو آپ نے اس خوبی وخوش اسلوبی اور دیانت سے انجام دیا کہ گورنمنٹ ہند کی خدمت مین بارہا عمدہ رپورٹین کی گئین اور باشندگان علاقہ اسپنے ملک مین آپ کو نہایت پسند کرتے ہین اور اسپنے قومی جھگڑون اور قضیئیون کے فیصلون مین آپ کو شریک کرتے اور آپ پر پورا اعتبار رکھتے ہین - آپ کے دو چھوٹے بھائی لالہ مُرلی مل اور لالہ دیوی دیال اور دیگر ممبران خاندان اب بھی گورنمنٹ کے فوجی عہدون پر مامور ہین سکونت پشاور - پنجاب -

---

ہرنام سنگھ - سردار بہادر - ولادت ۱۸۵۵ع - آپ کھتری مردایہ ہین - آپ کے جد امجد سردار چڑھت سنگھ تھے جنکی وجہ سے سکھون کے دور مین سرکار انگلشیہ کو پہلے پہل کرنال مین قدم جمانے کا موقع ملا اور آنروے ستلج کے کل ملک پر خود تسلط کرا دیا اُنھون نے مہاراجہ رنجیت سنگھ سے اپنی ریاست کو بزور شمشیر واپس لیا تھا - آپ کے والد ماجد سردار گنڈا سنگھ نے ۱۸۵۷ع کے زمانہ غدر مین گورنمنٹ انگریزی کو ہر طرح کی امداد دی - انکو شیر کے شکار کا بہت بڑا شوق تھا - اُنھون نے پٹیالہ مین عرصہ دراز تک قیام کیا اور علم موسیقی اور شناوری مین آپکو خاص ملکہ اور مہارت حاصل تھی - اپنے والد ماجد کے انتقال کے بعد ۲۰ جنوری ۱۸۶۸ع سے آپ نے مہار ریاست اپنے ہاتھ مین لی - آپ عہدنامہ ۱۸۰۹ع کے مطابق قابض ریاست ہین - یہ جاگیر دوامی ہے اور ۴۳ گھر کہلاتی ہے - موضع سلینہ ضلع فیروزپور کی معافی بھی آپ کی خاندانی ملکیت ہے - آپ کو ۱۸۸۱ع سے جوڈیشل اختیارات عطا کیے گئے اور ۱۹۰۹ع سے سب رجسٹراری کے عہدہ اور سردار بہادری کے خطاب سے سرفراز و ممتاز ہوئے - آپ نے گورنمنٹ کی ادائے خدمت مین بہت کوشش کی - آپکو علوم وفنون اور صنعت وحرفت کا خاص ذوق اور تعمیر مکانات کا بہت شوق ہے - اس ریاست کی کُل آمدنی مع اراضی باغات وغیرہ تقریباً پندرہ ہزار روپیہ سالانہ

ہے۔آپنے اپنی قوت انتظامیہ سے رقبۂ ریاست کو ترقی دی ہے۔سکونت کھرڑ ضلع انبالہ پنجاب۔

**محمد ذکاءاللہ**۔مولوی۔خان بہادر شمس العلما۔ولادت اپریل ۱۸۳۲ء آپکے بزرگ چار پانچ پشتون سے خاندان تیموریہ کی معلمی اور اتالیقی کے معزز عہدہ پر ممتاز رہے۔آپ خانگی تعلیم کے علاوہ مارچ ۱۸۴۵ء سے مئی ۱۸۵۱ء تک اورینٹل کالج دہلی مین اکتساب علوم کرتے رہے۔۲۔جون ۱۸۵۱ء کو سررشتۂ تعلیم کی ملازمت مین داخل ہوے۔پہلے معلم علوم ریاضی پھر ڈپٹی انسپکٹر مدارس اور بعد چندے ہیڈ ماسٹر نارمل اسکول اور اسکے بعد میور سنٹرل کالج الہ آباد کے ورنیکولر سائینس اور لٹریچر کے پروفیسر مقرر ہوے اور ۱۸۔اپریل ۱۸۸۷ء کو پروفیسری کے عہدہ سے پنشن حاصل کی۔اُنیس برس کی عمر سے آپ کو تصنیف و تالیف کا شوق تھا۔آپ بحساب اوسط ایک ہزار صفحے تحریر کرنے کے عادی ہین۔آپ کی عمر اسوقت ستر برس کی ہے۔اور اخر ۱۹۰۱ء تک آپکی ایکسو چھیالیس کتابین مطبوعہ اور گیارہ کتابین غیر مطبوعہ کُل ایکسو ستاون تصانیف موجود ہین۔آپ کی چند تصانیف کورس مین بھی داخل تھین۔آپ کی طبیعت کو ریاضی کی طرف خاص لگاؤ ہے۔آپ الہ آباد یونیورسٹی کے فیلو بھی ہین۔علوم مشرقیہ مین تبحر حاصل ہونے کے لحاظ سے ۱۶۔فروری ۱۸۸۷ء کو آپ شمس العلما کے خطاب سے ممتاز ہوے۔اس خطاب سے درباروں مین خطاب یافتہ نوابون کے بعد آپ کا درجہ ہے۔تعلیم نسوان کے متعلق آپ نے جو کوششین کین اُسکے اعتراف مین ۱۸۶۴ء مین آپ کو ایک خلعت اور فروری ۱۸۸۷ء مین خان بہادری کا خطاب عطا ہوا۔سکونت دہلی۔پنجاب۔

**نذیر احمد**۔مولوی حافظ شمس العلما۔ال۔ال۔ڈی اڈنبرا یونیورسٹی۔آپ نے ۱۸۴۶ء مین دہلی کالج کی اول جماعت عربی مین تحصیل شروع کی۔آپ کو زباندانی کے ساتھ

فطری مناسبت ہے۔ اسی وجہ سے وہ ادب عربی مین اپنے ہمدرسون مین ممتاز تھے
۱۸۵۴ء مین آپ نے مدرسہ چھوڑا اور ضلع گجرات واقع پنجاب مین مدرسۂ کنجاہ کے مدرس
اول مقرر ہوے جہان اول اول سررشتۂ تعلیم جاری ہوا تھا۔ تقریباً دو برس کے بعد
آپ کانپور مین ڈپٹی انسپکٹر مدارس مقرر ہوے۔ ۱۸۵۷ء کے پُرآشوب زمانہ مین آپ
اپنے وطن دہلی مین موجود تھے۔ آپ نے لیسن صاحب کی میم کی حفاظت مین بہت مدد
کی اور اُنکو مجروحین مین سے اُٹھا کر ایک ایسے گھر مین چھپایا جسکے دیوار بیچ مسجد مین باغی
بھرے ہوے تھے اور بعد صحت اُنکو دہلی کی آخری فتح سے پہلے انگریزی کیمپ مین پہونچا دیا
اس خدمت کے جلدو مین آپ ڈپٹی انسپکٹر مدارس الہ آباد مقرر ہوے جہان آپنے
سر ولیم میور صاحب سینیر ممبر بورڈ آف رونیو سے تعارف حاصل کیا اور بجاے خود
تحصیل انگریزی شروع کی۔ سر ولیم میور صاحب نے قانون انکم ٹکس کے اُردو ترجمہ
مین آپ سے مدد لی۔ اسکے بعد سر جارج ایڈمنسٹن صاحب لفٹنٹ گورنر ممالک مغربی و
شمالی نے انڈین پینل کوڈ یعنے مجموعۂ تعزیرات کے ترجمے مین آپ سے مدد لی جو زیر نگرانی
مسٹر ریڈ صاحب ڈائرکٹر سررشتہ تعلیم تیار ہو رہی تھی۔ اسکے صلہ مین آپ ضلع کانپور کے
تحصیلدار کیے گئے۔ چندہی روز مین پھر آپ ڈپٹی کلکٹر بندوبست مقرر ہوے۔ مولوی صاحب
کو اُس زمانہ کی متداولہ نصاب اُردو کی کتابین ناپسند تھین لہذا آپ نے اپنے لڑکون اور
لڑکیون کی تعلیم کے لیے مرآۃ العروس۔ توبۃ النصوح۔ بنات النعش اور مبادی الحکمت
تصنیف کین جنکے صلہ مین سر ولیم میور صاحب کے زمانہ مین گورنمنٹ سے آپ نے
انعامات پائے اور زمرۂ مصنفین مین مولوی صاحب کو سب سے زیادہ انعامات
حاصل ہوے۔ اسکے بعد سر سالار جنگ اول نے آپ کو حیدرآباد طلب کیا جہان پہلے
ایک ڈویژن کے گورنر پھر بورڈ آف ریونیو کے ممبر مقرر ہوے۔ دس برس کی ملازمت
کے بعد آپ پنشن لیکر حیدرآباد سے اپنے وطن مالوف دہلی کو واپس آئے۔ اب بھی

آپ تصنیف وتالیف کے مشاغل مین مصروف ہین - ایجوکیشنل کانفرنس اور انجمن حمایت الاسلام لاہور کے سالانہ اجلاسون مین مسلمانون کے رفارم اور تعلیم انگریزی کی تائید مین لکچر دیتے رہتے ہین - آپ کی تصانیف کی مقبولیت کا ثبوت اس سے ہوتا ہے کہ بنگالی - گجراتی - کشمیری اور انگریزی زبانون مین اُنکے ترجمے موجود ہین - آپکا آخری کام نہایت مقبول اور قابل قدر ہے - وہ یہ ہے کہ قرآن شریف کا بامحاورہ ترجمہ آپ نے سلیس اُردو مین کیا ہے - اسوقت آپ کی عمر تقریباً پینسٹھ برس کی ہے - سکونت دہلی - پنجاب -



**محمد خان** - خواجہ - خان بہادر - ولادت مئی ۱۸۵۶ء - سنہ ۱۰۰۰ء مین سلطان محمود غزنوی کے ہمراہ آپ کے مورث اعلیٰ مسمّی کمال خان رئیس نواح قندھار وارد ہندوستان ہوے - اُس زمانہ مین علاقۂ یوسف زئی ایک زرخیز اور سرسبز ملک تھا لہذا اُنھون نے علاقۂ مذکور کے باشندون کو بزور شمشیر خارج البلد کرکے وہین توطن اختیار کیا جسپر سلطان محمود کی جانب سے برابر آپ کا جاگیردارانہ قبضہ رہا - ۱۵۵۶ء جلال الدین محمد اکبر بادشاہ کے عہد مین آپ کے ایک بزرگ شہباز خان رئیس علاقۂ یوسف زئی کو تخت دہلی کی جانب سے یہ جاگیر عطا ہوئی - پھر ۱۷۶۱ء مین خاندان مغلیہ کے زوال کے وقت آپ کے بزرگ فتح خان نے پانچسو سوارون اور کثیر التعداد پیدلون سے ہندوستان پر حملہ کرنے مین احمد شاہ ابدالی کی مدد کی جہان پہونچکر اُنھون نے جنگ مرہٹہ مین خوب داد مردانگی دی - اسکے صلہ مین آپ کو علاقۂ یوسف زئی احمد شاہ ابدالی کی جانب سے بھی بطور جاگیر کے مرحمت ہوا - ۱۸۵۷ء کے غدر مین آپ کے والد سربلند خان صاحب رئیس علاقہ نے نہایت بہادری اور جانفشانی سے لفٹنٹ ہارنڈ صاحب اسسٹنٹ کمشنر یوسف زئی کی جان کو پچیسوین پوربیہ پلٹن متعینہ ہوتی مردان کے ہاتھ سے محفوظ رکھا اور اُس نازک وقت



خان بہادر خواجہ محمد خان رئیس ہوتی پشاور




رائے بہادر لالہ بھولا رام رئیس پشاور



خانصاحب حاجی غلام حیدر خان رئیس پشاور




خانصاحب مولوی محمد حسین رئیس رہتک

مین گورنمنٹ انگلشیہ کو اپنے ملازمون اور زمیندارون کے ذریعہ سے ہر قسم کی مدد دی اور پلٹن مذکور کو پسپا کردیا اور بغاوت دہلی فرو کرنے مین بھی آپنے اپنے چند سوارون اور پیدلون سے مدد دی جسکے صلہ مین گورنمنٹ نے جاگیر مین معقول اضافہ کیا۔ ۱۸۷۳ع مین آپکے والد کے انتقال کے بعد خان بہادر خواجہ محمد خان کو گورنمنٹ نے علاقہ یوسف زئی کا جاگیردار اور رئیس تسلیم کیا۔ آپ سرحد کے پولٹیکل معاملات مین گورنمنٹ کو ہمیشہ بوجہ احسن امداد دیتے رہتے ہین۔ ۱۸۹۵ع کی جنگ چترال مین آنریبل کرنیل ایچ۔ اے۔ ڈین صاحب چیف پولٹیکل افسر کے ساتھ شریک ہوے اور اپنے سوارون اور پیدلون سے بھی مدد دی۔ اس وفاداری اور خیر سگالی پر آپ کو خان بہادری کا خطاب اور ایک سرٹیفکٹ اور نقد انعام مرحمت ہوا۔ جنگ ٹرانسوال مین بھی آپنے سرکار کی امداد کی اور سرٹیفکٹ حاصل کیے۔ لمسڈن ہارس رسالہ کو بطور امداد آپ نے دو ہزار روپیہ نقد اور دو گھوڑے دیے جبکا شکریہ گورنمنٹ پنجاب نے ادا کیا۔ سکونت کمال زئی۔ علاقۂ یوسف زئی۔ ضلع پشاور۔ پنجاب۔

---

بھولا رام۔ لالہ۔ راے صاحب۔ راے بہادر۔ ولادت ۱۸۴۳ع آپ لالہ سندر داس صاحب کے فرزند اور لالہ دیوی سہاے کے پوتے ہین جو مہاراجہ رنجیت سنگھ کے سپہ سالار سردار رتن سنگھ کے دفتری یعنی کُل فوج کے محاسب تھے اور اسکے بعد مہاراجہ صاحب موصوف کی طرف سے ابوتبیلہ صاحب بہادر کی ماتحتی مین پشاور مین محاصل نمک کے افسر مقرر ہوے تھے۔ جب سرکار انگلشیہ کا تسلط پنجاب مین ہوگیا تو اُنھون نے خانہ نشینی کو ملازمت پر ترجیح دی۔ آپ مارچ ۱۸۶۱ع مین شاہی جنگی توپخانہ مین عہدہ رائیٹری پر معین ہوے اور ابتداے ۱۸۷۳ع مین ملازمت فوجی سے مستعفی ہوے اور ماہ مئی ۱۸۷۳ع مین محکمہ ملیٹری ورکس مین ملازم اور سنہ ۱۸۹۹ع مین سب انجینیری کے عہدہ سے

کنارہ کش ہوے - اثناے ملازمت مین آپ نے سرکاری خدمات عمدگی کے ساتھ انجام دین - آپ سنہ ۱۸۶۳ع کی جنگ امبیلہ مین اور سنہ ۱۸۶۸ع کی جنگ اگرور مین اور سنہ ۱۸۷۷ع کی جنگ جواکی مین اور سنہ ۱۸۷۸ع سے سنہ ۱۸۸۰ع تک جنگ کابل مین اور سنہ ۱۸۹۷ع کی سرحدی جنگ مین موجود اور شریک تھے - ان خدمات کے صلہ مین انعامات وخطابات حاصل کیے - ۲۰ مئی سنہ ۱۸۹۰ع کو راے صاحب اور ۲۱ - مئی سنہ ۱۸۹۸ع کو راے بہادر کے خطابات سے سرفراز کیے گئے اور سنہ ۱۹۰۱ع مین مینوسپل کمشنر پشاور مقرر ہوے - سکونت پشاور پنجاب

---

**محمد حسین** - پیرزادہ مولوی - ایم - اے - خان صاحب - آپ قصبہ مہم ضلع رُہتک کے مشہور پیرزادون کے خاندان مین ہین جو نواح دہلی مین اپنی علمی قابلیت اور فضیلت اور مشیخت کی وجہ سے ہمیشہ سے نامور چلا آتا ہے - چھ سو برس کا عرصہ ہوا جب آپ کے مورث اعلیٰ قاضی قوام الدین صدیقی غیاث الدین تغلق کے عہد مین سیستان کے شہر جخبیر سے ہندوستان مین وارد ہوے اور رُہتک کے عہدۂ قضا پر مامور ہوے - آپ کے جد امجد شاہ محمد رمضان شہید ایک بہت بڑے عالم واعظ اور اہل اللہ تھے - یہان کے راجپوتون سے دختر کشی کی مذموم رسم کو دور کرنے کی اُنھون نے کوشش کی اور وہ کوشش مشکور بھی ہوئی - آپکی تصانیف سے عقاید عظیم - بلبل باغ وغیرہ ملک مین اسوقت تک پائی جاتی ہین - شاہان مغلیہ کے زمانہ مین اس خاندان کے اکثر ممبر اعلیٰ عہدون اور منصبون پر ممتاز تھے - حافظ عالم خان شہنشاہ عالمگیر کے پیش نماز تھے اور آپ کے جد اعلیٰ نواب عطا محمد خان نواب عبد الصمد خان اور نواب زکریا خان صوبہ داران پنجاب کے نائب تھے - اُنھون نے زمانۂ اقامت لاہور مین نایاب کتب کا ایک کتبخانہ جمع کیا تھا جس کا کچھ بقیہ اب بھی موجود ہے - مولوی محمد حسین خان ہی اس خاندان کے پہلے شخص ہین جنھون نے عربی وفارسی کے علاوہ سنہ ۱۸۸۳ع مین

ایم - اے کی ڈگری حاصل کی اور اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری کے امتحان مقابلہ مین کامیاب ہوے - فی الحال آپ لاہور کے ڈسٹرکٹ جج ہین اور اکثر قائم مقام سشن جج بھی رہ چکے ہین - آپ نے انگریزی کے علاوہ عربی مین بھی پنجاب یونیورسٹی کا آنرز کے ساتھ امتحان پاس کیا ہے جسکے جلدو مین یونیورسٹی نے دو طلائی تمغے آپ کو عنایت کیے ہین - آپنے اصول قانون - علم سیالات - علم ہیئت اور منطق مین اکثر کتابین تصنیف و ترجمہ کی ہین - ابن بطوطہ کا سفرنامہ بھی آپ نے عربی سے اُردو مین ترجمہ کیا ہے - شعر و شاعری سے بھی آپ کو خاص مذاق ہے - عارف تخلص کرتے ہین - مثنوی مولانا روم کی حکایتون کو آپ نے نظم اُردو کا لباس پہنایا ہے اور اُسکا نام موتیون کا ہار رکھا ہے - حکایات لقمان کو بھی آپ نے اُردو مین نظم کیا ہے - جنوری ۱۸۹۷ء مین آپ کو گورنمنٹ نے خانصاحب کے خطاب سے مفتخر و ممتاز کیا ہے - سکونت مہم - ضلع رُہتک - پنجاب -

---

**غلام حیدر خان** - حاجی - ارباب - مہمند - خانصاحب - آپ کا تعلق قوم افغان کے خاندان ارباب مہمند سے ہے - آپ کے والد ارباب فتح خان جاگیردار اور تیس ہزار قوم مہمند کے رئیس اور گورنمنٹ انگلشیہ کے وفادار اور خیرخواہ تھے - جنرل نکلسن صاحب کے ہمراہ وہ گجرات کے سکھون کی لڑائی مین شریک ہوے اور کارہاے نمایان انجام دیے اور اکثر مواقع پر خیرخواہیون کا اظہار کیا جنکے اعتراف مین حکام وقت سے خوشنودی مزاج کے اسناد حاصل کیے - اُنھون نے ۱۸۸۱ء مین رحلت کی - حاجی ارباب غلام حیدر خانصاحب مہمند بھی گورنمنٹ انگریزی کے خیرخواہ رہے ہین اور سرحدی پولیٹکل جنگون مین وفادارانہ خدمات انجام دی ہین جنکے صلہ مین وقتاً فوقتاً گورنمنٹ ہند اور گورنمنٹ پنجاب سے اسناد اور خلاع فاخرہ مرحمت ہوے ہین - آپ کو ۱۸۹۵ء مین فوجکشی چترال کی نمایان خدمات کے صلہ مین پانچسو ایک روپیہ کا خلعت اور ۱۸۹۷ء مین

مہم تراہ کے موقع پر حسن کارگزاری کے جلدو مین تین سو ایک روپیے کا خلعت مع سند عطا ہوا۔ آپ کو آنریری مجسٹریٹی اور آنریری سول ججی کے اختیارات بھی حاصل ہین۔ سنہ ۱۹۱۰ء مین آپ کو خانصاحب کے خطاب کا اعزاز بھی عطا کیا گیا اور گورنمنٹ ہند کے درباریون کی فہرست مین بھی آپ کا نام درج ہے۔ آپ نواب محمد سرفراز خان صاحب کے بھتیجے اور ارباب محمد حسین خانصاحب آنریری مجسٹریٹ درجۂ اول اور ارباب میر احمد خان اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ضلع کوہاٹ کے برادر عمزاد ہین آپکا خاندان ضلع پشاور مین اعلیٰ اور ممتاز درجہ رکھتا ہے اس خاندان ارباب کے اکثر ممبر اعلےٰ مناصب پر فائز ہین۔ آپ کے برادر حقیقی ارباب شیر بہادر خان اڈیشنل ڈسٹرکٹ جج ضلع گورگانوان ہین۔ ضلع پشاور اور ضلع جھنگ مین آپ کے قبضہ مین وسیع الرقبہ اراضی موجود ہے۔ سکونت موضع یرغجوی۔ پشاور۔ پنجاب۔

**رادھا کشن۔ راے۔** ولادت ۱۸۳۸ء۔ آپ کے والد دونی چند کی خدمات نمایان کے لحاظ سے آپ کو ۱۸۵۹ء مین بطور ذاتی اعزاز کے خطاب مذکور عطا ہوا۔ آپکے والد راولپنڈی مین مہاراجہ جموں وکشمیر کے ایجنٹ تھے ۱۸۵۷ء کی بغاوت ہند کے زمانہ مین دونی چند اُس کنٹنجنٹ فوج کے ہمراہ دہلی گئے تھے جو مہاراجہ نے مرتب اور تیار کی تھی اُنھون نے وباے ہیضہ سے دہلی مین انتقال کیا۔ اُنکے انتقال کے بعد آپ اُنکے جانشین قرار پائے۔ آپ کے دو فرزند لکھی چند اور رام چند ہین۔ سکونت علاول پور۔ جالندھر۔ پنجاب۔

**لالہ رام سکھ داس۔ راے صاحب۔** یکم جنوری ۱۸۹۰ء کو آپ خطاب مذکور سے ممتاز اور معزز ہوے۔ سکونت سرسا۔ ضلع حصار۔ پنجاب۔



رائے بہادر لالہ بھوانی داس رئیس جہلم



خان بہادر فقیر سید قمر الدین رئیس لاہور



سردار بہادر لچھمی سہائے رئیس امرتسر



سردار بہادر جوالا سنگھ رئیس جھر ولی کرنال

بھوانی داس - رائے بہادر - ولادت یکم اپریل ۱۸۵۹ء - آپ قوم کے آروڑہ کھتری ہین آپ کا خاندان آٹھ پشت سے موضع گروٹ ضلع شاہپور مین آباد ہے جو اس ضلع کے ایک مقتدر اور سر برآوردہ خاندانون مین شمار کیا جاتا ہے رفتار زمانہ کے موافق تعلیم حاصل کرنے کی وجہ سے آپ کے خاندان کے اکثر لوگ گورنمنٹ برطانیہ کے اعلیٰ عہدون پر ممتاز ہین - سر سردار دیوا سنگھ پریسیڈنٹ کونسل پٹیالہ بھی اسی خاندان سے تھے - آپ نے دہلی اور لاہور کالج مین تعلیم پائی ہے اور ۱۸۸۲ء مین کلکتہ یونیورسٹی کا امتحان اعزاز کے ساتھ پاس کیا - اور اسی سال اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری کے امتحان مقابلہ مین کامیاب ہو کر ۱۸۸۳ء مین عہدۂ مذکور پر ممتاز ہوے اور مظفر گڈھ مین مہتمم خزانہ مقرر ہوے - پھر ۱۸۸۶ء مین ضلع ملتان مین افسر مال اور ۱۸۸۹ء سے ۱۸۹۳ء تک ضلع امرتسر مین اکسٹرا اسسٹنٹ مہتمم بندوبست رہے - اس اثنا مین دو مرتبہ قائم مقام مہتمم بندوبست بھی ہوے - کچھ عرصہ تک ضلع راولپنڈی مین ڈسٹرکٹ ججی کے عہدہ پر ممتاز اور پھر جہلم مین اکسٹرا اسسٹنٹ اور قائم مقام مہتمم بندوبست مقرر ہوے - اُس زمانہ ملازمت محکمۂ بندوبست کی اعلیٰ خدمات کے جلدو مین اوائل ۱۹۰۱ء مین آپ کو رائے بہادر کا خطاب مرحمت ہوا - ۱۹۰۲ء مین آپ ڈسٹرکٹ ججی پر مامور ہوے اور اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری درجۂ اول کی تنخواہ آٹھ سو روپیہ پاتے ہین آپ پنجاب یونیورسٹی کے فیلو ہین - آپ کے تین صاحبزادے ہین - لالہ گردھاری لال (ولادت ۱۸۸۲ء) بی اے کلاس مین پڑھتے ہین - لالہ بہاری لال (ولادت مئی ۱۸۸۶ء) ایف اے کلاس مین تعلیم پا رہے ہین اور لالہ ہزاری لال (ولادت ۱۸۸۹ء) مڈل کلاس مین ہین - سکونت جہلم -





قمرالدین ۔ فقیر ۔ سید ۔ خان بہادر ۔ ولادت ۱۸۲۵ء ۔ فقیر کا لقب آپ کے جد امجد فقیر سید غلام محی الدین شاہ کو جمال اللہ ولی نے عند البیعت عطا کیا تھا ۔ اسوقت سے یہ لقب نسلاً بعد نسلٍ اس خاندان کے نام کا جزو لاینجزی رہا ہے ۔ آپ کے مورث اعلیٰ شیر شاہ سید جلال بخاری نے اپنی سکونت عرب سے بخارا مین منتقل کی مگر کچھ عرصہ کے بعد وہان سے اپنے صغیر السن پوتے سید بہاؤالدین کو ساتھ لیکر اوچ واقع بہاولپور مین وارد ہوے اور وہین طرح اقامت ڈالی اسوقت بھی اکثر شہرون مین ان کے سلسلۂ فقر کے مرید پائے جاتے ہین ۔ شیر شاہ سید جلال بخاری کی آٹھوین پشت مین پیر کمال جہانیان تھے جنھون نے قصبۂ چونیان ضلع لاہور مین سکونت اختیار کی اور اُن کی نوین پشت مین سید غلام شاہ تھے جو نواب عبد الصمد خان صوبہ دار لاہور کے مصاحب خاص ہوے ۔ اُنکے بیٹے فقیر سید غلام محی الدین شاہ ایک مرتاض اور طاعت گزار شخص تھے ۔ پنجاب مین ان کے صدہا مرید تھے ۔ ان کے تین فرزند تھے فقیر سید عزیز الدین اپنی خداداد قابلیت و ذہانت کی وجہ سے مہاراجہ رنجیت سنگھ ہزہر پنجاب کی وزارت سے کے منصب جلیل پر ممتاز تھے ۔ فقیر سید امام الدین صوبہ دار علاقہ ماہجہ کی حیثیت سے قلعۂ گوبندگڑھ واقع شہر امرتسر مین متوطن تھے اور آپ کے والد فقیر سید نورالدین نائب السلطنت کے عہدہ پر مامور تھے ۔ اسکے علاوہ اس خاندان کے اور ممبر بھی حکومت خالصہ اور گورنمنٹ برطانیہ کے زمانہ مین مناصب رفیعہ پر ممتاز رہے ہین ۔ خان بہادر فقیر سید قمرالدین مہاراجہ شیر سنگھ حکمران پنجاب کے عہد مین داخل دربار خالصہ ہوے ۔ اِسکے بعد مہاراجہ دلیپ سنگھ کے زمرۂ مصاحبت مین در آئے ۱۸۴۷ء مین لارڈ ہارڈنگ صاحب کی اختتام ملازمت کے وقت دربار خالصہ کی جانب سے لارڈ صاحب کی ملاقات کی غرض سے شملہ گئے تھے جہان آپ کو گیارہ پارچہ کا خلعت مع دو مرصع زیور اور ایک قلم طلائی عطا کیا گیا ۔ اسی طرح

وقتاً فوقتاً آپ کی حسن خدمات کے صلہ مین آپ کو خوشنودی مزاج کے اسناد اور خلعت مرحمت ہوتے رہے ۔ ۱۸۸۷ع مین بتقریب جشن جوبلی خان بہادر کے خطاب سے مخاطب ہوے ۔ آپ پنجاب یونیورسٹی کے فیلو ۔ آنریری مجسٹریٹ اور دیگر سرکاری کمیٹیون کے ممبر ہین ۔ سکونت لاہور ۔

جوالا سنگھ ۔ سردار ۔ سردار بہادر آپ پنتھ خالصہ سنگھ سے تعلق رکھتے ہین آپ کے سورث اعلی سردار رائے سنگھ اور سردار چوہڑ سنگھ باہم چچازاد بھائی تھے جو موضع چونگ تحصیل قصور ضلع لاہور سے ضلع کرنال مین وارد ہوے ۔ اول الذکر سردار نے مسل بھنگیان کے شریک ہوکر علاقہ بوڑیہ و دیالگڈھ ضلع انبالہ پر قبضہ کرلیا اور دیال گڈھ کو اپنا دارالریاست قرار دیا اور تقریباً دو سو مواضع جنکی آمدنی تین لاکھ تھی اپنے مقبوضات مین شامل کیے اور آپ کے سورث اعلی آخر الذکر سردار مع سردار کرم سنگھ اور سردار جیون سنگھ رئیس شہزادپور کے مسل شہیدان مین شامل ہوے اور پچاس مواضع پر قبضہ کیا جن مین سے تیس موضعون پر سردار کرم سنگھ قابض ہوے جنکے یادگار سردار جیون سنگھ سی ۔ ایس ۔ آئی رئیس شہزادپور ضلع انبالہ بقید حیات ہین اور بیس مواضع پر سردار چوہڑ سنگھ متصرف ہوے اور اُنھون نے جھرولی کو اپنا دارالصدر بنایا ۔ بعد چندے سردار موصوف اپنے عیال کو یہان چھوڑکر ضلع لاہور دگوجرانوالہ کو چلے گئے اور وہان پندرہ بیس مواضع پر بزور شمشیر قبضہ کیا اور کنگ کہلا ضلع لاہور مین متوطن ہوے مگر مہاراجہ رنجیت سنگھ نے حملہ کرکے سب مواضع چھین لیے ۔ اس جنگ مین سردار چوہڑ سنگھ مقتول ہوے جھرولی مین اُنکے دوسرے بیٹے موہر سنگھ کو نابالغ پاکر سردار بھنگا سنگھ رئیس تھانیسر اور خود سردار چوہڑ سنگھ کے متوسلون نے مواضع پر تصرف کرنا شروع کیا ۔ نتیجہ

یہ ہوا کہ صرف تین مواضع جھرولی - اجرانہ اور فتح گڈھ سردار موہر سنگھ کے قبضہ مین باقی
رہ گئے۔ اِنکے انتقال کے بعد ان کے خلف اکبر سردار اجیت سنگھ جانشین ہوے۔
ان کے بڑے بیٹے سردار جوالا سنگھ ہین۔ آپ نے خاندانی اعزاز کو ترقی دی اور
۱۸۵۷ء کے زمانہ غدر مین گورنمنٹ انگلشیہ کے ساتھ وفادارانہ برتاؤ کیا اور
اُن خیرخواہانہ خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ سے سردار بہادر کا خطاب حاصل
کیا۔ آپ کو گورنر جنرل ہند کے دربار مین شرکت کا اعزاز حاصل ہے۔ گورنمنٹ
نے مجسٹریٹی منصفی اور سب رجسٹراری کے آنریری اختیارات آپ کو عطا کیے
ہین۔ آپ کے دو فرزند ہین۔ بڑے بیٹے سردار دیواندر سنگھ رہتک مین تحصیلدار اور
چھوٹے بیٹے سردار مہندر سنگھ منصفی کے امیدوار ہین۔ آپ کی عمر اسوقت ترسٹھ
برس کی ہے۔ سکونت جھرولی ضلع کرنال۔

لچھمی سہاے۔ سردار بہادر۔ آپ کی ولادت امرتسر مین ۱۸۳۴ء مین
واقع ہوئی۔ آپ سارست برہمن ہین۔ اس خاندان کے مورث اعلی سوکھارام
نے ایک راجپوت کے سخت حملہ سے محمد شاہ بادشاہ دہلی کی جان کو محفوظ رکھا تھا۔
اسکے صلہ مین انھون نے اُن کو فوجی افسری کے عہدہ پر ممتاز کیا۔ سوکھارام کے
بیٹے کول نین سکھون کی فوجی ملازمت مین داخل ہوے اُنکے بعد اُنکے بیٹے بھجول
اس خدمت پر مامور رہے اور ۱۸۲۲ء مین انتقال کیا۔ اُن کے بیٹے یعنے آپکے
جدامجد دبیر الدولہ راجہ رلیارام مع اپنے فرزندون کے سکھون کے عہد سلطنت
مین جنگی مہمون اور ملکی انتظامون مین نامور رہے۔ آپ کے بزرگون نے سلطنت
برطانیہ کے دور مین بھی جنگ سوبراؤن۔ جنگ ملتان۔ جنگ چیلی موچیان
اور ۱۸۵۷ء کی آتش بغاوت فرو کرنے مین کارہاے نمایان انجام دیے ہین جسکے

جلد وہین برٹش گورنمنٹ نے خطابات وجاگیرات واسناد مرحمت کیے۔ آخر عمر مین آپ کے دادا راجہ رلیا رام مذکور نے بنارس کو اپنا مستقر قرار دیا جہان اُنھون نے آسائش عامّہ کے مکانات تعمیر کراے۔ اسّی گھاٹ بنارس بھی انھین کا تعمیر کیا ہوا ہے۔ اُنھون نے ۱۸۶۴ء مین رحلت کی۔ اُنکے فرزند راے گیان چند مہاراجہ رنجیت سنگھ کے عہد مین کان نمک کے افسر اعلیٰ تھے اور برٹش گورنمنٹ کے تسلط کے بعد پنڈ دادن خان مین تحصیلدار مقرر ہوے اور ۱۸۵۴ء مین کنارہ کش ہو کر امرتسر مین قیام کیا جہان انتظام چنگی اُنکے سپرد کیا گیا اور ۱۸۶۲ء مین آنریری مجسٹریٹی کے اختیارات عطا ہوے اور ان خدمات کے صلہ مین راے کے خطاب سے معزز ہو کر ۱۸۷۰ء مین فوت ہوے۔ راے گیان چند کے فرزند راے لچھمی سہاے سکھون کی سلطنت اور راجہ لال سنگھ کی وزارت کے زمانہ مین فوجی کمانڈنگ افسر اور سردار کے خطاب سے مخاطب تھے۔ غدر ۱۸۵۷ء مین امرتسر کے محکمۂ چنگی کی بدنظمی کا اہتمام آپ کے سپرد ہوا جسے آپ نے خوش اسلوبی سے انجام دیا۔ آخر ۱۸۵۹ء مین تحصیلداری پر مامور ہوے پھر اکسٹرا اسسٹنٹ جوڈیشل کمشنر مقرر ہوے۔ علاوہ کار منصبی کے آپ فرائض قومی اور امور رفاہ عام مین بھی حصہ لیتے رہے۔ تعلیم اطفال اور تعلیم نسوان کی طرف آپ کو خاص دلچسپی ہے۔ چیچک کے ٹیکہ کے اجرا مین آپ نے نہایت مستعدی دکھائی۔ آپ کی دیانت معاملہ فہمی اور ہر دلعزیزی کی وجہ سے امن ملکی اور معاملات انتظامی کا انصرام آپ کو تفویض کیا جاتا تھا۔ آپکی خیرخواہانہ اور وفادارانہ خدمات کے صلہ مین جنوری ۱۸۹۴ء مین گورنمنٹ سے سردار بہادر کا معزز خطاب مرحمت ہوا۔ چونتیس برس کی ملازمت کے بعد فروری ۱۸۹۴ء مین ملازمت سے کنارہ کش ہوے لارڈ کیننگ کے عہد یعنے ۱۸۶۰ء سے لوکل گورنمنٹ اور گورنر جنرل ہند کے دربارون مین آپکا نام درج ہے۔ گورنمنٹ اور پبلک دونون آپ کو عزت اور وقعت کی نظر

سے دیکھتے ہین - آپ منصف مزاج - خوش خلق رئیس اور راسخ الاعتقاد ہندو ہین
محسن الدولہ بیربل سر راجہ صاحب دیال سنگھ - کے - سی - ایس - آئی ممبر لیجسلیٹو کونسل
آپ کے چچا تھے - آپ کی زمینداری امرتسر - جہلم اور لایل پور کے اضلاع مین واقع ہے
آپ کے دو فرزندون مین بڑے بیٹے سردار دیوی سہاے ریاست کشمیر مین فارسٹ
افسر تھے اور چھوٹے بیٹے سردار جوالا سہاے بی - اے - اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین
سکونت امرتسر -

**دولت شاہ** - لالہ - راے صاحب - ولادت سنہ ۱۸۴۴ عیسوی
یکم جنوری سنہ ۱۸۹۷ع کو آپ کو راے صاحب کا خطاب بطور ذاتی اعزاز کے مرحمت ہوا -
سکونت گجرات -

**عباس خان** - میر (شاہ بزرگ خیل) خان صاحب - ۳ - جون سنہ ۱۸۹۹ع
کو آپ خانصاحب کے خطاب سے سرفراز کیے گئے - سکونت بنون -

**سکھ دیال** - لالہ - راے صاحب - ولادت اکتوبر سنہ ۱۸۴۳ع - یکم جنوری سنہ ۱۸۹۷ع
کو آپ کو راے صاحب کا خطاب مرحمت ہوا - سکونت گوجرانوالہ -

**قادر بخش خان** - خان صاحب - ۲ جنوری سنہ ۱۸۹۹ع کو آپ خان صاحب
کے خطاب سے سرفراز کیے گئے - سکونت ڈیرہ غازی خان -

**غلام سرور** - خانصاحب - ۲۱ - مئی سنہ ۱۸۹۸ع کو آپکو خانصاحب کا خطاب

عطا کیا گیا۔ سکونت پشاور۔

جگل کشور۔ لالہ۔ راے صاحب۔ ۲۱۔ مئی ۱۸۹۸ء کو آپ راے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیے گئے۔ سکونت دہلی۔

الٰہ یار خان۔ چودھری۔ خانصاحب۔ یہ خطاب گورنمنٹ نے ۲۱ مئی ۱۸۹۸ء کو آپ کو مرحمت کیا۔ سکونت شاہ پور۔

عالم خان۔ خان صاحب۔ ۲۱۔ مئی ۱۸۹۸ء کو گورنمنٹ پنجاب نے خان صاحب کے خطاب سے آپ کو ممتاز کیا۔ سکونت کوٹلہ نہنگ۔ انبالہ۔

محمد عظیم۔ منشی۔ خان صاحب۔ آپ پنجاب مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین خطاب مذکور ۲۔ جنوری ۱۸۹۹ء کو آپ کو مرحمت کیا گیا۔ سکونت راولپنڈی پنجاب

شیو تاج سنگھ۔ ذیلدار۔ راؤ صاحب۔ گورنمنٹ عالیۂ ہند نے آپ کی عمدہ خدمات کے لحاظ سے یکم جنوری ۱۹۰۱ء کو بطور اعزاز ذاتی کے آپ کو راؤ صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔ سکونت ریواڑی۔ گورگاؤن۔

سالگ رام۔ لالہ راے صاحب آپ سب انجنیری کی خدمت پر مامور ہین۔ آپ کی عمدہ اور قیمتی خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ ہند نے یکم جنوری ۱۸۹۸ء کو راے صاحب کا خطاب بطور ذاتی اعزاز کے مرحمت فرمایا۔ سکونت جالندھر۔

**میران بخش** - خان صاحب - ۲۰ - جون ۱۸۹۶ء کو آپ کی قابلانہ خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے خانصاحب کا خطاب بطور اعزاز ذاتی مرحمت فرمایا ابتدا مین آپ کا مستقر پٹیالہ تھا مگراب لاہور آپکا مسکن ہے -

**رگھونندن لال** - لالہ - راے صاحب - ۲ - جنوری ۱۸۹۹ء کو خطاب مذکور سے آپ ممتاز کیے گئے - آپ پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ مین سب انجنیر ہین - سکونت پنجاب -

**درگا پرشاد** - لالہ - راے صاحب - ۲۱ - مئی ۱۸۹۶ء کو آپ کی وفادارانہ خدمات کے لحاظ سے گورنمنٹ نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے راے صاحب کا خطاب مرحمت فرمایا - آپ سابقاً اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری کے عہدہ پر مامور تھے - سکونت دہلی -

**سیندھی خان** - شیخ - خانصاحب - بطور اعزاز ذاتی ۲۰ - مئی ۱۸۹۶ء کو خطاب مذکور آپ کو عطا کیا گیا - آپ اسسٹنٹ ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولس ہین سکونت امرتسر - پنجاب -

**فتح سنگھ** - سردار - یکم جنوری ۱۸۹۱ عیسوی کو آپ کو خطاب موصوف گورنمنٹ انڈیا نے بطور ذاتی اعزاز کے مرحمت کیا - سکونت کرنال -



سردار جیون سنگھ سی ایس آئی رئیس شہزادپور انبالہ





آنریبل رائے بہادر لالہ مدن گوپال ایم اے رئیس لاہور

جیون سنگھ - سردار - سی - ایس - آئی - ولادت سنہ ۱۸۶۰ء - سردار کا خطاب موروثی ہے - آپ شہزادپور کے رئیس ہین جو انبالہ سے بارہ کوس کے فاصلہ پر واقع ہے - اس ریاست کے مورث اعلی سردار دیپ سنگھ امرتسر کے معرکہ عظیم مین ترکون کے ہاتھ سے مقتول ہونے کی وجہ سے شہید کے لقب سے ملقب ہوے اور اسی نام سے یہ خاندان ابتک موسوم چلا آتا ہے - دیپ سنگھ کے بعد اُن کے چیلہ سدھا سنگھ نے جالندھر کی جنگ مین خوب داد شجاعت دی - اُن کے بعد سنہ ۱۷۶۳ء مین این روے ستلج کی کارزارون مین سردار کرم سنگھ نامور رہے - انھون نے تحصیل انبالہ مین اکثر مواضع پر قبضہ کرلیا اور شہزادپور کو اپنا مستقر بنایا - سردار کرم سنگھ کے پوتے سردار شیو کرپال سنگھ نے ۲۴ - اگست سنہ ۱۸۷۰ء کو انتقال کیا چونکہ اُسوقت آپ دس برس کے تھے لہذا ۱۹ - ستمبر سنہ ۱۸۷۰ء کو یہ ریاست کورٹ آف وارڈ کے انتظام مین دی گئی - آپ نے گورنمنٹ وارڈ اسکول انبالہ مین تعلیم پائی - ۱۹ جون سنہ ۱۸۸۲ء کو کورٹ نے اختیارات ریاست آپ کو تفویض کیے - اسی سال درجہ سوم کی مجسٹریٹی کا اعزاز آپ کو حاصل ہوا - فی الحال آپ درجۂ دوم کے مجسٹریٹ ہین - ۹ - جنوری سنہ ۱۸۹۱ء کو گورنمنٹ نے سی - ایس - آئی کے خطاب سے ممتاز کیا - آپ ایچیسن کالج لاہور کمیٹی کے اور ڈسٹرکٹ بورڈ کے ممبر ہین - اس خاندان کو "مشفق مہربان" کے القاب کا اعزاز بھی حاصل ہے - ۱۷ - اپریل سنہ ۱۸۸۴ء کو آپ کی شادی مہاراجہ صاحب پٹیالہ کی ہمشیر سے ہوئی جن سے آپ کے دو فرزند ہین - بڑے فرزند کی شادی ۲۲ - نومبر سنہ ۱۹۰۱ء کو ریاست بھرت پور مین ہوئی - سکونت شہزادپور - ضلع انبالہ -

---

مدن گوپال - آنریبل - ایم - اے - راے بہادر - ولادت سنہ ۱۸۵۳ء آپکے

بزرگ دہلی کے ممتاز خاندانون مین سے مرہٹہ گورنمنٹ کی جانب سے ایک بڑے اعتماد اور ذمہ داری کے عہدہ پر سرفراز تھے۔ آپ صغر سن کے زمانہ مین اسکول بھیجے گئے ۱۸۶۷ء مین کلکتہ یونیورسٹی کے امتحان مین کامیاب ہوے۔ آپ کو انگریزی لٹریچر سے خاص شوق تھا ۱۸۷۲ء مین آپ کلکتہ یونیورسٹی کے امتحان بی۔اے مین پنجاب کے طلبہ مین سب سے اول آئے اور آرنلڈ گولڈ مڈل جو پنجاب کے طلبہ کے لیے مخصوص تھا آپ نے حاصل کیا۔ اور اُسکے دوسرے سال انگلش لٹریچر مین ایم اے کی ڈگری حاصل کی۔ اسی سال مین آپ بوظیفہ سو روپیہ ماہوار پنجاب یونیورسٹی کالج کے فیلو مقرر ہوے اور ریاضیات صیغہ مشرقی کی تعلیم آپ کے سپرد ہوئی۔ اسی زمانہ مین آپ نے صیغۂ مشرقی کے طلبہ کے لیے اکثر کتابین انگریزی سے اُردو مین ترجمہ کین۔ منجملہ اُنکے فولر کی منطق قیاسی اور ٹیلر کی تاریخ قدیم ہین۔ اسکے بعد آپ نے اپنے زمانہ کے حوصلہ مند تعلیم یافتہ نوجوانون کے مثل فن وکالت کی طرف کمال شوق سے توجہ کی اور ۱۸۷۴ء مین امتحان وکالت اول درجہ مین پاس کیا اور لاہور مین وکالت شروع کی۔ کچھ دنون کے بعد دہلی مین چلے آئے۔ یہان آپکی وکالت خوب چمکی۔ اسی زمانہ مین آپ دہلی کی انجمن علمی کے سکرٹری تھے اور اکثر مضامین پر مثل علم لغت انسداد تزویج صغرسنی لوکل سلف گورنمنٹ وغیرہ پر وقتاً فوقتاً لکچر دیکے اعلیٰ درجہ کے خیالات ملک مین پھیلانے کی کوشش کی۔ آپ نے علمی مقاصد سے بہت دلچسپی ظاہر کی۔ اسکے ثبوت مین ہم اُس رپورٹ کا ذکر کرسکتے ہین جو آپ نے بطور شہادت تعلیمی کمیشن کے روبرو پیش کی۔ گیارہ برس وکالت کرنے کے بعد آپ بیرسٹری پاس کرنے کی غرض سے ولایت تشریف لیگئے اور مڈل ٹمپل مین داخل ہوے۔ یہان آپ نے اسٹیوڈنٹ شپ کے امتحان کے لیے کوشش کی یہ امتحان بوجہ لاطینی زبان کے لازمی ہونے

کی وجہ سے ہندوستانیون کے لیے مشکل ہے اور آنرز کے لیے جو امتحان ہوتا ہے
اُسکی دشواری بھی مسلم ہے مگر آپ اس امتحان مین بخوبی کامیاب ہوے اور سو گنی
سالانہ کا وظیفہ دو سال کے لیے حاصل کیا - اس کامیابی کی وجہ سے اور نیز
اسلیے کہ آپ ہندوستان مین بارہ برس تک وکالت کا تجربہ حاصل کر چکے تھے
میقات تعلیمی مین تخفیف کر دیگئی اور سنہ ۱۸۸۷ء مین آپ بیرسٹر ہو گئے - اسکے بعد
آپ اپنے وطن مالوف کو واپس آئے - یہان چند اشخاص کے سوا جو آپکے
ذات مین ملانے کے باب مین متعرض ہوے اکثر اہل دہلی نے آپکا اعزاز و اکرام کیا
ولایت سے آکر آپنے چیف کورٹ پنجاب مین بحیثیت ایڈوکیٹ کام کرنا شروع کیا
آپ لاہور کے ہندوستانی بیرسٹرون مین ایک ممتاز حیثیت رکھتے ہین - سنہ ۱۸۸۹ء
مین آپ پنجاب یونیورسٹی کے فیلو مقرر ہوے اور یہان آپ نے تعلیمی مقاصد مین
بہت مدد کی - جو خدمات یونیورسٹی کے متعلق آپ نے انجام دیے اُسکی مقبولیت
کے اظہار مین آپ کو راے بہادر کا خطاب عطا کیا گیا - آپ اکثر امتحانات
لائسنشیئیٹ ان لا اور ایل - ایل - بی - امتحانات وکالت کے ممتحن مقرر ہوتے رہے
سنہ ۱۸۹۶ عیسوی مین امتحان ایم - اے کے انگلش لٹریچر کے ممتحن مقرر ہوے - ایک
ہندوستانی کے لیے درجہ ایم اے کا ممتحن ہونا انگریزی علوم ادبیہ مین البتہ باعث
افتخار ہے - آپ پنجاب ٹکسٹ بک سوسائٹی کے ممبر ہین اور پنجاب ایسوسی ایشن
کے انریری سکرٹری ہین - اسی ایسوسی ایشن کے زیر حمایت صیغۂ تعلیم نسوان وکٹوریہ
گرلس اسکول نہایت کامیابی کے ساتھ جاری ہے - سنہ ۱۸۹۷ء مین گورنمنٹ نے
آپ کو پنجاب لیجسلیٹو کونسل کا ممبر مقرر کیا - جب سے آپ تین مرتبہ ممبر کونسل مقرر
ہو چکے ہین یہ بھی آپ کی اعلیٰ درجہ کی قابلیت اور حکام رسی کا ثبوت ہے - سکونت لاہور

کشن سنگھ - سردار - ولادت ۱۸۴۷ع - سردار کا خطاب موروثی ہے جو گورنمنٹ ہند نے آپ کی جانبازانہ خدمات کے جلدو مین ۲۱ - دسمبر ۱۸۹۸ع کو مرحمت کیا - آپ جاٹ (سکھ) خاندان سے تعلق رکھتے ہین جسکے مورث اعلی سردار گوربخش سنگھ نے ۱۷۵۹ع مین فتوحات کے ذریعہ سے ضلع انبالہ مین کچھ علاقے حاصل کیے تھے ۱۸۴۵-۴۶ع کی سکھون کی پہلی جنگ مین اور ۱۸۵۷ع کے زمانۂ غدر مین اس خاندان کے سرغنہ نے گورنمنٹ برطانیہ کو نہایت قیمتی مدد دی - سکونت قرم - کوہاٹ

آفریدی خان - ملک - خان صاحب - ولادت ۱۸۳۰ع - یکم جنوری ۱۸۹۷ع کو آپ کو آپ کی نمایان خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ عالیہ ہند نے خانصاحب کا خطاب مرحمت کیا - سکونت کوہاٹ -

تاراسنگھ - منشی سردار - بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو ۲۱ مئی ۱۸۹۸ع کو گورنمنٹ انڈیا نے سردار کا خطاب مرحمت فرمایا - آپ جالندھر مین تحصیلداری کے عہدہ پر ممتاز ہین - سکونت ہوشیار پور -

دین محمد - شیخ - خانصاحب - ولادت ۱۸۴۳ع - آپ پنجاب مین اکسٹرا اسٹنٹ کمشنری کے عہدہ پر ممتاز ہین - آپ کی سرکاری قابلانہ خدمات کے جلدو مین یکم جنوری ۱۸۹۷ع کو گورنمنٹ انڈیا نے خانصاحب کے خطاب سے سرفراز فرمایا - سکونت لاہور -

سکندر خان - رسالدار - خان صاحب - جناب ملکہ قیصرہ کے جشن جوبلی

کے موقع پر آپ کی اعلیٰ خدمات فوجی کے جلدو مین ۱۶ فروری ۱۸۸۷ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو خطاب مذکور عطا ہوا۔ سکونت شاہ پور۔

بلاقا سنگھ۔ سردار۔ آپ کو سردار کا خطاب ۲۔ جنوری ۱۸۸۹ء کو گورنمنٹ نے آپ کے خدمات کے صلہ مین بطور ذاتی اعزاز کے عطا فرمایا۔ سکونت لاہور

دیوان محمد۔ سید۔ خان صاحب۔ آپ برٹش ایجنسی کابل کے عہدۂ میر منشی کی عمدہ خدمات کے صلہ مین بطور اعزاز ذاتی ۲۔ جنوری ۱۸۹۳ء کو خانصاحب کے خطاب سے ممتاز کیے گئے۔ سکونت کھرڑ ضلع انبالہ۔

محمد عظیم خان۔ ارباب۔ خان صاحب۔ آپ کو ۲۲ جون ۱۸۹۷ء کو خانصاحب کا خطاب عطا ہوا۔ سکونت کوٹلہ۔ پشاور۔

ظہیر الدین۔ حکیم۔ خان صاحب۔ یکم جنوری ۱۸۹۸ء کو آپ خطاب مذکور سے سرفراز و ممتاز کیے گئے۔ سکونت دہلی۔

بشن داس۔ لالہ۔ رائے صاحب۔ ۲۔ جنوری ۱۸۹۹ء کو آپکو خطاب مذکور مرحمت ہوا۔ آپ منیجر صاحب شمالی مغربی (نارتھ ویسٹرن) ریلوے کے پرسنل اسسٹنٹ ہین۔ سکونت پنجاب۔

دُر محمد خان۔ بہادر۔ ۱۱۔ مارچ ۱۸۵۹ء عیسوی کو اپنی نمایان خدمات کے

صلہ مین بطور ذاتی اعزاز کے بہادر کے خطاب سے ممتاز کیے گئے۔ سکونت ڈیرۂ اسمعیل خان۔

لچھمن داس۔ ٹھاکر۔ راے صاحب۔ یکم جنوری ۱۸۹۹ء کو آپ کو آپ کی قابلانہ اور وفادارانہ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ ہند سے راے صاحب کا خطاب مرحمت ہوا۔ سکونت دیر۔

کرم حسین۔ مخدوم۔ خان صاحب۔ یکم جنوری ۱۸۹۶ء کو آپ خطاب مذکور سے ممتاز کیے گئے۔ سکونت مظفر گڈھ۔

ارجن داس۔ لالہ۔ راے صاحب۔ ۲ جنوری ۱۸۹۹ء کو خطاب مذکور آپکو بطور ذاتی اعزاز کے عطا کیا گیا آپ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری کے عہدہ پر ممتاز ہین۔ سکونت جالندھر۔

الٰہ بخش خان۔ خان صاحب۔ آپ ڈیرۂ غازی خان کے سدوزیی خاندان سے ہین آپ کے مورث اعلیٰ حاجی شریف خان تھے جو پہلے نواب ملتان اور پھر نواب ڈیرۂ اسمعیلخان مقرر کیے گئے اور پچیس ہزار روپیہ سالانہ کی جاگیر پر قابض تھے۔ اُن کے بیٹے حاجی محمد خان ڈیرۂ غازی خان کے منصب قضا پر مامور تھے۔ سلطنت دُرّانیہ کے اختتام تک جاگیر اور منصب دونون اس خاندان مین رہے مگر سکھون کے عہد مین صرف چار ہزار سالانہ کی جاگیر رہ گئی تھی۔ گورنمنٹ برطانیہ نے علاوہ نقد انعام کے ایکہزار روپیہ سالانہ کی جاگیر بھی ملتان مین مرحمت

کی - اس خاندان کے ایک ممبر غلام مصطفٰے کو انگریزی فوج کی رسالداری کی نمایان خدمات کے جلدو مین ۱۸۵۷ء مین ایکھزرا ایکڑ زمین گورنمنٹ نے عطا کی جسپر اُنکے بیٹے غلام محمد خان ۱۸۷۵ء مین قابض ہوے - یہ انسپکٹری پولس کے عہدہ پر ممتاز تھے - اُن کے ایک بیٹے کریم داد خان ڈیرۂ غازی خان مین داروغہ جنگی ہین خانصاحب الہ بخش خان کو گو آبائی تمول حاصل نہین ہے مگر اہل شہر کی نظر مین سابقہ خاندانی اعزاز رکھتے ہین - آپ ڈسٹرکٹ بورڈ اور مینوسپل بورڈ کے ممبر اور آنریری مجسٹریٹی کے اعزاز سے معزز ہین - آپ کو ملکی خدمات کے جلدو مین یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو خانصاحب کا خطاب مرحمت ہوا - سکونت ڈیرۂ غازی خان -

ہیت نندلال - گوشائین - راے صاحب - آپ کی اعلیٰ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ نے بطور ذاتی اعزاز کے یکم جنوری ۱۸۹۹ء کو راے صاحب کے خطاب سے معزز و ممتاز کیا اور آنریری مجسٹریٹی کے اختیارات کا اعزاز بھی عطا کیا - سکونت ڈیرۂ اسمعیل خان -

قادر بخش - میان بھٹی - خانصاحب - آپ جلال پور بھٹیان کے رئیس ہین - آپ کو آپ کی خدمات کے لحاظ سے گورنمنٹ ہند نے یکم جنوری ۱۸۹۲ء کو بطور اعزاز ذاتی کے خانصاحب کے خطاب سے معزز و ممتاز کیا - سکونت گجرانوالہ -

لچھمن داس - لالہ - پوپلے - راے صاحب - آپ گورنمنٹ پنجاب کے اکسٹرا جوڈیشل اسسٹنٹ کمشنری کے عہدہ پر ممتاز تھے جس عہدہ کی فی الحال آپ پنشن پاتے ہین - آپ کی عمدہ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ

نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے یکم جنوری سنہ ۱۸۹۸ء کو رائے صاحب کا خطاب مرحمت فرمایا۔سکونت دہلی۔

ولی محمد خان۔مولوی۔خانصاحب۔آپ نے محکمۂ خارجہ کے صیغۂ فارسی مین گورنمنٹ کے خدمات انجام دیے۔انھین عمدہ کارگزاریون کے صلہ مین گورنمنٹ عالیہ ہند نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے یکم جنوری سنہ ۱۸۹۴ء کو خانصاحب کے خطاب سے معزز کیا۔سکونت پشاور۔

بیدناتھ دے۔بابو۔رائے صاحب۔آپ کا تعلق سرحد پنجاب کی فوج کے ڈسٹرکٹ اسٹاف کے دفتر سے تھا۔آپ کی وفادارانہ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو بطور اعزاز ذاتی کے ۲۲ جون سنہ ۱۸۹۷ء کو رائے صاحب کے خطاب سے معزز کیا۔سکونت سرحد پنجاب۔

حسن خان۔خانصاحب۔گورنمنٹ عالیۂ ہند نے ۲۵ مئی سنہ ۱۸۹۲ء کو بطور اعزاز ذاتی کے آپ کو خانصاحب کے خطاب سے سرفراز و ممتاز کیا سکونت پنڈی بھٹیان ضلع گجرانوالہ۔

سوبھارام۔لالہ۔رائے صاحب۔آپ گورنمنٹ انڈیا کے محکمۂ حفظان صحت مین سینیر اسسٹنٹ سرجن کے عہدہ پر ممتاز تھے۔انھین خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ نے بطور ذاتی اعزاز کے یکم جنوری سنہ ۱۸۹۶ء کو آپکو رائے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔سکونت جھنگ۔



سردار نراین سنگھ سردار بہادر رئیس کپورتھلہ



سردار جوالا سنگھ قیصر ہند رئیس امرتسر



سردار بہادر شیخ میران بخش رئیس گرداسپور



سردار تارا سنگھ رئیس راولپنڈی

جوالا سنگھ - سردار - کرنیل - قیصر ہند - ولادت اکتوبر ۱۸۳۲ء - آپ کے والد سردار حقیقت سنگھ تھے جو سکھون کے عہد مین خالصہ فوج کے عہدۂ ہجری پر ممتاز تھے - اُنکے بعد موضع نوڈالہ کی اعلیٰ نمبرداری اور سفید پوشی آپ کے نام مقرر ہوئی - آپ سنہ ۱۸۵۱ء مین شیر دل پلٹن مین بھرتی ہوے - سنہ ۱۸۵۷ء کے زمانۂ غدر مین آپ کی پلٹن چھاؤنی جالندھر مین متعین تھی جہان سے آپ نے نو ملازمون کی کئی جماعتون کو قواعد و آئین جنگی کی تعلیم دیکر دہلی روانہ کیا - آپ کی جنگی قابلیت کی شہرت سنکر سری مہاراجہ رندھیر سنگھ اہلووالیہ والی کپورتھلہ نے آپ کے افسر جنرل نکلسن صاحب سے اپنی فوج کی تعلیم جنگی کے لیے آپ کو مانگ لیا اور اپنی فوج مین کرنیل کا عہدہ عطا کیا - زمانہ غدر مین مہاراجہ صاحب کپورتھلہ نے لکھنؤ جاکر گورنمنٹ کی کمک کی اور انکی فوج نے نہایت مستعدی سے خدمات انجام دیے جسکے صلہ مین گورنمنٹ نے آپ کو غدر لکھنؤ کا ایک تمغۂ نقرئی اور مہاراجہ کپورتھلہ کو علاقہ بونڈی و بھٹولی وغیرہ عنایت کیا جہان کے انتظام کے لیے مہاراجہ صاحب نے آپ کو مع پلٹن کے متعین کیا - حسن انتظام کے صلہ مین مہاراجہ صاحب نے اس علاقہ مین آپ کو تین ہزار بیگھہ اراضی عطا کی اور ریاست کپورتھلہ مین ایک گانوُن مرحمت کیا جسے آپ نے کرنیل گنج کے نام سے موسوم کیا - ۷۹-۱۸۷۸ء کی جنگ کابل مین بھی آپ شریک تھے جسکے ختم ہونے پر آپ کو گورنمنٹ سے ایک تمغۂ نقرئی ملا - امپیریل - وس - انفنٹیری کے قیام کے وقت آپ کرنیل مقرر ہوے - آپ نے سات برس تک گورنمنٹ کی ملازمت کی اور تینتالیس سال تک ریاست کی ملازمت کرکے پوری تنخواہ کی پنشن حاصل کی - کنارہ کشی کے بعد آپ ۱۰ جولائی ۱۸۹۶ء کو حسب منظوری گورنمنٹ ہند سربراہ کار دربار صاحب امرتسر مقرر ہوے جہان کے حسن انتظام کو ملاحظہ فرماکر ڈائمنڈ جوبلی کے موقع پر سر میکورتھ ینگ صاحب نے ایک سند اور سنہ ۱۹۰۰ء علیسوی مین

ہزاکسلنسی لارڈ کرزن صاحب بہادر نے آپ کو تمغۂ قیصر ہند عطا فرمایا۔ ۱۲ جون ۱۹۰۴ء کو آپ نے اس خدمت سے سبکدوشی حاصل کی۔ ضلع امرتسر مین آپ کے کئی مواضع اور ضلع جھنگ مین کچھ زمینداری واقع ہے۔ آپ کے چار فرزند ہین۔ بڑے بیٹے کرنیل نرائن سنگھ سردار بہادر کمانڈنگ افسر امپیریل سروس پلٹن ریاست کپورتھلہ ہین جنکی سوانح عمری آپ کی سوانح عمری کے بعد اور تصویر آپ کے برابر درج ہے ؎ دوسرے بیٹے سردار ہیرا سنگھ ہین جو اول امپیریل سروس رسالہ کپورتھلہ مین جمعدار ہین اور ڈائمنڈ جوبلی کے موقع پر بعہدۂ رسالداری لندن بھیجے گئے تھے جہان اُن کو ڈائمنڈ جوبلی کا نقرئی تمغہ آرڈر آف برٹش انڈیا کا درجۂ دوم کا تمغہ اور بہادری کا خطاب عطا ہوا۔ فی الحال وہ مہاراجہ صاحب کپورتھلہ کے اڈیکانگ ہین۔ تیسرے بیٹے ہرنیت سنگھ کیواسطے جمعداری فوج کے عہدہ کی منظوری گورنمنٹ سے آچکی ہے اُنسے چھوٹے بیٹے تارا سنگھ ابھی کمسن ہین اور تعلیم پا رہے ہین۔ سکونت۔ امرتسر۔

---

نرائن سنگھ۔ کرنیل۔ سردار بہادر۔ ولادت ستمبر ۱۸۶۸ء آپ کے والد مشہور سردار کرنیل جوالا سنگھ ہین۔ آپ اپنی عالی دودمانی کے لحاظ سے ریاست کپورتھلہ مین صوبہ داری پلٹن کے عہدہ پر مامور ہوے۔ ۱۸۹۰ء مین امپیریل سروس پلٹن قائم ہونے کے زمانے مین مستعدی اور لیاقت فوجی کے لحاظ سے آپ کو اجیٹن کا عہدہ ملا۔ ۱۸۹۱ء مین اسسٹنٹ کمانڈنٹ مقرر ہوے۔ ۲۲ مئی ۱۸۹۷ء کو آپ کو آپ کی حسن خدمات جنگی کے جلدو مین سردار بہادر کا خطاب اور گورنمنٹ عالیہ ہند کی سند عطا ہوئی۔ اسی سال مہم تراہ مین آپ امپیریل سروس پلٹن کے ساتھ شریک ہوے۔ واپسی کے بعد نمایان خدمات جنگ کے صلہ مین ریاست کپورتھلہ کی جانب سے اسٹیٹ میڈل درجۂ اول اور سند خوشنودی اور گورنمنٹ انڈیا کی طرف

سے ایک نقرئی تمغہ اور تین کرڑے مرحمت ہوے۔ سردار جن بھیجا سنگھ۔ سردار شمشیر سنگھ رئیس ماڑی۔ گوہر سنگھ رئیس لاہور۔ سردار جوالا سنگھ رئیس بھدانہ۔ سردار گوربخش سنگھ اور سردار آتما سنگھ آنریری مجسٹریٹ بھدانہ سے آپ کی قرابت قریبہ ہے۔ آپ کے ایک فرزند نرینہ مسمی ارجن سنگھ ہین جو ابھی خردسال ہین۔ سکونت کپورتھلہ۔

---

**میران بخش**۔ چودھری۔ سردار بہادر۔ ولادت ۱۸۳۲ء۔ آپ کے مورث اعلیٰ ہندو تونور راجپوت تھے۔ آپ کے والد چودھری سلطان احمد رئیس دیرہ بابا نانک ہندو و مسلمانون دونون قومون مین یکسان ہردلعزیز تھے اور فرانسیسی افسر الگزنڈر صاحب کی ماتحتی مین مہاراجہ رنجیت سنگھ کے رسالہ مین ملازم تھے اور وہ سرحد کشمیر کی جنگ مین ایک مرتبہ نیزے سے اور دوسری دفعہ تلوار سے زخمی ہوے آپ نے ابتداے عمر مین حسب رواج مکتب مین نوشت و خواند مین مہارت حاصل کی اور سترہ برس کی عمر مین نومبر ۱۸۴۹ء مین میجر جانسن صاحب کی پلٹن متعینہ مقام سیانی ضلع شاہپور مین بھرتی ہوے۔ ۱۸۵۱ء مین جنگ وزیری واقع سرحد بنون کے اختتام کے بعد اس پلٹن کا نام دوسری پنجاب پلٹن رکھا گیا۔ ۱۸۵۳ء مین آپ نے حوالداری پر ترقی کی ۱۸۵۷ء کے زمانہ غدر مین آپ فتح دہلی مین موجود تھے۔ پھر جنرل ہیولاک کی ماتحتی مین آپ اپنی پلٹن کے ہمراہ لکھنؤ گئے وہان سے کانپور مین ناناراؤ مرہٹہ کے مقابلہ مین شریک ہوے۔ واپسی کے بعد پھر فتح لکھنؤ اور محصورین بیلی گارڈ کی رہائی کے لیے روانہ ہوے جہان میگزین مین غنیم کے آگ لگا دینے سے آپ جل گئے۔ ۱۸۵۸ء مین جمعدار ہوے اور غدر سے واپسی پر چھاؤنی بنون مین تعینات کیے گئے۔ ۱۸۶۰ء کے بعد سے اکثر سرحدی لڑائیون مین آپ کی شرکت ہوئی جنہین سے جنگ قرم کے صلہ مین آپ کو سرحد شمال و مغرب

پنجاب کا تمغہ عطا ہوا۔ ۱۸۷۵ء مین آپ صوبہ دار میجر مقرر ہوے اور ۱۸۷۸-۷۹ء
کی جنگ درہ پیوار کوتل مین شریک ہوے۔ اس جنگ افغانستان کی خدمات
کے جلدو مین گورنمنٹ سے آپ کو سردار بہادر کا خطاب اور آرڈر آف برٹش انڈیا
کا طلائی تمغہ اور تھر چناب پر سات سو ایکڑ اراضی عطا ہوئی۔ لارڈ رابرٹس صاحب نے
آپ کو ہندوستان سے روانگی کے وقت خوشنودی مزاج کی سند مرحمت کی۔ ۱۸۸۵ء
مین پینتیس ۳۵ برس کی ملازمت کے بعد دو ہزار روپیہ سالانہ کی پنشن حاصل کرکے
آپ کنارہ کش ہوے اور آپ اپنے وطن ڈیرہ بابا نانک مین قیام گزین ہین جہان
سولہ برس سے آپ میونسپل کمشنری وغیرہ کے کام انجام دیتے ہین شیخ برکت علی
(ولادت ۱۸۶۷ء) آپ کے اکلوتے فرزند اور وارث ہین۔ سکونت ڈیرہ بابا نانک
ضلع گورداسپور۔

تارا سنگھ۔ سردار اہلو والیہ۔ ولادت سمت ۱۸۹۱ بکرمی۔ آپ کا تعلق اہلو والیہ
خاندان مقیم راولپنڈی سے ہے۔ آپ کے اجداد سمت ۱۶۰ کے بعد شہر پشاور مین
آباد ہوے۔ آپ کے مورث اعلی دیوان نند لال اور انکی اولاد سلاطین اسلامیہ
کے عہد مین مناصب جلیلہ پر ممتاز رہے اور خاندان دیوان کے لقب سے
ملقب ہوا۔ آپ کے دادا دیوان جبا سنگھ نے شہر راولپنڈی مین اپنی سکونت
منتقل کی اور سردار ملکھا سنگھ حاکم راولپنڈی کی سرکار مین دیوان کے عہدہ پر مامور
ہوے۔ آپ کے دادا کے انتقال کے بعد آپ کے والد سردار سوبھا سنگھ نے اور
اُن کے بعد اُنکے چارون بیٹون نے تجارتی کاروبار شروع کیا دو بھائیون نے
گورنمنٹ برطانیہ کی ٹھیکہ داری کے کامون مین معتدبہ رقم پیدا کی اور آپ نے
لداخ سے اور اُنکے چھوٹے بھائی نے یارقند سے سلسلۂ تجارت جاری کیا۔ ۱۸۶۹ء

مین ڈاکٹر کیلی صاحب ایجنٹ لداخ مقرر ہوے اُنکے مشورہ سے آپ مال تجارت لیکر روانہ یارقند ہوے جہان جاسوسی اور مخبری کے الزام مین اسیر کیے گئے اور مال بھی ضبط ہوگیا۔ آٹھ گھنٹہ کے بعد جب بصد خرابی رہائی ملی تو آپ یارقند کے بیوپاریون کو لیکر میلہ پالم پور مین شریک ہوے جہان تاجرون کی رفع تکلیف کے لیے ایک کمیٹی مقرر ہوئی اور آپ سے خصوصیت کے ساتھ اسمین شہادت لی گئی۔ آپ کی مذکورۂ بالا نمایان خدمات کے صلہ مین ۲۳۔ فروری ۱۸۶۷ء کو آپکا نام فہرست درباریان پنجاب مین درج کیا گیا۔ اسی سال مسٹر فورسائیٹھ صاحب کمشنر جالندھر کی سفارت کے ساتھ آپ یارقند گئے اور بعد واپسی گورنمنٹ نے ضلع راولپنڈی مین پانچسو ایکڑ اراضی عطا کی جس مین تار اگڈھ کے نام سے ایک موضع آباد ہے۔ ۱۸۷۲ء مین دوبارہ برٹش سفارت یارقند کے ساتھ جانے کے جلدو مین یکم جولائی ۱۸۷۴ء کو سرداری کے خطاب سے آپ معزز و ممتاز ہوے ۱۸۷۷ء مین دربار قیصری دہلی مین مدعو ہوے اور ۱۸۸۲ء مین ضلع شاہ پور مین ایک ہزار ایکڑ اراضی قیمتی پانچہزار تین سو پچپن روپیہ کی مرحمت ہوئی اسی سال انزیری مجسٹریٹی کے اختیارات بھی آپ کو حاصل ہوے۔ نہر چناب کے کنارہ بھی آپ کی زمینداری واقع ہے۔ آپ کے ایک فرزند مسمی سردار چھجرمل سنگھ نہایت لائق اور ہوشیار ہین۔ سکونت راولپنڈی۔

---

**بھگوانداس۔** لالہ۔ راے صاحب۔ آپ گورنمنٹ انڈیا کے مڈیکل ڈپارٹمنٹ مین ملازم اور عہدہ کے اعتبار سے اسسٹنٹ سرجن ہین۔ فی الحال بمقام میانوالی مین قائم مقام سول سرجن کے عہدہ کا کام انجام دے رہے ہین۔ آپکی حسن خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو ۲۰ مئی ۱۸۹۶ء کو راے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا سکونت ہوشیارپور۔

محمد خان - ملک - خان بہادر - گورنمنٹ ہند نے آپ کی نمایان خدمات کے
جلدو مین ۳ - جون ۱۸۹۹ع کو بطور اعزاز ذاتی کے آپ کو خان بہادر کے خطاب سے
معزز و مفتخر کیا - آپ کو توانا ضلع شاہ پور کی انریری مجسٹریٹی کے اختیارات بھی حاصل
ہین - سکونت توانا - شاہ پور -

برہارو - راے صاحب - آپ محکمۂ پولس مین ملازم اور مقام بیر ضلع کانگڑہ
کے کوتوال ہین - گورنمنٹ انڈیا نے آپ کی قیمتی خدمات کے صلہ مین یکم جنوری
۱۸۹۵ع کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو راے صاحب کا خطاب مرحمت فرمایا -
سکونت کانگڑہ -

رجن لال - لالہ - راے بہادر - آپ گورنمنٹ کے پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ
مین یکم نومبر ۱۸۷۰ع کو داخل ہوے اور ۲۵ - ستمبر ۱۸۹۷ع کو محکمۂ آبپاشی مین اگزیکیوٹو
انجنیری کے عہدہ پر مامور ہوے - آپ کی عمدہ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے
آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے راے بہادر کے خطاب سے ممتاز کیا - سکونت مظفر گڈھ

جواہر مل - دیوان - دیوان بہادر - ۳۰ - مارچ ۱۸۹۶ع کو خاندانی وجاہت
کے لحاظ سے آپ کو درجۂ سوم کی آنریری مجسٹریٹی کے اختیارات عطا ہوے اور
آپ کی حسن کارگزاری کے جلدو مین یکم جنوری ۱۸۹۸ع کو بطور ذاتی اعزاز کے
دیوان بہادر کا معزز خطاب مرحمت ہوا - سکونت تحصیل بھیرہ ضلع شاہ پور -

بوٹا سنگھ - راے بہادر - آپ کی عمدہ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ

انڈیا نے ۳۱- دسمبر ۱۸۹۸ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو راے بہادر کے معزز خطاب سے مفتخر اور ممتاز کیا۔ سکونت راولپنڈی۔

سید شاہ - خان بہادر - آپ گورنمنٹ کے پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ مین ملازم اور بالفعل قرم مین ڈسٹرکٹ اورسیری کے عہدہ پر مامور ہین۔ آپ کی حسن خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے بطور ذاتی اعزاز کے ۳- جون ۱۸۹۹ء کو خان بہادر کے معزز خطاب سے سرفراز فرمایا۔ سکونت قرم - کوہاٹ۔

ناتھو سنگھ - چودھری - راے صاحب - گورنمنٹ انڈیا نے آپ کی عمدہ خدمات کے صلہ مین یکم جنوری ۱۸۹۲ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو راے صاحب کے خطاب سے ممتاز کیا۔ سکونت مقام پنچ - سونی پت ضلع دہلی۔

جوڑا مل - راے صاحب - گورنمنٹ ہند نے آپ کی عمدہ خدمات کے صلہ مین یکم جنوری ۱۸۹۲ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو راے صاحب کا خطاب مرحمت کیا۔ سکونت دہلی۔

ہر نرائن - لالہ - راے صاحب - گورنمنٹ ہند نے آپ کی خدمات ملکی کے صلہ مین یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو راے صاحب کے معزز خطاب سے مخاطب کیا۔ آپ مینوسپل بورڈ رام نگر کے چیرمین بھی ہین۔ سکونت گجرانوالہ۔

**دیوان چند** - پنڈت - راے صاحب - آپ کی حسن خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے یکم جنوری ۱۸۹۲ع کو بطور اعزاز ذاتی آپ کو راے صاحب کا معزز خطاب مرحمت فرمایا - سکونت شاہ پور -

**نانک چند** - لالہ - گورنمنٹ ہند نے آپ کی حسن خدمات کے جلدو مین ۲۵ - مئی ۱۸۹۲ع کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو راے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا - آپ جھجر ضلع رہتک کے آنریری مجسٹریٹ بھی ہین - سکونت رہتک -

**غلام صادق خان** - صوبہ دار میجر - خان بہادر - آپ گورنمنٹ انڈیا کے محکمۂ فوجی مین ملازم ہین - اور فی الحال سرحدی جنگی پولس متعینہ کوہاٹ مین صوبہ دار میجری کے عہدہ پر مامور ہین - آپ کی جانبازانہ خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ ہند نے ۳۱ - دسمبر ۱۸۹۱ع کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو خان بہادر کے خطاب سے معزز وسرفراز کیا - سکونت کوہاٹ -

**فرید خان** - ارباب - خان بہادر - سرحد ہزارہ کی خدمات کے صلہ مین آپ کو یکم جنوری ۱۸۹۰ع کو خان صاحب کا خطاب اور یکم جنوری ۱۸۹۹ع کو خان بہادر کا خطاب عطا کیا گیا - سکونت ہزارہ -

**یوسف شاہ** - خواجہ - خان بہادر - ۳۱ - دسمبر ۱۸۹۸ع کو آپکی نمایان خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ ہند نے بطور اعزاز ذاتی کے خان بہادر کے خطاب سے سرفراز اور امرتسر کی انریری مجسٹریٹی کے اختیارات سے ممتاز کیا - سکونت امرتسر -



خانصاحب حاجی قلندر خان رئیس ڈیرہ اسمٰعیل خان



خان بہادر رب نواز خان رئیس ڈیرہ اسمٰعیل خان



رائے بہادر لالہ ہری چند رئیس ملتان



رائے بہادر ڈاکٹر جسونت رائے رئیس شاہ پور

**قلندر خان** - حاجی - خان صاحب - آپ مشہور قوم گنداپور سے تعلق رکھتے ہین جسکی جاگیر کے شمال مین علاقہ ٹانک مغرب مین کوہ سلیمان جنوب مغرب مین موضع درابن اور جنوب مشرق مین ڈیرۂ اسمٰعیل خان واقع ہے - یہ قوم ہمیشہ بہادری مین نامور اور گورنمنٹ انگریزی کی وفادار رہی ہے آپ نے مہم افغانستان کے وقت اونٹون کے بہم پہونچانے مین بہت بڑی مدد دی تھی جسکے صلہ مین علاوہ انعام کے حکام وقت نے خوشنودی مزاج کا پروانہ بھی عطا کیا - سنہ ۱۸۷۹ع کی وادی گومل کی بدنظمی کے رفع کرنے مین مدد دی اور سلیمان خیل یا دندون کی جنگ مین شریک ہوے سنہ ۱۸۸۱ع کی مردم شماری مین آپ سے بہت مدد ملی جسکے جلدو مین آپ کو تین ہزار روپیہ کا ایک خلعت عطا ہوا - محکمہ آبرسانی کی کمیشن کے آپ ایک مفید ممبر تھے - سنہ ۱۸۹۰ع کی فوجکشی شیرانی کے موقع پر آپ نے اپنی امکانی قوت سے گورنمنٹ کو اعانت پہونچائی - سنہ ۱۸۹۵-۹۶ع مین چیچک کے ٹیکہ کے رائج کرنے مین آپ نے خاص کوشش کی آپ کی پولٹیکل سرحدی خدمات پر گورنمنٹ ہند نے آپکا شکریہ ادا کیا - اسوقت آپ کی عمر اٹھاون برس کی ہے اور آپ اکیس ہزار بیگھہ کی زمینداری کے مالک ہین - ۳ جون سنہ ۱۸۹۹ع کو آپ کی خیرخواہانہ جانفشانیون کے صلہ مین گورنمنٹ نے خانصاحب کا خطاب عطا کیا - سکونت مدی تحصیل کلاچی - ضلع ڈیرۂ اسمٰعیل خان -

**محمد رب نواز خان** - خان بہادر - ولادت سنہ ۱۸۶۳ع - آپ کا تعلق قوم بیہ خیل سے ہے جسکی ملکیت مین سینتالیس مواضع کی جاگیر ہے - اس علاقہ مین تین وسیع اور آباد شہر واقع ہین - اسکی وسعت طولاً چوبیس میل اور عرضاً بارہ میل ہے - اسکی مالگزاری سابق مین چھبیس ہزار روپیہ سالانہ کی تھی مگر اب صرف تقریباً سولہ ہزار کی رہ گئی ہے - برٹش گورنمنٹ کے تسلط کے بعد اس خاندان کے ممبرون نے سلطنت

انگلشیہ کے ساتھ نہایت وفادارانہ اور خیر خواہانہ برتاؤ کیا ہے - آپ وزیریون - شیرانیون اور تخت سلیمان وغیرہ کی مہمات مین شریک ہوے اور اپنے ذاتی سوارون اور پیدل سپاہیون سے بھی وقت ضرورت امداد دی جسکے جلدو مین خلعت ہاے فاخرہ - جاگیرات - انعامی اسلحہ زرنقد اور مختلف اعزاز سے معزز و ممتاز ہوے - قوم میہ خیل آپ کو اپنا سرغنہ تصور کرتی ہے آپ کی وفادارانہ خدمات کے صلہ مین آپ کو گورنمنٹ انڈیا نے بطور ذاتی اعزاز کے ۲۰ - مئی ۱۸۹۶ء کو خان بہادر کا خطاب مرحمت فرمایا - سکونت ڈیرہ اسمٰعیل خان -



**ہری چند** - راے صاحب - راے بہادر - ولادت ۱۸۵۳ء - آپ کا تعلق کھتری خاندان سے ہے جسکا قدیمی مسکن پشاور تھا - مہاراجہ رنجیت سنگھ کی فتح لاہور کے زمانہ مین آپ کے دادا مہاراجہ کی سرکار مین کارداری کے عہدہ پر ممتاز تھے - اسکے بعد مختلف مناصب جلیلہ پر مامور رہکر آخر مین علاقہ گوجرانوالہ کے افسر اعلی مقرر ہوے تھے مگر گورنمنٹ برطانیہ کی فتوحات کے بعد ملازمت کو ناپسند کر کے آپنے زمینداری اور کرایہ مکانات اور داد و ستد کے کاروبار پر قناعت کی - راے ہری چند بہادر نے لاہور مین زبان فارسی و انگریزی کی تعلیم پائی - ۱۸۷۶ء مین مختاری کا امتحان پاس کیا اور ۱۸۷۷ء سے ملتان مین اس پیشہ کو شروع کیا - ۱۸۸۳ء مین امتحان وکالت مین کامیابی حاصل کی اور اسی سال لوکل سیلف گورنمنٹ کا عملدرآمد ہونیکے وقت آپ مینوسپل کمیٹی کے ممبر منتخب ہوے اور ۱۸۸۴ء سے ۱۸۸۵ء تک آپ نے مینوسپل بورڈ کے پریسیڈنٹ کے فرائض انجام دیے - اسکے بعد آپ وائس پریسیڈنٹ منتخب ہوتے رہے - ان ملکی خدمات کے جلدو مین ۱۸۹۲ء مین آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے گورنمنٹ انڈیا سے راے صاحب کا خطاب مرحمت ہوا اور ۱۸۹۳ء

مین پانچسو ایکڑ زمین ملی اور ۱۸۹۶ء مین راے بہادر کا خطاب حاصل ہوا ۱۸۹۷ء مین ڈائمنڈ جوبلی کے موقع پر اہل ہنود کی جانب سے جو ڈیپوٹیشن ولایت جانے کو تھا اُسمین آپکا انتخاب بھی ہوا مگر گورنمنٹ نے اس ڈیپوٹیشن کو شملہ مین مدعو کیا جسمین آپ بھی شریک ہوے - لاہور ہندو ڈائمنڈ جوبلی ٹکنیکل انسٹیٹیوٹ کمیٹی کے آپ وائس پریسیڈنٹ ہین آپ ہمیشہ سے ٹکنیکل تعلیم کے حامی اور صنعت وحرفت کے اسکول کے جاری کرنے کے مؤید ہین - چنانچہ ملتان مین آپ نے خود ایک اسکول قائم کیا تھا - لاہور اسپننگ کمپنی کے آپ ڈائرکٹر ہین اور لائل پور کے کارخانہ روئی وگزی کے آپ سب سے بڑے حصہ دار اور ڈائرکٹر ہین تھیاسوفیکل سوسائٹی کے آپ پریسیڈنٹ بھی ہین - آپ ملتان بار کے ایک ممتاز ممبر تھے مگر ۱۸۹۷ء سے آپنے وکالت کا کام کم کردیا ہے - فی الحال آپ کو امور رفاہ ملکی کی جانب زیادہ توجہ ہے آپ مشہور تیرتھ گاہون مین ہر سال مذہبی رسوم ادا کرنے کو جایا کرتے ہین سکونت ملتان

جسونت راے - راے بہادر - آپ ضلع شاہ پور صوبۂ پنجاب کے ایک ممتاز خاندان برہمن سے تعلق رکھتے ہین - آپ کا آبائی پیشہ حکمت تھا پہلے آپنے مصرانی طب پڑھنا شروع کی اُسکے بعد آپ کو انگریزی کا شوق ہوا اور ہائی اسکول لاہور مین کچھ عرصہ تک آپ نے تعلیم حاصل کی - ۱۸۶۲ء مین آپ میڈیکل کالج لاہور مین داخل ہوے اور ۱۸۶۷ء مین آپ نے امتحان ڈاکٹری پاس کیا اور اسسٹنٹ سرجن مقرر ہوے - آپ نے پنجاب کے مختلف اضلاع مین تیس سال تک نہایت قابلیت کے ساتھ اپنا کار منصبی انجام دیا اور بارہا قائم مقام سول سرجن مقرر ہوے - ۱۸۸۷ء مین آپ کو ملکہ معظمہ قیصرہ ہند کی جوبلی مین راے بہادر کا خطاب عطا ہوا - ستمبر ۱۸۹۸ء مین آپ ملازمت سے دستکش ہوے اور گورنمنٹ

سے آپکی پنشن مقرر ہوئی - آپ کو ضلع ملتان مین کچھ جائداد عطا ہوئی ہے اور آپنے اب یہان سکونت اختیار کرلی ہے - سکونت ملتان -

دتا مل - لالہ - ڈاکٹر - رائے صاحب - آپ کنارہ کش اسسٹنٹ سرجن پنجاب ہین - آپ کی طبی خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے یکم جنوری ۱۸۹۸ع کو رائے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا - سکونت شاہ پور -

کرم چند - لالہ - رائے صاحب - آپنے بطور اکسٹرا جوڈیشل اسسٹنٹ کمشنر کے گورنمنٹ انڈیا کی خدمات انجام دین جسکے جلدو مین گورنمنٹ نے ۱۶ فروری ۱۸۸۷ع کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو رائے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا - سکونت گرداس پور -

ارجن سنگھ - سردار بہادر - ولادت ۱۸۴۵ع - آپ اپنے والد سردار جوالا سنگھ کے انتقال کے بعد ۱۸۵۲ع مین وارث ہوے - سردار کا خطاب موروثی ہے اور سردار بہادر کا خطاب یکم جنوری ۱۸۹۴ع کو بطور ذاتی اعزاز کے عطا کیا گیا - آپ کا تعلق چاہل جاٹ خاندان سے ہے - اُسکے بانی کتھا سنگھ بھنگی سردارون کے ملازم تھے انھون نے ۱۷۶۴ع مین لاہور پر قبضہ کرلیا تھا - ان کے بیٹے کرم سنگھ نے بھنگی سردارون کی قوت کے انحطاط کے بعد مہاراجہ رنجیت سنگھ کی ملازمت اختیار کرلی جہان آخر مین یہ ایک نہایت زبردست سردار ہوگئے - یہ سرحد ملک یوسف زئی پر جنگ مقام ٹھیری مین مارے گئے - اور اُن کے خلف اکبر سردار گورمکھ سنگھ نے

کوہاٹ مین وباے ہیضہ سے انتقال کیا چونکہ سردار حال کے والد سردار جوالا سنگھ اُسوقت صرف چار برس کے تھے لہذا مہاراجہ رنجیت سنگھ نے اس خاندان کی بہت سی جاگیرین ضبط کرلین۔ سکونت امرتسر۔

ساگر چند۔ لالہ۔ راے بہادر۔ خطاب مذکور ذاتی ہے یکم جنوری ۱۸۹۶ء کو مرحمت ہوا تھا۔ سکونت راولپنڈی۔

عالم شاہ۔ سید۔ خان بہادر۔ جناب ملکہ معظمہ کے جشن جوبلی کے موقع پر ۱۶۔ فروری ۱۸۸۷ء کو خطاب خان بہادر عطا کیا گیا۔ سکونت لاہور۔

پرتاب سنگھ۔ سردار۔ سردار بہادر۔ ولادت ۱۸۴۶ء۔ سردار کا خطاب موروثی ہے آپ فتح آباد۔ اور پھیرووال واقع بیاس کے کھتری خاندان سے ہین جنکے مورث لالہ جسونت راے تھے۔ اُن کے پوتے سردار گوردت سنگھ نے گذشتہ صدی مین میانمیر کو بزور شمشیر حاصل کیا۔ ۱۷۶۱ء مین اُنکے مرنے کے بعد اُنکے بیٹے سردار ڈال سنگھ وارث ریاست ہوے۔ ہرچند اُن کے خلف اکبر اور سردار پرتاب سنگھ کے والد سردار دیوان سنگھ زندہ اور موجود تھے مگر اُنکے فرزند ثانی کے جانشین سردار رام سنگھ علاقہ اونہ ضلع ہوشیارپور کی جاگیرون پر قابض ہوگئے اور اُن کے تیسرے بیٹے سردار کھڑگ سنگھ لاولد فوت ہوے۔ سردار دیوان سنگھ موصوف نے فیروزشہر کی جنگ ۱۸۴۵ء مین قیمتی خدمات انجام دیے اور میدان کارزار مین اُسی طرح بذات خود موجود رہے جس طرح غدر ۱۸۵۷ء کے موقعون پر سرگرمانہ شرکت کی۔ ان خدمات کے جلدو مین اس خاندان کو چند حقوق معاف ہوے۔ آپ کو ۲۲ جون

۱۸۹۷ء کو سردار بہادر کا خطاب مرحمت کیا گیا۔ سکونت۔ میان پور انبالہ۔

**محمد عثمان خان**۔ خان بہادر۔ بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو ۹۔ مارچ ۱۸۹۱ء کو خطاب خان بہادر عطا ہوا۔ سکونت۔ کوہاٹ۔

**رادھا کرشن**۔ لالہ۔ راے بہادر۔ یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو آپ خطاب مذکور سے ممتاز و مشرف ہوے۔ سکونت۔ شاہ پور۔

**محمد انعام علی شیخ**۔ بی اے۔ خان بہادر۔ ولادت ۱۔ مارچ ۱۸۶۳ء آپ لاہور کے ایک معزز اور مشہور خاندان شیخ قانونگویان سے تعلق رکھتے ہین جسکے اسلاف چوپڑے کھتری تھے۔ اس خاندان کے مورث اعلیٰ رانا بلب راؤ نے زمانہ سلطنت مغلیہ مین مذہب اسلام قبول کیا تھا اور اپنا نام شیخ رحمت اللہ رکھا۔ اُنکے پرپوتے سکھون کے عہد حکومت مین جنکا نام شیخ نثار علی تھا افواج خالصہ کے بخشی تن تھے۔ اُنھون نے شیخ بدربخش کے خاندان مین اپنی شادی کی جو مہاراجہ رنجیت سنگھ کے مصاحب خاص اور نواب اخلاص خان والی اُجین کی اولاد مین تھے۔ شیخ نیاز علی کے خلف اکبر شیخ ولایت علی اپنی شریف النفسی کی وجہ سے نہایت ہردلعزیز تھے۔ اُنکے فرزند اکبر مولوی شیخ محمد انعام علی نے سترہ برس کی عمر مین ۱۸۸۰ء مین امتحان انٹرنس نہایت کامیابی کے ساتھ پاس کیا اور کل طلباے پنجاب مین اعلی رہے اور اول درجہ کا وظیفہ حاصل کیا۔ ۱۸۸۴ء مین بی اے کی ڈگری پائی اور فارسی اور عربی مین خاص لیاقت رکھنے کے لحاظ سے یونیورسٹی نے طلائی تمغہ دیا۔ اور پنجاب یونیورسٹی کے مکلوڈ عربک فیلو مقرر ہوے۔ آپ لاہور کے مسلمانون مین پہلے گریجوئٹ ہین۔

۱۸۸۷ء مین آپ کو گورنمنٹ کالج لاہور کی اسسٹنٹ پروفیسری کا عہدہ ملا۔ مکلوڈ عربک فیلوشپ سے قطع تعلق کرتے وقت سنڈیکیٹ اور سینٹ نے آپ کے اُن قابل قدر مساعی کا شکریہ ادا کیا جو آپنے یونیورسٹی اور اورنٹیل کالج کے لیے کیے تھے۔ پنجاب یونیورسٹی کے بی۔ او۔ ایل کے طلبا کے واسطے آپ نے علم الارواح کے متعلق دو کتابین علم النفس والقوی اور مخزن الحکمت زبان اُردو مین تصنیف کین۔ اکسٹرا اسٹنٹ کمشنری کا امتحان مقابلہ پاس کرنے کے قبل ہی آپ سٹیٹوٹری سول سروس کے لیے نامزد ہو چکے تھے۔ ۱۸۹۱ء مین آپ مستقل اسٹنٹ کمشنر ہوے جس پر شمالی مغربی سرحد پنجاب کے مختلف مقامات مین آپ پانچ برس تک مامور رہے آپنے زبان پشتو کا بھی اعلی امتحان پاس کیا اور آپ کی سب ڈویژنل افسری بھکر کے زمانہ مین آپ سے کھجوری کچھ اور وزیرستان کی جنگون مین ٹرانسپورٹ کے متعلق بہت کچھ مدد ملی۔ اسکے بعد آپ ضلع جھلم کے ڈسٹرکٹ جج اور مینوسپل بورڈ کے پریسیڈنٹ مقرر ہوے جہان دریاے جھلم کے ساحل پر آپ نے ڈائمنڈ جوبلی گھاٹ تعمیر کرایا اور اپنی جیب خاص سے ایک معقول رقم عطا کی۔ خانقاہ چوہیہ سیدن شاہ کی سجادہ نشینی کے مقدمہ مین آپ نے جس بیدار مغزی سے فیصلہ کیا اُس نے آپ کی وقعت اور ہر دلعزیزی کو اور بڑھا دیا۔ ۱۸۹۷ء کی قحط سالی مین آپ نے بڑی جانفشانی سے قحط زدون کی امداد کی اور خود بھی چندہ دیا۔ اسکے بعد آپ مظفرگڈھ کے ڈپٹی کمشنری کے معزز عہدہ پر دو برس تک مامور رہے پھر سیالکوٹ کے ڈویژنل و سشن جج مقرر ہوے۔ ۶۔ نومبر ۱۹۰۱ء کو اسی عہدہ پر ملتان کو تبدیلی ہوئی اور ۹۔ نومبر ۱۹۰۱ء کو قابلانہ خدمات اور وفاداری کے صلہ مین خان بہادر کے خطاب سے معزز و ممتاز ہوے۔ آپ انجمن اسلامیہ پنجاب۔ حمایت اسلام۔ انجمن نعمانیہ۔ پنجاب پبلک لائبریری اور پنجاب ایسوسی ایشن کے لائف ممبر اور پنجاب یونیورسٹی کے فیلو ہین۔ آپ نے اپنے ملک کے مستحق طلبا کے

لیے انعام اور وظائف بھی مقرر کیے ہین - آپ برٹش گورنمنٹ کے نہایت پرجوش خیرخواہ ہین - آپ کے تین صاحبزادہ ہین - شیخ محمد اقبال علی ولایت مین ٹدیکل سائنس کی تعلیم حاصل کر رہے ہین - محمد احسان علی - محمد اکرام علی ابھی چھوٹے ہین سکونت لاہور پنجاب -

محمد حسین خان - خان بہادر - بطور اسسٹنٹ سرجن کے محکمہ جات طبی و فوجی مین عمدہ خدمات کے صلہ مین آپ کو یکم جنوری ۱۸۸۶ء کو خطاب خان بہادر عطا کیا گیا - سکونت - لاہور -

پرمانند - بخشی - راے بہادر - یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو آپ کو خطاب راے بہادر عطا ہوا - سکونت سگری -

نانک بخش - لالہ - راے بہادر - ولادت ۱۸۳۶ء - آپ ریاست پٹیالہ کے معتمد ہین - یکم جنوری ۱۸۹۷ء کو آپ کو خطاب راے بہادر عطا ہوا - سکونت پٹیالہ -

گورسہاے مل - لالہ - راے بہادر - آپ کو یکم جنوری ۱۸۹۰ء کو راے بہادر کا خطاب مرحمت ہوا - سکونت دہلی -

گنگارام - منشی - راے بہادر - ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو خطاب مذکور سے آپ ممتاز و مشرف ہوے - قبل ازین آپ پنجاب مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر تھے سکونت گجرات -



خانصاحب سید سردار شاہ گیلانی رئیس لاہور خانصاحب مہتاب شاہ رئیس جھنگ



خانصاحب صوبہ دار میجر محمد اکبر خان رئیس ڈیرہ اسمٰعیل خان



خانصاحب چودھری غلام رسول رئیس سیالکوٹ

سردار شاہ - گیلانی - سید - خان صاحب - آپ کے مورث اعلی سید پیر عبد القادر گیلانی الملقب بہ قدوۃ العارفین وکیمیا نظر محمد شاہ شہنشاہ دہلی کے عہد مین اپنے والد سید ابراہیم گیلانی کے ہمراہ بغداد سے وارد دہلی ہوے - اُنکے ورع و اتقا کی وجہ سے سلاطین افغانستان اور امراے ہندوستان اُنکے سلسلۂ بیعت مین شامل ہوے چنانچہ مغلیہ اور افغانیہ خاندان شاہی کی اسناد اور جاگیرات اس خاندان کے پاس ابتک موجود ہین اور سرحد پنجاب وافغانستان وسندھ وغیرہ مین اکثر امرا اور رؤسا اب بھی اس خاندان کے مرید پائے جاتے ہین آخر عمر مین سید عبد القادر صاحب نے دہلی اور لاہور کی سکونت ترک کر کے پیرکوٹ ضلع جھنگ کو اپنا مستقر قرار دیا اور وہین انتقال کیا جہان اُنکا ایک عالیشان مقبرہ اب تک مرجع خاص وعام اور مقبول زیارت گاہ ہے - سید صاحب کی وفات کے بعد سکھون کے عہد مین خاندانی جاگیر کا بہت بڑا حصہ ضبط ہوگیا اور اب کسی قدر اضلاع جھنگ - ملتان وسیالکوٹ مین باقی ہے جسپر اہل خاندان قابض ہین - آپنے ابتداءً تحصیل علوم عربی وفارسی کے بعد انگریزی تعلیم حاصل کی اور اپریل سنہ ۱۸۸۴ء مین وٹرنیری کالج لاہور مین داخل ہوئے - زمانۂ طالبعلمی مین آپ اپنے ہمدرس طلبہ مین فائق اور اپنے مدرسین کی نظر مین لائق رہے - امتحان مین کامیابی حاصل کر کے آپ اُسی اسکول کے مدرس مقرر ہوئے آپکی اُردو تصانیف جو علم طب وجراحی وتشریح حیوانات کے بارہ مین ہین تمام وٹرنیری اسکولون اور کالجون مین متداول ہین آپنے ان تصنیفات کے صلہ مین گورنمنٹ سے بارہا نقد انعامات حاصل کیے ہین - فی الحال آپ وٹرنیری کالج لاہور کی پروفیسری کے عہدہ پر مامور ہین - آپکی قیمتی خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انڈیا نے آپکو سنہ ۱۹۰۲ء مین خانصاحب کے خطاب سے ممتاز کیا - خان صاحب سید مہتاب شاہ پروفیسر وٹرنیری کالج لاہور آپ کے حقیقی بھائی ہین - سکونت لاہور -

**مہتاب شاہ** - گیلانی - سید - خان صاحب - آپ خان صاحب سید سردار شاہ گیلانی پروفیسر وٹرنیری کالج لاہور کے برادر حقیقی ہین - مثل آپ کے بھائی کے آپ کی بھی تعلیم وتربیت ہوئی - آپ بھی وٹرنیری کالج لاہور مین پروفیسر علم طب حیوانات اور صاحب تصانیف ہین جسکے جلدو اور اظہار قدر دانی مین گورنمنٹ عالیہ برطانیہ نے آپکو یکم جنوری ۱۸۹۷ء کو خان صاحب کے خطاب سے مخاطب کیا اور آپ کے بھائی پیرکوٹ ضلع جھنگ کے رئیس ہین - سکونت لاہور -

**محمد اکبر خان** - صوبہ دار میجر - خان صاحب - ولادت ۱۲۸۳ھ ہجری - آپکا خاندانی تعلق اہل گنڈاپور سے ہے جو ضلع ڈیرہ اسمعیل خان مین ایک ممتاز حیثیت رکھتے ہین - آپ سردار محمد حیات خان رئیس کلاچی ضلع ڈیرہ اسمعیل خان کے فرزند ہین - ابتدائی تعلیم سے فراغ حاصل کرنے کے بعد ۱۸۹۱ء مین آپنے دولت انگلشیہ کی ملازمت اختیار کی اور نائب تحصیلدار مقرر ہوے اس دس برس کی قلیل مدت مین آپ نے اپنے حُسن خدمات کی وجہ سے اپنے افسرون اور گورنمنٹ سے تمغہ جات وخلاع فاخرہ حاصل کیے اور ۱۹۰۲ء مین گورنمنٹ نے آپ کی جانفشانہ خدمات کے جلدو مین بطور ذاتی اعزاز کے خانصاحب کے خطاب سے آپ کو معزز ومفتخر کیا - فی الحال آپ سرحدی فوجی پولس مین صوبہ دار میجری کے عہدہ پر ممتاز ہین - سکونت ڈیرہ اسمعیل خان -

**غلام رسول خان** - چودھری - خان صاحب - قصبۂ پھگواڑہ آپکے مورث اعلی قوم جاٹ گوت بسرا کا بنا کردہ ہے - اس تمام علاقہ کی حکومت اس خاندان مین تھی - اکبر بادشاہ کے عہد مین آپ کے بزرگ روپ چند کو خطاب "راے" عطا ہوا - راے روپ چند مہر مٹھا گوت دھاری وال کے داماد تھے جنکی لڑکی کا ناتا اکبر شاہ نے کیا تھا اور نگ زیب

کے زمانہ مین راے امیر چند جو روپ چند کی اولاد مین تھے مسلمان ہوگئے اور اُن کا نام امیر خان مشہور ہوا - مہاراجہ رنجیت سنگھ صاحب کے زمانہ مین چودھری صوبہ خان جو امیر خان کی اولاد مین تھے دربار کے ایک رکن رکین سمجھے جاتے تھے - اُنھون نے اپنے علاقہ کی آمدنی کو بہت بڑی ترقی دی تھی اور میر خان پور ایک گانون اپنے نام سے آباد کیا تھا جو اب کالی مشہور ہے - اُنکے کارہاے نمایان مشہور و معروف ہین - فتح پنجاب کے وقت اُنھون نے رسدرسانی مین برٹش گورنمنٹ کو مدد دی اور غدر ۱۸۵۷ء مین وہ مع اپنے فرزند چودھری نوتنجان کے چھاؤنی سیالکوٹ مین مفسدون کی گرفتاری مین مصروف تھے - چودھری نوتنجان اپنے والد کے جانشین ہوے - اُنکی سرکاری خدمات بھی نہایت قابل قدر تھین آپ چودھری نوبت خان کے فرزند ہین آپ کے والد نے اپنے زمانۂ حیات ہی مین آپ کو اپنا جانشین مقرر کیا تھا گورنمنٹ نے آپ کو ۱۸۹۵ء مین اختیارات دیوانی و فوجداری درجۂ سوم عطا فرمائے - اُسکے بعد آپکو اختیارات درجۂ دوم حاصل ہوے اور خطاب خان صاحب مرحمت ہوا - علاوہ برین آپ سب رجسٹرار بھی ہین - آپ لوکل بورڈ و ڈسٹرکٹ بورڈ کے ممبر بھی ہین اور ذیلداری کی عزت بھی آپ کو حاصل ہے - آپ کے پانچ صاحبزادے ہین بڑے بیٹے فیض علی خان ذیلداری کا کام انجام دیتے ہین باقی ابھی زیر تعلیم ہین - سکونت کالی ضلع سیالکوٹ -

**عبدالغفور خان** - خان بہادر - ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو آپکو خطاب خان بہادر عطا ہوا - سکونت ٹیری - کوہاٹ -

**رحیم شاہ** - میان - کاکاخیل - خان بہادر - ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو آپکو خطاب خان بہادر عطا ہوا - سکونت پشاور -

**غلام احمد۔ قریش۔ مرزا۔ سی۔ آئی۔ ای۔** آپ مرزا غلام محمد کے بیٹے ہین جو سٹر مکناٹن صاحب کے ہمراہ ۱۸۴۰ع کی جنگ کابل مین ابتدا سے انتہا تک شریک رہے۔ ۱۸۵۲ع مین جب پشاور کی کمشنری قائم ہوئی تو کرنیل میکسن صاحب نے گذشتہ تعارف کی بنا پر آپ کو طلب کرکے ناظر مقرر کیا۔ اُسکے بعد ۱۸۵۶ع مین گورنمنٹ نے آپکو اپنا معتمد علیہ سمجھکر اُس عہدنامہ پر جو جان لارنس چیف کمشنر اور سردار غلام حیدر خان خلف امیر دوست محمد خان کے مابین موکد ہوا تھا ثبت دستخط کے لیے قندھار روانہ کیا۔ اس کام کو آپنے نہایت حُسن لیاقت سے انجام دیا اور اُسکے بعد آپ سپرنٹنڈنٹ دفتر مقرر ہوے۔ ۱۸۷۲ع مین آپ سیستان کی سفارت مین شریک ہوے۔ اُسکی انجام دہی کے بعد حسب الحکم گورنمنٹ طہران سے کاسپین روس اور بلجیم ہوتے ہوے لندن گئے۔ لندن سے واپس آنے پر آپ عہدۂ اکسٹرا اسسٹنٹی پر ممتاز ہوے۔ ۱۸۷۵-۷۶ع مین جب پرنس آف ویلز جواب قیصر ہند ہین لاہور مین تشریف لائے تو آپ نے اُنکے ملاحظہ مین افغانستان اور ایران کی اشیا پیش کین اور محتشم الیہ نے بغرض اظہار خوشنودی آپ کو ایک انگشتری مرحمت فرمائی۔ ۱۸۸۲ع مین بصلۂ حسن خدمات آپکو خطاب سی۔ آئی۔ ای مرحمت ہوا اور علاوہ معمولی تنخواہ کے سو روپیہ ماہانہ کا الاونس مقرر ہوا۔ سرحدی کمیشن کی خدمات کے صلہ مین آپکو آٹھ سو روپیہ سالانہ کا ایک انعام بھی عطا ہوا۔ فی الحال آپکو چار ہزار روپیہ سالانہ پنشن ملتی ہے۔ سکونت پشاور۔

---

**محمد اسلم خان۔ قاضی۔ سی۔ ایم۔ جی۔** ولادت ۱۸۵۸ع۔ آپ قاضی خیل پشاور کے خاندان مین ہین جو دولت زئی کی شاخ یوسف زئی افغان ہین۔ سلطان محمود غزنوی کے وقت مین یوسف زئی قندھار سے پشاور مین آئے اور یہین سکونت اختیار کی۔ اُسوقت مدو خان اُنکا سردار تھا۔ آخر الذکر افغان سردار کی دسوین پشت مین محمد غوث خان تھے جنھون نے احمد شاہ درانی کی ملازمت اختیار کی تھی اور ہندوستان کے حملہ کے وقت

ہمراہ رکاب تھے - غوث خان عالم متبحر تھے - علوم منطق وغیرہ مین بہت سی کتابین اُنکی تصنیفات سے ہین - آپ کے دادا کا نام قاضی محمد حسن خان تھا جو محمد غوث خان کے پوتے تھے - قاضی محمد حسن خان شاہ شجاع الملک کے وزیر تھے - قاضی ملا محمد خان قاضی محمد حسن خان کے چھوٹے بیٹے اور آپکے والد ماجد تھے - آپ ۱۸۶۲ء مین اسسٹنٹ کمشنر مقرر ہوے اور چند سال تک میرمنشی کی حیثیت سے بھی کام کرتے رہے - سرویسٹ رجوے کی سرحدی کمیشن کے آپ ممبر بھی تھے اور اُسوقت آپ نے جو نمایان خدمات انجام دی تھین اُنکے صلہ مین آپ کو ۱۶ - فروری ۱۸۸۸ء کو سی - ایم - جی کا خطاب عطا ہوا - سکونت جہلم -

ٹھاکرداس - پونجابی کھتری - (واسون) - راے بہادر - ولادت ۱۸۵۷ء - فیروزشاہ کے زمانہ مین آپ کے آباواجداد ملتان کے قریب رہتے تھے اُس کے بعد اُنھون نے بھیرامیانی مین سکونت اختیار کی - وہان سے مقام پنڈدادن خان مین آئے - آپ کے خاندان کے آخری بزرگ دیوان جیبت راے اسلامی سلطنت کے آخر اور سکھون کی سلطنت کے ابتدا مین نہایت اعلیٰ عہدہ پر ممتاز تھے - آپکے والد سکھون کے زمانہ مین پنجاب کے داروغۂ ٹکسال تھے مگر جب برٹش گورنمنٹ نے پنجاب پر قبضہ کرلیا تو انکو ضلع شاہپور مین نمک کے محکمہ مین روزنامہ نویسی کا عہدہ دیا گیا - آپ کی ابتدائی تعلیم پنڈدادن خان کے فارسی اسکول اور ضلع اسکول شاہپور مین ہوئی - ۱۸۶۷ء مین آپ لاہور ہائی اسکول مین داخل ہوے - یکم اکتوبر ۱۸۶۸ء مین آپنے امتحان مقابلہ پاس کرنے کے بعد لاہور میڈیکل کالج مین پڑھنا شروع کیا - ۱۸۷۳ء مین آپ نے ایل - ایم - ایس کا آخری امتحان پاس کیا اور فیٹو ہاسپٹل لاہور کے رزیڈنٹ ہاوس سرجن مقرر ہوے - ۱۸۷۴ء مین سول سرجن کے عہدہ کے واسطے آپ کی سفارش کی گئی - ۱۸۷۵ء مین آپ سونی پت

ضلع دہلی مین ایک نئی ڈسپنسری دواخانہ کھولنے کے واسطے منتخب ہوے ۔یہان گورنمنٹ
نے آپ کی خدمات کا اعتراف کیا اور سرجن جنرل نے آپ کا شکریہ ادا کیا ۔ سونی پت
اور اُسکے نواح مین چیچک کے ٹیکہ کی ترویج اور اُسکے مقبول عام بنانے مین بھی آپ نے
بہت بڑی مدد کی جسکے جلد وین سپرنٹنڈنٹ جنرل ٹیکہ نے آپ کی تعریف کی تھی ۔ ۱۸۶۶ء مین
آپکو پشاور سول اسپتال کا چارج دیا گیا ۔ ۱۳۔ فروری ۱۸۷۶ء مین لفٹنٹ گورنر پنجاب نے پشاور
اسپتال کا معائنہ کرکے آپ کے حسن انتظام پر خوشنودی ظاہر کی ۔ ۱۸۷۹ء مین آپ کی
حُسن خدمات کے جلد وین آپ کو پچاس روپیہ ماہوار کا الاونس ملا ۔ اور جب علی مسجد
فتح ہوئی تو اسیران جنگ مین چار سو افغانی معالجہ کے لیئے آپ کے سپرد کیئے گئے مئی
۱۸۸۱ء مین آپ کو رائے بہادر کا خطاب عطا ہوا ۔ اواخر ۱۸۸۲ء مین کثرت کار منصبی
کے سبب سے آپ کی صحت خراب ہوگئی اور آپ نے پشاور سے اپنا تبادلہ کرا لیا اور
۳۰۔ نومبر ۱۸۸۲ء کو ہوشیارپور سول اسپتال کا چارج لیا ۔ اگست ۱۸۸۳ء مین آپ سول سرجن
جھنگ کے قائم مقام مقرر ہوے ۔ اس اثنار مین بھی آپ کی نسبت حکام بالا نے اعلیٰ درجہ
کی رائین ظاہر کین ۔ مارچ ۱۸۸۴ء مین آپ پنڈدادن خان مین بھیجے گئے جہان
علاوہ اپنے کار منصبی کے آپنے ارجل خان اور سلطان محمد خان کے مابین جولاو اجرگون
کے سرغنہ تھے صلح کرائی ۔ دسمبر ۱۸۸۴ء مین آپ کا فیروزپور مین تبادلہ ہوگیا یہان آپ پندرہ
سال تک رہے اور اکثر سول سرجن سپرنٹنڈنٹ جیل اور ریلوے مڈیکل آفیسر کا کام کرتے
رہے ۔ ۱۸۸۷ء مین آپ درجہ اول کے اسسٹنٹ سرجن ہوے ۔ نومبر ۱۸۹۹ء مین
آپ سول سرجن مظفر گڈھ کے قائم مقام ہوے ۔ ۲۲۔ مئی ۱۹۰۰ء کو آپ راولپنڈی کے
سول اسپتال مین مقرر ہوے اور ابتک وہین ہین ۔ کچھ اراضیات اور دیہات بھی ضلع
جھلم مین آپکو وراثتاً ملے ہین ۔ آپکے چار صاحبزادے ہین جنکے نام حسب ذیل ہین (۱) سرام
(۲) چنی لال (۳) جگناتھ (۴) دینا ناتھ ۔ سکونت پنڈدادن خان ۔

**جگت سنگھ** - سردار بہادر - سی - آئی - ای - ولادت ۱۸۳۵ء - یہ خاندان قوم باجوہ سورج بنسی راجپوت ہے - اس خاندان کے مورث اعلیٰ سردار خوشحال سنگھ تھے - اُنکے بیٹے سردار گلاب سنگھ مہاراجہ رنجیت سنگھ کے توپ خانہ کے جمعدار تھے - سردار گلاب سنگھ کے چھوٹے بھائی سردار دولا سنگھ کو بھی رسالداری کا عہدہ حاصل تھا - یہ ہمیشہ افغانی سرحد پر متعین رہے - امیر دوست محمد خان کی لڑائی مین بہت سے زخم کاری کھانے کے بعد اُنکو ملازمت سے کنارہ کشی کرنا پڑی - گورنمنٹ انگلشیہ نے اُنکی خدمات کے جلدو مین اُنکو ایک جاگیر عطا کی جو تاحیات اُنکو ملتی رہی - سردار دولا سنگھ کے چھ بیٹے تھے جنمین سب سے بڑے بیٹے سردار جیون سنگھ ایک نامور اور دلاور سردار تھے - انکو پہلے مہاراجہ کھڑگ سنگھ کی فوج مین ایک چھوٹی سی کمان دی گئی اُسکے بعد وہ شیردل پلٹن کے اجیٹن (ایڈجوٹنٹ) مقرر ہوے - چند روز کے بعد وہ اس پلٹن کے کمانیر ہوگئے اور ایک گانون جسکی آمدنی تین سو روپیہ سالانہ ہے جاگیر مین ملا - الحاق پنجاب کے وقت گورنمنٹ انگلشیہ نے شیردل پلٹن کو اپنے تحت مین لے لیا - اور سردار جیون سنگھ کو کرنل کا خطاب دیا اور تین سو روپیہ ماہوار تنخواہ مقرر کی - سردار جیون سنگھ ایک اتفاقی واقعہ مین دو بدمست شرابی گورون کے ہاتھ سے مقتول ہوے اور اُنکے انتقال پر گورنر جنرل نے اپنا افسوس ظاہر کیا اور تین سو روپیہ ماہانہ بدستور اُنکے وارثون کے نام قائم رکھا - علاوہ اسکے دو ہزار روپیہ سالانہ اُنکے اہل خاندان کی پرورش کے لیئے مقرر فرمایا - سردار جیون سنگھ کے اور سب بھائی بھی مختلف فوجی عہدون پر ممتاز تھے جنمین اُنھون نے نمایان خدمات انجام دین - آپ سردار موصوف کے چھوٹے بیٹے ہین - اپنے بڑے بھائی سردار بسنت سنگھ اور والد بزرگوار کی طرح آپ بھی ہمیشہ سرکار برطانیہ کی خیرخواہی مین مصروف و منہمک رہتے ہین - گورنمنٹ انگلشیہ نے آپ کی پرورش کے لیئے خاطرخواہ پنشن مقرر کردی ہے - غدر ۱۸۵۷ء کے زمانہ مین سرجان لارنس صاحب کے ارشاد کے بموجب آپ نے ایک سو بیس آدمی

فراہم کیئے اور اُنتیسوین پنجاب پلٹن کی صوبہ داری پر مامور ہوے۔ اُسی سال مین آپ صوبہ دار میجر ہو گئے۔ جسکے فرایض کو آپ نے ۱۸۸۲ء تک باحسن وجوہ انجام دیا۔ اب ۱۸۸۲ء سے پنشن یاب ہو کر خانہ نشین ہین۔ آپ جنگ ہاے بھوٹان و افغانستان مین شریک تھے۔ ان کارہاے نمایان کے صلہ مین ۲۔ دسمبر ۱۸۸۰ء کو آرڈر آف میرٹ آرڈر آف برٹش انڈیا کا تمغہ آپکو مرحمت ہوا۔ آپ آنریری مجسٹریٹ۔ سول جج۔ پریزیڈنٹ کمیٹی کلال والہ و لوکل بورڈ پسرور و پریزیڈنٹ ڈسٹرکٹ بورڈ ضلع سیالکوٹ ہین۔ آپ سردار بہادر ہین اور یکم جنوری ۱۸۹۳ء کو خطاب سی۔ آئی۔ ای عطا ہوا تھا۔ آپ کے پانچ صاحبزادے ہین۔ بڑے بیٹے پرتاب سنگھ فوجی کمیشن یافتہ ہین جنکو کثرت کاروبار خانگی کی ضرورت سے مستعفی ہونا پڑا۔ دوسرے صاحبزادے اوتار سنگھ ایچیسن چیفز کالج لاہور مین تعلیم پاتے ہین۔ اوپار سنگھ اور پیار سنگھ ہائی اسکول مین پڑھتے ہین۔ سب سے چھوٹے بیٹے داتار سنگھ ابھی خردسال ہین۔ سکونت کلال والہ تحصیل پسرور ضلع سیالکوٹ۔

**عبدالرؤف خان**۔ ارباب۔ صوبہ دار میجر۔ خان بہادر۔ سرحدی فوجی پولس مین نمایان خدمات انجام دینے کے جلدو مین آپ خطاب خان بہادر سے ممتاز و مشرف ہوے۔ سکونت پشاور۔

**دلباغ راے**۔ لالہ۔ راے بہادر۔ ۲۵۔ مئی ۱۸۹۸ء کو خطاب راے بہادر آپکو مرحمت ہوا آپ سابق مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر تھے۔ سکونت گجرات۔

**کالی پرسنو راے**۔ بابو۔ راے بہادر۔ ایم۔ اے۔ بی۔ ایل۔ ۲۱ مئی ۱۸۹۸ء کو راے بہادر کا خطاب آپ کو عطا ہوا۔ سکونت لاہور۔



رائے بہادر گھبیل سنگھ رئیس سیالکوٹ



خان بہادر منشی الٰہ بخش رئیس لاہور



خان بہادر سید سکندر شاہ رئیس کوہاٹ



خان صاحب مظفر خان رئیس لکی ال مروات

بجھیل سنگھ - سردار - راے بہادر - آپ سندھو جاٹ ہین - آپ کے اجداد شاہان چغتائیہ کے زمانہ مین وڈالہ کے مضافات مین چوراسی مواضع کے مالک تھے اور شہنشاہ اکبر نے بھی آپ کے ایک بزرگ مسمی چودھری گوردتا مل کی ملکیت کو بحال رکھا - اُنکے پوتے مہتاب راے بتیس سال کی عمر مین سنگھون کے مذہب مین داخل ہوے اور سردار مہتاب سنگھ کے نام سے موسوم ہوے - اُنکے دو بیٹون سردار شام سنگھ اور سردار ندھان سنگھ نے تعلقۂ وڈالہ کو باہم تقسیم کرلیا - اِنسے مہاراجہ رنجیت سنگھ والی لاہور سے قرابت بعیدہ بھی تھی مگر تعلقات اتحاد ریاستہاے مالوہ اور مہاراجہ پٹیالہ سے قائم تھے اور مہاراجہ رنجیت سنگھ سے کئی جنگین بھی واقع ہوئین جنمین آپ کے بزرگ فتحیاب ہوے لیکن بالآخر مہاراجہ صاحب نے پورا علاقہ ضبط کرلیا - صرف کسیقدر جاگیر بقدر گزارہ دیدی - چنانچہ آپ کے چچا سردار کشن سنگھ وہ گزارہ پاتے تھے مگر اب اُسکے عوض مین زر نقد ملتا ہے - یکم جون ۱۸۵۷ء کو آپ نے ملازمت انگریزی اختیار کی اور پہلے ہی صوبہ دار ہوکر بھرتی ہوے - یکم جون ۱۸۵۸ء کو رسالداری پر ترقی کرکے صوبۂ اودھ کو بھیجے گئے جہان چند جنگون مین شریک ہوکر صلہ مین تمغۂ اودھ حاصل کیا - اسکے بعد ایک عرصہ تک ملک اودھ مین انسپکٹر پولیس رہے - ۱۸۵۸ء مین کرنیل ہیرو صاحب انسپکٹر جنرل ملک اودھ نے اکسٹرا اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس کرکے جزیرۂ انڈمان کو بھیجدیا - اسکے بعد آپ نے ڈسٹرکٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس کے عہدہ پر ترقی کی جسمین آپ سول خدمات بھی انجام دیتے رہے - ان خدمات کے جلدو مین جنرل بارول صاحب چیف کمشنر انڈمان کی سفارش سے گورنمنٹ نے آپ کو راے بہادری کے خطاب سے معزز و ممتاز کیا اور وہانسے واپسی کے بعد ضلع لاہور و سیالکوٹ و گوجرانوالہ مین جائداد اراضی عطا کی - آپ کے فرزند اکبر جزیرۂ انڈمان مین گھوڑے سے گرکر فوت ہوے - جنکے

ایک بیٹے سردار موہن سنگھ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ملتان ہین اور دوسرے بیٹے سردار ہیرا سنگھ رجمنٹ نمبر ۳ واقع حیدر آباد دکن کے رسالدار رہین - آپ کے چھوٹے فرزند صوبہ دار میجر سردار حالم سنگھ سب رجسٹرار ڈسکہ ہین - آپ کے افسرون نے آپکی حسن خدمات اور وفاداری پر وقتاً فوقتاً اسناد خوشنودی مزاج اور خطوط شکرگزاری عطا کیے ہین اور آپ کی جانفروشی کی قدر و منزلت کا اظہار کیا ہے - سکونت وڈالہ سندھوان - ضلع سیالکوٹ -



الہ بخش خان - خان بہادر - ولادت سنہ ۱۸۵۰ع - آپ کے بزرگون کا وطن اصلی کشمیر ہے - لیکن کئی پشتون سے پنجاب مین سکونت ہے - آپ نے لاہور نارمل اسکول مین عربی فارسی اور ریاضی کی تعلیم حاصل کر کے سررشتۂ تعلیم مین ملازمت شروع کی اور انگریزی اپنے طور پر حاصل کی اور رفتہ رفتہ عہدۂ ڈسٹرکٹ انسپکٹری مدارس تک ترقی پائی - سنہ ۱۸۸۴ع مین افغانی سرحدی کمیشن کے ہمراہ ملک افغانستان کو گئے اور دو سال تک افغانستان و ترکستان وغیرہ مین خدمات مفوضہ کو سرانجام دیتے رہے - ان خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ ہند نے سنہ ۱۸۸۵ع مین آپ کو اٹاچی مقرر کیا - آپ جنرل میکلین کے ہمراہ ترکستان سے براہ ہرات ملک ایران کو گئے تھے - آپ پشتو اور کچھ کچھ روسی اور ترکی زبانون سے بھی واقف ہین - اسکے بعد آپ جنرل میکلین صاحب کے ہمراہ مشہد کو گئے اور وہان برٹش کانسلیٹ کی بنیاد ڈالی - جون ۱۸۸۷ع مین گورنمنٹ نے آپکو خطاب خانصاحب سے مخاطب فرمایا اور تمغۂ قیصر ہند عطا فرمایا اور تنخواہ بھی بڑھائی - جنوری ۱۸۸۸ع مین گورنمنٹ نے آپکو سردار محمد ایوب خان کے ہمراہ مقرر کیا چنانچہ آپ نے عین موسم زمستان و برف مین مشہد سے براہ طہران و بغداد اُنھین کراچی پہونچا دیا - آخر ۱۸۸۸ع مین گورنمنٹ نے آپ کو عہدۂ نیٹو اسسٹنٹ پولیٹیکل

ایجنٹ پر مامور کیا - جنوری ۱۸۹۲ء مین آپ کا تقرر خاص کام پر بمقام گلگٹ عمل مین آیا - اسی موقع پر سر جارج رابرٹس صاحب کے زیر حکم آپ راجگان ناگر و ہنیال وغیرہ کے ہمراہ گلگٹ سے کلکتہ گئے اور پھر سری نگر مین اُنکو چھوڑ کر اپنے اصلی عہدہ پر واپس آگئے - جنوری ۱۸۹۳ء مین آپکو خان بہادر کا خطاب مرحمت ہوا - آپ کا نام گورنمنٹ پنجاب کے پراونشل درباریون مین ہے اور گورنمنٹ ہند کی سفارش پر لفٹنٹ گورنر بہادر پنجاب نے نہر جہلم مین آپ کو کچھ اراضی بطور گرانٹ عطا فرمائی ہے - آپ نے انجمن اسلامیہ اور اسلامیہ ہائی اسکول راولپنڈی کے قائم ہونے مین بڑی مدد دی اور آپ کی کوشش سے راولپنڈی مین ایک ایڈورڈ کریئیشن کلب بھی قائم ہوا ہے - سکونت دھرم سالہ -

**سکندر شاہ** - سید - خان بہادر - آپ کی وفادارانہ اور قیمتی خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ انگلشیہ نے ۲۱ - مئی ۱۸۹۵ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپکو خان بہادر کے خطاب سے معزز و مشرف کیا - آپ جرما ضلع کوہاٹ کے ایک ممتاز رئیس ہین - سکونت جرما - ضلع کوہاٹ -

**مظفر خان** - ولیوال - مارو ال - خانصاحب - آپ مقام والی کے ملک اور ناموررئیس ہین - آپ کی وفادارانہ خدمات کے جلدو مین آپ کو گورنمنٹ انڈیا نے ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو خانصاحب کے خطاب سے مفتخر فرمایا - سکونت والی - ضلع بنون -

**شیو دت** - پنڈت - شاستری - مہا مہو پادھیا - آپکو ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو خطاب مذکور آپ کے علوم مشرقیہ کے تبحّر کی وجہ سے عطا ہوا - آپ سنسکرت کے ہول پروفیسر اورنٹیل کالج لاہور ہین - سکونت لاہور -

محمد عبداللہ خان - سردار - خان بہادر - سی - آئی - ای - آپ یکم اگست ۱۸۲۷ء کو پیدا ہوے - قصبۂ عیسی خیل مین تعلیم پائی - آپ خانصاحب محمد خان مرحوم کے فرزند اور قبیلۂ نیازی لودی سے ہین جنکا سلسلہ سلاطین غور سے ملتا ہے - جب ۱۸۴۸ء مین آپ کے والد ماجد نے ہنگامۂ ملتان مین فوج سرکار انگلشیہ کی مدد کی تھی تو آپ بھی اُس جنگ مین شریک تھے - غدر ۱۸۵۷ء مین مسٹر جان نکلسن صاحب کی تحریک پر آپ فی الفور ایکسو بیس نفر سوارون کی جمعیت لیکر دہلی پہونچے اور ہریانہ جنگی فوج مین شامل ہو کر حصار - تپھولی - سنگولی - جمال پور و علاقہ جھجر و نارنول ضلع گورگانون کے معرکون مین شریک رہے اور محاصرۂ دہلی کے وقت بھی موجود تھے - جنوری ۱۸۵۸ء مین آپ نمبر ۳ سکھ رسالۂ جدید مین رسالدار درجۂ اول کے عہدے پر مامور ہوے - اسی عہدے پر آپنے اودھ - اعظم گڑھ اور صوبۂ بہار وغیرہ کے معرکون مین کارہاے نمایان انجام دیے اور ہر موقع پر آپ نے خوب داد شجاعت دی - انھین جانبازانہ خدمات کے صلہ مین ۵ - اکتوبر ۱۸۵۸ء کو گورنمنٹ نے آپکو خطاب رسالدار بہادر مع تمغۂ آرڈر آف برٹش انڈیا مرحمت فرمایا جسکی بابت آپکو ماہوار الاونس ملتا ہے اور نیز جنگ دہلی و لکھنؤ کے تمغے بھی آپ کو عطا ہوے - بعد اختتام مفسدہ ۱۸۵۷ عیسوی آپ ۲۷ - اگست ۱۸۶۰ء کو بطیب خاطر ملازمت فوجی سے کنارہ کش ہوے - ۳۰ - جنوری ۱۸۶۲ء کو آپ کو گورنمنٹ سے جاگیر مرحمت ہوئی پھر ۲۴ - اگست ۱۸۶۸ء کو آپ تحصیلدار مقرر ہوے اور ۲۶ - مارچ ۱۸۷۲ء کو آپکی ترقی عہدۂ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنری پر عمل مین آئی - آپ جہان رہے نہایت نیکنام اور ہر دلعزیز رہے - ۱۸۸۰ء مین آپ پنشن لیکر خانہ نشین ہوے - آپ ہمیشہ سرحدی خدمات کرتے رہتے ہین چنانچہ گزشتہ جنگ افغانستان مین آپ نے کثیر التعداد اونٹ اور ایکسو سوار تیار کرکے سرحدی خدمات کے واسطے دیے - ۲۰ - اکتوبر ۱۸۹۱ء کو گورنمنٹ نے آپکو خطاب خان بہادر سے سرفراز فرمایا اور یکم جنوری ۱۸۹۲ء کو آپ خطاب - سی - آئی - ای - سے

ممتاز و مفتخر ہوے - ۱۳۰ - اپریل ۱۸۸۷ء سے آپ عیسٰی خیل کے آنریری اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین اور اپنے منصبی فرائض نہایت دیانت وانصاف اور بےتعصبی سے سرانجام دیتے ہین اور ہر فرقہ اور ہر طبقہ کے لوگ آپ کے ثناخوان و مداح ہین - رفاہ عام کے کامون مین بھی آپکو شغف وانہماک رہتا ہے - آپ کے خاندانی حالات کے دیکھنے سے واضح ہے کہ آپکے مورث ہمیشہ اطاعت بادشاہ وقت مین دل وجان سے کمربستہ رہتے آئے ہین اور انھین خدمات سرفروشی وجانبازی کے صلہ مین ہمیشہ سلاطین اسلام اور نیز برٹش گورنمنٹ نے جاگیرات وانعامات وخطابات سے اس خاندان کو قائم اور برسر اقتدار رکھا - جب احمد شاہ ابدالی اور مرہٹون سے پانی پت کے میدان مین جنگ ہوئی تو خان زمان خان شاہ ممدوح کے ہمرکاب تھے اور اُنھون نے میدان جنگ مین ایسی دلیری وشجاعت دکھائی کہ شاہ نے خوش ہوکر عین معرکہ مین اپنا خنجر مرصع خان مشارالیہ کو عنایت فرمایا - جب ۱۸۰۹ء مین سر مونٹ اسٹوارٹ الفنسٹن صاحب سفیر دربار کابل عیسٰی خیل کے راستہ سے گذرے تو خان زمان خان کے بیٹے عمر خان نے اُنکی خدمت مین حاضر ہوکر لوازم مہمان نوازی ادا کیے اور اپنے علاقہ مین راستہ کی حفاظت کی اور اُنکو راضی اور خوش کیا - پھر عمر خان کے بعد اُنکے بیٹون احمد خان اور محمد خان نے سفارت برطانیہ کے افسرون (لفٹنٹ وڈ صاحب الگزینڈر برنس صاحب - جی ہارلن صاحب وغیرہ) کو جو دوست محمد خان امیر کابل کے دربار مین جاتے تھے ہر قسم کی مدد دی اور خدمت گزاری ومہمان نوازی کے حقوق ادا کرکے صاحبان موصوف کو نہایت آرام پہونچایا - چنانچہ سر ولیم میکناٹن صاحب نے محمد خان کی بڑی تعریف کی اور معافی وجاگیر سے سرفراز کیا - انھین محمد خان نے ۱۸۴۸ء کے معرکۂ ملتان مین گورنمنٹ کی خدمات انجام دین - اُنکے چار بیٹے تھے - محمد عالم خان - محمد شاہنواز خان - محمد ایاز خان اور محمد عبداللہ خان - انمین سے محمد شاہنواز خان جنگ ملتان مین گورنمنٹ کی رفاقت مین مقتول ہوے اور اُنکے صاحبزادے محمد عبدالرحیم خان کو گورنمنٹ

نے نسلاً بعد نسلٍ جاگیر اور حین حیات پنشن مع خطاب خان بہادر عطا فرمائی - محمد ایاز خان نے بعد انجام دہی خدمات شائستہ کے پنشن پائی - محمد خان کی اولاد کی ملکیت مین اب بھی تخمیناً ایک لاکھ ایکڑ اراضی ہے - سکونت عیسیٰ خیل -

امراؤ سنگھ - ایم - اے - رائے بہادر - ولادت ۱۸۵۷ء - آپ انسپکٹر مدارس ضلع دہلی اور منشی رام گوپال صاحب اگروال جینی رئیس ریواڑی کے صاحبزادہ ہین - آپکا اصلی وطن بیراٹھ علاقۂ الور تھا جہان آپ کے خاندان کو بہت بڑی عزت و وقعت حاصل تھی - ایک صدی سے آپ کے پردادا لالہ میا رام نے بیراٹھ کو چھوڑ کر ریواڑی مین سکونت اختیار کی ہے - آپ نے ریواڑی اسکول اور دہلی و لاہور کالج مین تعلیم پائی ہے اور ہر ایک امتحان مین عزت کے ساتھ کامیاب ہوے ہین - آپ نے ۱۸۸۲ء مین پنجاب یونیورسٹی کا - ایم - اے - امتحان پاس کیا اور دو طلائی تمغے حاصل کیے - اب عرصۂ دراز سے سرکاری ملازم ہین - ۲۹ - مئی ۱۸۹۶ء کو خطاب رائے بہادر سے بطور اعزاز ذاتی ممتاز و مفتخر ہوے - آپ پنجاب یونیورسٹی کے فیلو بھی ہین سکونت دہلی -

غلام فرید خان - خان بہادر - ۳۰ - مئی ۱۸۹۱ء کو خان بہادر کا خطاب آپکو مرحمت ہوا - سکونت بٹالہ -

شمشیر علیخان - نوابزادہ - خان بہادر - یکم جنوری ۱۸۹۴ء کو آپ خطاب خان بہادر سے مشرف و ممتاز ہوے - سکونت کرنال -

میاداس ساہنی - لالہ - رائے صاحب - ولادت سمت ۱۹۱۴ بکرمی -

آپ ساہنی خاندان سے جسکا سلسلۂ نسب رگھوبنسی کھتریون سے ملتا ہے تعلق رکھتے ہین۔ آپ کے مورث اعلیٰ شاہان مغلیہ کے ساتھ کابل سے آکر پنجاب مین آباد ہوے اور مختلف عہدہ ہاے جلیلہ پر ممتاز رہے۔ آپ کے دادا لالہ بھگوانداس بطور کاروار بمقامات پھالیہ وقصور وغیرہ کام کرتے رہے۔ آپ کے والد لالہ قائم راے نے تجارت کی جانب توجہ کی تھی مگر زندگی نے وفا نہ کی۔ آپ نے بھیرہ اسکول مین تعلیم حاصل کرنے کے بعد ۱۸۸۲ء مین امتحان وکالت پاس کیا اور پہلے بمقام جھلم کام شروع کیا۔ ۱۸۸۹ء مین راولپنڈی مین منتقل ہوگئے جہان آپ میونسپل کمیٹی کے ممبر منتخب ہوے۔ حضور ملکۂ معظمہ مرحومہ کی ڈائمنڈ جوبلی کے وقت خوشی منانے مین آپنے سب سے زیادہ حصہ لیا۔ ۱۸۹۷ء مین بصلۂ خدمات عامہ آپکو پنجاب گورنمنٹ کی جانب سے ایک سند عطا ہوئی۔ قحط سالی کے زمانہ مین آپ لوکل کمیٹی وڈسٹرکٹ کمیٹی کے آنریری سکرٹری مقرر ہوے اور بڑی جانفشانی سے کام کرتے رہے۔ ۱۸۹۹ء مین لفٹننٹ گورنر پنجاب نے آپکو دربار راولپنڈی کے موقع پر ایک گھڑی اور خلعت عطا کیا۔ جون ۱۸۹۹ء مین خطاب راے صاحب سے ممتاز ومشرف ہوے۔ آپ کے تین صاحبزادہ ہین۔ نرندر سنگھ۔ سُرندر سنگھ وگجندر سنگھ۔ سکونت راولپنڈی۔ پنجاب۔

---

**امیر شاہ** - خان بہادر۔ آپ کو ۲۵۔ مئی ۱۸۹۲ء کو خان بہادر کا خطاب عطا ہوا۔ سکونت گجرات۔

---

**محمد عبد الرحیم خان** - حاجی - خان بہادر۔ ولادت ۱۸۳۹ء۔ آپ نے قصبۂ عیسیٰ خیل مین ابتدائی تعلیم پائی۔ آپ کا تعلق قبیلۂ لودی اور سلاطین غور کے

خاندان سے ہے - آپ خانصاحب محمد شاہ نواز خان کے فرزند ہین - ۱۸۴۸ء مین
ہنگامۂ ملتان و پنجاب کے زمانہ مین آپ کے دادا محمد خان مرحوم نے سات سو ستر
سوارون اور پیدلون سے گورنمنٹ برطانیہ کو مدد دی تھی اس فوج مین آپ کے والد
محمد شاہ نواز خان بھی مع اپنے بھائیون کے افسر تھے - آپ کے والد جنگ ملتان
مین مقتول ہوے جسپر ہربرٹ ایڈورڈس صاحب نے اپنی کتاب مین ان الفاظ مین
افسوس ظاہر کیا ہے کہ "ہمکو فتح جنگ کی اسقدر خوشی نہین ہوئی جس قدر محمد شاہ نواز خان
کی دائمی مفارقت کا غم ہوا" اسکے بعد گورنمنٹ انگلشیہ نے آپ کے لیے آپ کی آبائی
جاگیر موروثی کر دی اور حین حیات پنشن عطا کی اور آپکی وفادارانہ خدمات کی انجام دہی
کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے یکم جون ۱۸۷۷ء کو خان بہادر کے خطاب سے ممتاز کیا -
سکونت عیسیٰ خیل - ضلع بنون - شمالی مغربی سرحدی صوبہ

**فضل دین** - منشی - خان بہادر - ۲۰ مئی ۱۸۹۶ء کو آپکو خان بہادر کا خطاب
عطا ہوا - آپ محکمہ جنگلات مین اکسٹرا اسسٹنٹ کنسرویٹر ہین - سکونت لاہور -

**الٰہی بخش** - حافظ - خان بہادر - آپ کو ۲۵ مئی ۱۸۹۵ء کو خطاب مذکور
مرحمت ہوا - آپکو قصور کی آنریری مجسٹریٹی کے اختیارات حاصل ہین - سکونت لاہور -

**امیر علی** - سید - خان بہادر - آپ یکم جنوری ۱۸۹۶ء کو خطاب مذکور سے
سرفراز کیے گئے - آپ پنشن یافتہ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین - سکونت لدھیانہ -



دیوان جمعیت رائے رئیس کوئٹہ



خان بہادر مولوی انعام علی رئیس ملتان



رائے صاحب لالہ لچھمنداس پوپلے رئیس دہلی



راؤ صاحب شیو تاج سنگھ رئیس ریواری گورگانوہ

**جمعیت رائے۔ دیوان۔ رائے صاحب۔** آپکی ولادت جنوری ۱۸۶۱ء مین مقام بھون ضلع جھلم مین واقع ہوئی۔ آپ نے کوہاٹ اور گجرات مین تعلیم پائی اور ۱۸۷۹ء مین ملازمت شروع کی ۱۸۸۰ء مین وادی قرم کے فیلڈ فورس کی پولیٹکل خدمات انجام دین اور اگست ۱۸۸۳ء مین بلوچستان ایجنسی مین شامل ہوئے ۱۸۸۵ء مین میجر میکیور کے ہمراہ ہمنڈ کو گئے۔ ۱۸۸۶ء مین سر آلیور سینٹ جان صاحب ایجنٹ گورنر جنرل و چیف کمشنر کے میر منشی ہوکر اُنکے ساتھ واڈ اور زل کو روانہ ہوئے ۱۸۸۶ء سے ۱۸۹۵ء تک اضلاع کوئٹہ وپیشین کی خدمات کو سرانجام دیا ۱۸۹۵ء مین لیگھادی برخان کی حدبندی مین اسپشل ڈیوٹی پر مقرر ہوئے۔ لیڈی سنڈیمن گرل اسکول اور سنڈیمن لائبریری کوئٹہ کے قائم کرنے مین آپنے خاص حصہ لیا تھا ۱۸۸۳ء مین کوئٹہ سادھارن برہموسماج کی بنیاد ڈالی اور ۱۸۸۵ء مین بینڈ آف ہوپ قائم کیا۔ آپ کی مندرجۂ بالا خدمات پر نظر کرکے گورنمنٹ نے یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو آپ کو رائے صاحب کے خطاب سے سرفراز وممتاز کیا۔ آپ سپرنٹنڈنٹ امپیریل گزیٹیر کوئٹہ کے اسپشل اسسٹنٹ ہین۔ سکونت کوئٹہ۔

**محمد انعام علی۔ شیخ۔ بی۔ اے۔ خان بہادر۔** (ملاحظہ طلب صفحہ ۱۱۰)

**لچھمن داس۔ لالہ۔ پوپلے۔ رائے صاحب** (ملاحظہ طلب صفحہ ۹۵)

**شیو تاج سنگھ۔ ذیلدار۔ رائو صاحب** (ملاحظہ طلب صفحہ ۸۷)

**محمد ضیاء الدین خان۔ مولوی۔ سید۔ خان بہادر۔ شمس العلما۔ ایل ایل ڈی**
آپ کے ممتاز خاندان کا سلسلہ سادات عرب سے ملتا ہے۔ آپ کے بزرگ شیخ الاسلام

مولانا سید محمد کو شہنشاہ اکبر نے عرب سے بُلوایا تھا۔ ۱۸۰۵ء مین آپکے بزرگون مین نواب غلام حسین خان تھے نواب غلام حسین خان کو لارڈ لیک صاحب نے حسن خدمات کے صلہ مین دہلی کے قریب کئی مواضع عطا کیے تھے۔ نواب غلام حسین خان نے ۱۸۱۵ء مین لاولد قضا کی اور انکے بھائی نواب غلام حسن خان کے نام جاگیر بدستور بحال رہی۔ اِن کی وفات ۱۸۲۵ء مین واقع ہوئی۔ اُنھون نے تین خرد سال بیٹے چھوڑے جنمین نواب محمد بخش خان مولوی ضیاء الدین خان کے والد تھے۔ جاگیر کا انتظام سرکار نے لیا اور نواب غلام حسن خان کی اولاد کو کچھ معافی ضلع دہلی مین عنایت کی اور کچھ پنشنین بھی مقرر فرمائین۔ آپ ایک عرصۂ دراز تک گورنمنٹ کالج دہلی مین ریاضی اور عربی و فارسی کے پروفیسر رہے ہین۔ دہلی کالج کے شکست ہونے پر گورنمنٹ نے آپ کو اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر کا عہدہ عطا کیا۔ اس عہدہ کے فرائض کو آپ نے نہایت نیکنامی سے انجام دیا اور اب پنشن لیکر طلبہ کی تعلیم اور رفاہ عام کے کامون مین اپنا وقت صرف کررہے ہین۔ آپ مشرقی علوم کے ایک عالم متبحر ہین۔ آپ ہی نے ملکۂ معظمہ مرحومہ کے لیے لفظ قیصر ہند تجویز کیا تھا جسکو گورنمنٹ ہند نے پسند فرمایا اور لارڈ لٹن صاحب نے آپکو دربار قیصری دہلی مین امپیریل تمغہ مرحمت فرمایا۔ آپ پنجاب یونیورسٹی کے ایک لائق فیلو ہین اور علوم مشرقی مین مدارج ایم۔ اے۔ بی۔ اے۔ ایم۔ او۔ ایل بی۔ او۔ ایل۔ اور مولوی فاضل و مولوی عالم کے امتحانون مین ممتحن رہے ہین۔ آپکو گورنمنٹ نے اُس کمیشن کا ایک ممبر منتخب کیا تھا جو درسی کتابون کی طیاری اور اُنکی نظرثانی کے لیے مقرر ہوئی تھی۔ ۱۸۷۰ء مین کلکتہ یونیورسٹی کی درسی کتابون کے ترجمون کی نظرثانی اور اُنکی درستی کے لیے آپ کا انتخاب ہوا تھا۔ آپ کی مختلف علمی قابلیتون اور خدمات بایستہ کے اعتراف مین گورنمنٹ عالیہ نے ۱۸۷۰ء مین خان بہادر اور ۱۸۹۷ء مین شمس العلما کا خطاب عطا کیا۔ ۱۸۹۹ء مین اڈنبرا یونیورسٹی نے آپ کو ایل ایل ڈی کی ڈگری عطا کی۔ سررشتۂ تعلیم کے علاوہ اکثر اعلیٰ حکام نے بھی آپکی قابلیت کی داد دی ہے۔ سکونت دہلی۔

غلام رسول خان۔ سردار۔ خانصاحب۔ ولادت ۱۸۵۰ء۔ آپ کا تعلق بلوچ جتوئی فرقہ سے ہے۔ آپ کے بزرگ کیچ کران واقع ملک بلوچستان سے پنجاب مین آکر آباد ہوے جہان تقریباً ۱۵۳۵ء مین شہنشاہ بابر کے عہد مین قصبۂ جتوئی کے نواح مین آپکے مورث اعلیٰ کو ایک جاگیر مرحمت ہوئی۔ گورنمنٹ برطانیہ اور سکھون کے محاربہ کے وقت نواب صاحب بہاولپور کی امدادی فوج کے ہمراہ آپ کے والد سردار نصرت علیخان بھی تھے جنکو اُنکی جانبازانہ خدمات کے جلدو مین ریاست نے سند عطا کی۔ ۱۸۸۳ء مین اُنکے انتقال کے بعد آپ اُنکے جانشین ہوے۔ آپ نے سررشتۂ تعلیم پولیس۔ مال۔ ضلع اور انہار کے محکمون مین گورنمنٹ کو بہت بڑی مدد دی۔ ان خدمات بایستہ کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے یکم جنوری ۱۹۰۰ء کو آپ کو خان صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔ سکونت جتوئی ضلع مظفر گڈھ۔

گنڈا سنگھ۔ سردار بہادر۔ آپ ریاست جھند کی امپیریل سروس فوج کے کمانیر ہین۔ ۱۲۔ جون ۱۸۹۷ء کو سردار بہادر کا خطاب آپکو مرحمت ہوا۔ سکونت جھند

ارجن سنگھ۔ ایم۔ اے۔ سردار بہادر۔ فی الحال آپ گوجرانوالہ مین اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین۔ آپ نے یکم جنوری ۱۸۹۳ء کو گورنمنٹ ہند سے سردار بہادر کا خطاب حاصل کیا۔ سکونت گوجرانوالہ۔

سکندر خان۔ سردار بہادر۔ آپ پنشن یافتہ صوبہ دار میجر ہین۔ گورنمنٹ ہند نے آپ کو آپ کی فوجی خدمات کے صلہ مین ۱۸۹۶ء مین سردار بہادر کے خطاب سے ممتاز فرمایا۔ سکونت سیالکوٹ۔

گورمکھ سنگھ۔ سردار بہادر۔ آپ ریاست پٹیالہ کی ایجنسی کونسل کے پریسیڈنٹ ہین۔ ۹۔ نومبر ۱۹۰۱ء کو آپ حسن خدمات کے جلدو مین سردار بہادر کے خطاب سے ممتاز و مشرف ہوے۔ سکونت پٹیالہ۔

یار محمد خان۔ سردار بہادر۔ آپ گجرات مینوسپلٹی کے وائس پریسیڈنٹ اور آنریری مجسٹریٹ ہین۔ ۹۔ نومبر ۱۹۰۱ء کو حسن خدمات عامہ کے صلہ مین آپ کو سردار بہادر کا خطاب مرحمت ہوا۔ سکونت گجرات۔

محمد حسین خان جہمند۔ ارباب۔ خان بہادر۔ آپ ایک ممتاز خاندان سے تعلق رکھتے ہین۔ ۲۵۔ مئی ۱۸۹۲ء کو آپ خان بہادر کے خطاب سے ممتاز و مفتخر ہوے سکونت پشاور۔

عنایت علی خان منشی۔ خان بہادر۔ آپ ریاست کلسیہ کے منتظم ہین۔ یکم جنوری ۱۸۹۷ء کو آپ خان بہادر کے خطاب سے مخاطب ہوے۔ سکونت کلسیہ

دوست محمد خان خلیل۔ خان بہادر۔ آپ ذیلدار ہین۔ یکم جنوری ۱۹۰۰ء کو آپ خان بہادر کے خطاب سے مخاطب ہوے۔ سکونت پشاور۔

محمد اکبر خان۔ خان بہادر۔ آپ پنشن یافتہ اسسٹنٹ سپرنٹنڈنٹ پولیس ہین۔ آپ ۲۲۔ مئی ۱۹۰۰ء کو خان بہادر کے خطاب سے ممتاز و مفتخر ہوے سکونت ہزارہ

جنید وڈہ خان ۔ مرزا ۔ خان بہادر ۔ آپ ریاست بہاولپور کے عہدۂ وزارت پر ممتاز ہین ۔ یکم جنوری سنہ ۱۹۰۱ء کو آپ خان بہادر کے خطاب سے مشرف و ممتاز ہوئے ۔ سکونت بہاولپور ۔

محمد عبد القادر ۔ خان بہادر ۔ آپ پنشنر رسالدار میجر ہین ۔ ۹ ۔ نومبر سنہ ۱۹۰۱ء کو آپ خطاب خان بہادر سے ممتاز ہوئے ۔ سکونت گورگانوہ ۔

شیر زمان خان ۔ ارباب ۔ خان بہادر ۔ آپ کوئٹہ لیویز کے انسپکٹر ہین آپ ۹ ۔ نومبر سنہ ۱۹۰۱ء کو خان بہادر کے خطاب سے مخاطب ہوئے ۔ سکونت کوئٹہ ۔

عبد الغفور خان ۔ خان بہادر ۔ آپ خان زیدہ ہین اور ایک معزز عہدہ پر ممتاز ہین ۔ سنہ ۱۹۰۲ء مین آپ کو خان بہادر کا خطاب مرحمت ہوا ۔ سکونت شاہ پور ۔

میا داس ۔ رائے ۔ رائے بہادر ۔ آپ اکسٹرا اسسٹنٹ کمشنر ہین ۔ آپ نے ۲۶ ۔ مئی سنہ ۱۸۹۴ء کو رائے بہادر کے خطاب کا افتخار حاصل کیا ۔ سکونت فیروز پور ۔

گنگا رام ۔ لالہ ۔ ایم آئی ۔ سی ای ۔ رائے بہادر ۔ آپ اگزیکیٹو انجنیر ہین ۔ آپ کو یکم جنوری سنہ ۱۸۹۵ء کو خطاب مندرجۂ بالا مرحمت ہوا ۔ سکونت لاہور ۔

سری کشن داس ۔ لالہ ۔ رائے بہادر ۔ آپ ۲۳ ۔ مئی سنہ ۱۹۰۱ء کو خطاب مندرجۂ بالا سے ممتاز و مفتخر ہوئے ۔ سکونت دہلی ۔

**گوبند لال** - راے صاحب - راے بہادر - آپ آنریری اسسٹنٹ انجینیر ہین - اول الذکر خطاب ۲۲ - جون ۱۸۹۷ء کو عطا ہوا اور آخر الذکر خطاب سے ۲۳ مئی ۱۹۰۸ء کو مشرف و ممتاز ہوے - سکونت شملہ -

**سیوا سنگھ** - سردار صاحب - آپ کو گورنمنٹ انڈیا نے ۲۳ - مئی ۱۹۰۸ء کو سردار صاحب کے خطاب سے معزز و مفتخر فرمایا -

**وزیر خان** - راے - آپ کو آپ کی نمایان خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے ۱۸۸۰ء مین راے کے خطاب سے ممتاز کیا - سکونت نبگا - ہوشیارپور -

**میان خان** - سردار - قبازئی - خان صاحب - آپ کو آپ کی اعلی خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ ہند نے ۱۹۰۲ء مین خان صاحب کے خطاب سے مشرف و معزز فرمایا - سکونت زہوب -

**بہرام خان** - خان صاحب - آپ انسپکٹر پولیس ہین - گورنمنٹ انگلشیہ نے آپ کو آپ کی خدمات جلیلہ کے صلہ مین ۹ - نومبر ۱۹۰۱ء کو خان صاحب کے خطاب سے معزز و مفتخر فرمایا -

**فخر الدین** منشی - خان صاحب - آپ مینوسپل کمیٹی شملہ کے ممبر ہین - آپ کی پبلک خدمات کے جلدو مین آپ کو گورنمنٹ ہند نے یکم جنوری ۱۹۰۱ء کو خان صاحب کا خطاب عطا فرمایا - سکونت شملہ -

منیر خان۔ خان صاحب۔ آپ انسپکٹری پولیس کے عہدہ پر ممتاز ہین۔ آپ کو آپ کی نمایان خدمات کے اعتراف مین گورنمنٹ نے ۲۳۔ مئی سنہ ۱۹۰۰ء کو خان صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔ سکونت پشاور۔

مصطفیٰ حسین۔ سید۔ خان صاحب۔ آپ کی خدمات جلیلہ کے صلہ مین آپکو گورنمنٹ نے یکم جنوری ۱۸۹۲ء کو خانصاحب کے خطاب سے ممتاز فرمایا۔ سکونت دہلی۔

مرلی مل۔ رائے صاحب۔ آپ کو آپ کی اعلیٰ خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ نے یکم جنوری ۱۸۹۵ء کو رائے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔ سکونت پشاور۔

امرناتھ۔ دیوان۔ رائے صاحب۔ آپ کو آپ کی خدمات جلیلہ کے جلدو مین گورنمنٹ نے ۲۱۔ مئی ۱۸۹۵ء کو رائے صاحب کے خطاب سے سرفراز کیا۔ سکونت ایمن آباد۔ گوجرانوالہ۔

گردھاری لال۔ لالہ۔ رائے صاحب۔ آپ پنجاب کے پبلک پرازکیوٹر ہین۔ آپ کو آپ کی نمایان خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ نے یکم جنوری سنہ ۱۹۰۱ عیسوی کو رائے صاحب کے خطاب سے معزز و مفتخر کیا۔ سکونت دہلی۔

نرائن داس۔ لالہ۔ اہلووالیہ۔ ایم۔ اے۔ رائے صاحب۔ آپ اکسٹرا جوڈیشل اسسٹنٹ کمشنر اور کونسل کشمیر کے ممبر ہین۔ آپ کی خدمات جمیلہ کے صلہ مین آپکو گورنمنٹ ہند نے یکم جنوری سنہ ۱۹۰۱ء کو رائے صاحب کا خطاب عطا کیا۔ سکونت راولپنڈی۔

**دیبی سنگھ** - بابو - راے صاحب - گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو آپ کی اعلیٰ خدمات کے جلدو مین یکم جنوری ۱۹۰۸ع کو راے صاحب کے خطاب سے ممتاز کیا سکونت ہوشیارپور۔

**کدارناتھ** - لالہ - راے صاحب - آپ کمسریٹ اسٹورکیپر ہین - آپ کو گورنمنٹ انڈیا نے آپ کی خدمات بائستہ کے صلہ مین یکم جنوری ۱۹۰۸ع کو راے صاحب کے خطاب سے معزز کیا - سکونت میا نمیر - لاہور۔

**مدھوسودن** - بکھا - راے صاحب - آپ پبلک ورکس ڈپارٹمنٹ کی شاخ آبپاشی مین سب انجینیر ہین - آپکو گورنمنٹ انڈیا نے آپ کی اعلیٰ خدمات کے صلہ مین ۹ نومبر ۱۹۰۸ع کو راے صاحب کے خطاب سے سرفراز فرمایا - سکونت ندیا۔

**گنیش داس** - راے صاحب - آپ کو آپ کی نمایان خدمات کے جلدو مین گورنمنٹ ہند نے ۹ نومبر ۱۹۰۸ع کو راے صاحب کا خطاب مرحمت فرمایا - سکونت دہلی۔

**ملکھی رام** - لالہ - راے صاحب - آپ سپرنٹنڈنٹ نارتھ ویسٹرن ریلوے اور مینوسپل کمیٹی لاہور کے وائس پریسیڈنٹ ہین - آپ کی خدمات جلیلہ کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو ۹ - نومبر ۱۹۰۸ع کو راے صاحب کے خطاب سے ممتاز فرمایا - سکونت لاہور۔

**گوران دتامل** - راے صاحب - آپ اسسٹنٹ ملٹری اکونٹنٹ اکزامنر ہین - آپکو گورنمنٹ نے آپکی خدمات بائستہ کے جلدو مین ۹ - نومبر ۱۹۰۸ع کو راے صاحب کے معزز خطاب سے

مشرف و مفتخر کیا۔ سکونت لاہور۔

بوٹا رام۔ رائے صاحب۔ گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو آپ کی اعلیٰ خدمات کے صلہ مین ۹۔ نومبر ۱۹۰۱ء کو رائے صاحب کے خطاب سے معزز و مفتخر کیا۔ سکونت ہوشیارپور۔

موہن لال۔ رائے صاحب۔ آپ مفید عام پریس لاہور کے مالک ہین۔ آپ کو آپ کی خدمات جلیلہ ملکی کے جلدو مین گورنمنٹ ہند نے ۱۹۰۲ء کو خطاب رائے صاحب عطا فرمایا۔ سکونت لاہور۔

مولا بخش۔ خان بہادر۔ آپ کی سرحدی خدمات نمایان کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خان بہادر کا خطاب مرحمت فرمایا۔ سکونت کوئٹہ۔

احمد بخش۔ خان صاحب۔ آپ کی وفادارانہ خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خان صاحب کے معزز خطاب سے سرفراز و ممتاز فرمایا۔ سکونت کوئٹہ۔

برجورجی داراب جی پٹیل۔ خان بہادر۔ آپ کی نمایان خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ انڈیا نے ۲۴۔ مئی ۱۸۸۹ء کو بطور ذاتی اعزاز کے آپ کو خان بہادر کے خطاب سے سرفراز و ممتاز کیا۔ سکونت کوئٹہ۔

**غلام حیدر خان۔ اچکزئی۔ خان صاحب۔ خان بہادر۔** آپ کی نمایان خدمات کے صلہ مین گورنمنٹ ہند نے آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے ۲۰۔ مئی ۱۸۹۶ء کو خان صاحب کا خطاب اور یکم جنوری ۱۸۹۹ء کو خان بہادر کا خطاب مرحمت فرمایا سکونت کوئٹہ۔

**اسکان خان۔ ملک۔ ترین۔ خان صاحب۔** ۳۔ جون ۱۸۹۹ء کو گورنمنٹ انگلشیہ نے آپ کے حسن خدمات کے جلدو مین آپ کو بطور ذاتی اعزاز کے خانصاحب کا خطاب عطا فرمایا۔ سکونت پشین۔ کوئٹہ۔








